# فہرست مضامین جہان النبیر فی احوال سید البشر صلی اللہ علیہ وسلم

## دفتر اول

## فہرست [illegible]

**تمام شد**

# کتاب جواہر الاحکام فی دین الاسلام

**برادرانِ احناف!** علمائے اولین و آخرین نے و مفتیان شرع متین و فقیہان دین نے قرآن شریف اور حدیث کی حقایق و دقایق عربی فارسی میں لکھ چھوڑا اور انہوں نے کوئی دقیقہ بھی باقی نہیں رکھا تھا مگر اکثر حنفی بھائی عربی اور فارسی زبان کی ناواقفیت سے اپنے طریقہ اور حقیقت معرفت کے نکتے بھلا دیا اور بزرگان سلف نے جو کچھ سیدھا راستہ بتلایا تھا اپنی نافہمی سے بھٹکنے لگے اور بزرگانِ سلف نے جو کچھ محنت اور سعی مسایل دین میں کی ہے وہ سب درست ہے انکے خلاف جو کچھ بیان ہے وہ واہیات ہے۔ علمائے دین نے جو مسائل احکام طریقۂ حنفیہ کے کتابوں میں تحریر کیا ہے ان سبکو انتخاب کرکے مولف صاحب نے یہ ضخیم کتاب بنایا ہے جسمیں مسائل ضروری جو انسان کو وقت پیدایش سے لیکر موت تک اور بعد الممات سے تعلق رکھتے ہیں۔ حدیثوں کے حوالے سے بطور تفقہ جمع کیا ہے اور مشکوٰۃ شریف صحیح بخاری طریقۃ النجات وغیرہ سے مسایل اخذ کرکے ختم مسئلہ پر کتاب کا نام بھی لکھ دیا ہے تاکہ شبہ کیوقت اصل کتاب سے مقابلہ کرکے تسکین حاصل کرلیجائے اور یہ بھی کمال کیا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے نور مقدس کا احوال۔ عالم ارواح۔ ابو الاجساد۔ حضرت آدم علیہ السلام کی اور ذریات کی پیدایش۔ اَلَستُ بِرَبِّکُم اور انسان کو خاکی کہنے کی وجہ اور سبب کا مفصل بیان اس کتاب میں جمع کیا ہے کتاب اتنی بڑی ہے کہ تین باب اور ایکسو ستر فصلوں پر ختم ہوی ہے اسکی فہرست مضامین ہی تخمیناً ۴۰ صفحات سے زیادہ ہے اور یہی مصنف نے رسالۂ قطرہ مصنفہ قطب ویلور حضرت محی الدین شاہ عبد اللطیف قادری قدس سرہٗ کا جسمیں اوزان مروجہ عرب و ہند درج ہیں اور ہر اناج جو ملک ہند میں مستعمل ہیں نمایاں وزن کیساتھ مطابقت دیکر جدولوں میں تحریر کیا ہے شامل کیا گیا ہے۔ دیکھو! فقہ حنفیہ میں یہ بہت ہی مشہور و معروف کتاب ہے یہ کتاب ایک گنجینہ ہے جسمیں فقہیہ مسایل کا بحر زخار بند ہے اور اس کتاب کی عمدگی بمبئی مدراس حیدرآباد۔ بنگلور میسور۔ ٹمکور۔ ہاسن۔ شیموگہ۔ کولار بلکہ سارے ہندوستان تک مشہور ہے اسلئے کہ کم فہم لوگ کم عمر لڑکے لڑکیاں اور مستورات تک اس کتاب کو بآسانی پڑھ کے مسایل دین سے واقف ہو جایا کرتی ہیں یہ کتاب بہت بڑی ہے جسکی وجہ عرصہ دراز سے چھپی نہیں تھی اور اسکی مانگ بیحد تھی اسکے مالکوں سے بذریعۂ رجسٹری اجازت نامہ حاصل کرکے مطبع فیض عام بنگلور کنٹونمنٹ میں چھاپنا شروع کر دیا گیا ہے تختی بڑی ... صفحے کے قریب خوشخط چھپائی صاف ہو رہی ہے کاغذ دو قسم کا لگایا گیا ہے بادامی کاغذ پر آٹھ روپیہ۔ سفید کاغذ والی دس روپیہ ہے محصول ڈاک ذمہ خریدار ہے۔

# رسالۂ اصولِ مسلمانی

بچوں کو مذہب اسلام کے اصلی عقیدے اور پائیدار ذہن نشین کرانے کیلئے بہت ہی آسان طریقہ پر سلیس اردو الفاظ میں چھاپا گیا ہے۔ تختی پنجابی سرکاری درسی کتابوں کے برابر خوش وضع چھپی ہے بیحد خوشخط ہر حرف جدا جدا ہے۔ کاغذ عمدہ چکنا چھپائی پاکیزہ غرض بچوں کو اسلام کے مقاصد اور مسائل سکھلانے کے لئے بڑے بڑے قرآن سے بہتر یہ رسالہ ہے۔ یہ مختصر اور مفید رسالہ قرآن مجید اور احادیث شریف کا لب لباب ہے۔ بڑے بڑے علما نے اسکو ملاحظہ فرماکر پسند کیا ہے۔ اس رسالہ کو بچوں کی جیبوں میں رکھنا چاہئے تاکہ وہ ابتدا ہی سے اصول اسلام سے واقف ہو جائیں۔ اس رسالہ کی سیکڑوں کاپیاں منگواکر عام مسلمان بچوں میں مفت تقسیم کروائے۔ فی صدی رسالہ ۱۲ روپیہ ۸ آنہ

**یہ کتب ملنے کا پتہ:- یم عبد الرحمن تاجر کتب (بک سیلر) و مالک مطبع فیض عام نمبر ۶۳ لبے مسجد سٹریٹ بنگلور**

کنٹونمنٹ

[illegible]

## منظوم مجموعہ خطبات ابن نباتہ (مع ترجمہ اردو)

حضرات! ہمارے ملک میں کل مسلمان اردو اور اکثر فارسی سمجھ سکتے ہیں
مگر عربی سمجھنے والے حضرات شاذ و نادر نظر آتے ہیں۔ ہر جمعہ کو جمعہ میں
خطیب صاحب عادت کے موافق عربی خطبات تو پڑھ دیتے ہیں لیکن خطبات
کی خاص غرض سے سامعین کو کما حقہ واقفیت نہیں ہوتی حالانکہ
خطبات کا سمجھنا اور ان پر عمل کرنا ضروری ہے۔ خطبہ کا معنی بھی یہی ہے کہ
حاضرین کو خدا و رسول کی باتیں سنائی جائیں اور احکام اسلام سے انہیں
آگاہ کردیں۔ اکثر مسلمان حضرات اپنے خاص کاروبار سے بالکل
فرصت نہیں پاتے اور نہ انہیں اتنا موقع ملتا ہے کہ دینی ضروریات کی
طرف متوجہ ہوں۔ سال بھر اور ہفتہ میں ایک بار اگر مصلیوں نے صرف
عربی خطبہ ہی سماعت فرمایا تو کوئی فائدہ متصور نہ ہوگا۔ بعض تعلیم
منظوم اردو خطبات جن میں ایک دو مسائل کے سوا اور کچھ بھی نہیں ہوتا
اور جب یہی مسائل بار بار سنائے جاتے ہیں تو سامعین توجہ سے
نہیں سنتے۔ اس ضرورت کو پوری کرنے کی غرض سے عالیجناب فیضمآب جامع
شریعت و طریقت حامی کتاب سنت ماحی شرک بدعت زبدۃ السالکین
قدوۃ العارفین کثیر التصانیف التوالیف اعلیٰ حضرت مولانا مولوی
حاجی شاہ محمد عبد الحی صاحب حنفی قادری بنگلوری طاب ثراہ
و جعل الجنۃ مثواہ نے عربی اور اسکے ساتھ ترجمہ اردو میں منظوم فرما کر
ایک بہت بڑا احسان جو اسلام پر کیا ہے اس سے ہمارا ملک بخوبی
واقف ہے۔ اس کی تعریف اظہر من الشمس ہے اس ترجمہ میں بڑی صفت
یہی ہے کہ خطبوں میں نماز کے ضروری مسائل بہت ہی تحقیق کیساتھ
درج ہیں اور ہر ایک خطبہ میں ایک ایک مضمون پر مدلل بحث
کیگئی ہے کسی میں توحید کے دلائل اور خوبیاں بیان کی گئی ہیں
تو کہیں شرک بدعت کی بیخ برآوردنگی کیگئی ہے کہیں اتباع سنت
رسول اللہ کی ترغیب و تحریص دلائی گئی ہے۔ کہیں آداب و اخلاق
کا بیان تو کہیں ائمہ اربعہ تابعین و تبع تابعین کے برکات و فضائل
پائے جاتے ہیں۔ مسائل فقہ کے فصیح و بلیغ عبارت بھی شامل
ہیں گویا ایک کیمیا خطبہ آئینہ ہے عام حال کے خطبوں کے علاوہ
ایک خطبات کا ضمیمہ جو عالم باعمل فاضل اجل مولانا مولوی
محمد عبد القادر محی الدین صاحب صوفی رحمۃ اللہ علیہ
فرزند اکبر حضرت مصنف کی تالیف سے ہے ملحق کیا گیا ہے۔
اس ضمیمہ میں چودہ علوم متعارفہ عربیہ۔ صرف۔ نحو۔ معانی
ہیئت۔ تاریخ۔ حساب۔ طب۔ شعر۔ کلام۔ فرایض
تفسیر۔ حدیث۔ اصول۔ فقہ کا ذکر ہے۔ اصطلاحات تصوف
عید الفطر۔ عید الضحیٰ۔ نکاح وغیرہ کے جدا جدا خطبے نظم و نثر
در صنعت غیر منقوطہ نہایت فصاحت و بلاغت سے لکھے
گئے ہیں۔

اس مجموعہ خطب کی قیمت بنظر افادہ عام فی نسخہ مجلد
دو روپیہ ۸ مقرر ہے۔ اس کتاب مستطاب کی عمدگی خطیب
صاحبوں اور دوسرے مسلمانوں کو بوقت قرات معلوم ہوگی
اس سے کوئی گھر خالی نہیں رہنا چاہیئے اور مستورات
بھی اسکو مطالعہ کرکے ہدایت پاسکتی ہیں۔

ملنے کا پتہ: حکیم عبد الرحمن تاجر کتب (بک سیلر) و مالک مطبع فیض عام لبی مسجد سٹریٹ نمبر ۶۳ بنگلور کنٹونمنٹ

مطبوعہ مطبع فیض عام بنگلور

# یا ایہا النبی انا ارسلناک شاہدا و مبشرا و نذیرا

الحمد للہ والمنۃ کہ ایں کتاب مستطاب کہ در عوام و خواص متبرک و متداول در امصار و دیار ممالک ہند بلکہ در حرمین شریفین ... معمول بہ است از تصنیف منیف مفضل زمان فائض دوران حضرت مولانا مولوی شاہ محمد عبد الغنی صاحب بنگلوری المشہور بہ

بہار نبوت

گلزار نبوت

# جنان البشر

فی احوال سید البشر کہ منقسم بود در فہرست چہار چمن و لیکن در دفتر اول و پنج چمن آخرین در دفتر دوم زینت ارتسام یافتہ باہتمام بندۂ عاجز محمد عبد الرحمن تاجر کتب مالک مطبع فیض عام بنگلور لشکر بن حضرت مولوی غلام محمد صاحب شوکت ... سلمہ

در مطبع فیض عام بنگلور لشکر طبع شد

# دیباچہ انشا پرداز لطافت پیرا و سخن طراز نزاکت آرا نکتہ شناس معنی پرور فصاحت گستر قلندر حسین صاحب اطہر

## بسم اللہ الرحمن الرحیم

جنان[1] سخن پیرائی ثنا سے اس بہار پیرا کے شاداب ہے کہ گلستان کا ین و من کان جسکے شمال[2] مہب نوال سے نضارت یاب ہے چنار[3] اسکے سوزش غم سے شرربار شقایق اسکے آتش الم میں داغدار۔ گل اسکے گنجینۂ عالم نواز سے زر درکنار اور بلبل اسکے کارگاہ برگ و ساز سے نغمہ در منقار۔ وہاں غنچۂ تسبیح نیائش میں اسکے گویا لب شگوفہ تہلیل ستائش میں اسکے وا۔

قطعہ

| | |
|---|---|
| نول مرغان چمن مضراب ساز وصف او | دستک بال و پر سائر جلاجل میزند |
| در قعودش جحرہ آرا ہمچو مرتاضی حباب | در سجودش موج دریا سر بساحل میزند |

خطرۂ ذرئی خامۂ ثنا میں اس جوہر اول کے ہے جو سالار جمیع مرسل کے ہیں۔ ہادم او ثان ان کی کتاب ہے ناسخ ادیان انکا فصل الخطاب ہے۔ مورد براق و علم کوئی ایسا نہیں مہبط اطلاق اعم کوئی ان کے سوا نہیں

---

[1] بکسر جمع جنت کہ بمعنی بہشت ہست ۱۲ [2] بالفتح باد یکہ از طرف قطب و بنات النعش وزد ۱۲ [3] بالفتح درختیست در ولایت بسیار کلان و بزرگ بشکل پنجہ انسان رسیدہ از وانگرد بارو دار وبرش ہزار سال رسد بار نداردو بالکسر خطا ست از غیاث ۱۲ [4] بضم نون داوی مجہول منقار مرغان ۱۲ [5] ویدن وسعی کردن و تیز رفتن ۱۲ [6] احادیث نبوی کہ فاصل ست میان حق و باطل ۱۲ [7] بالکسر وا در ہا کردن ابند کشادن و گفتند کہ اینجا مراد از شگفتن غامۂ آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم باشد چنانچہ عرفی گفتہ ست [8] تا مجمع امکان و وجوب نہ نوشتند [9] مورد متعین نشد اطلاق اعم را ۱۲

اپنے نورِ شمعِ جمال سے ظلمتِ غوایت کو دور کیا۔ بل میں اس جہان سے طرفِ لامکاں کے عبور کیا **غزل**

سروِ بستانِ اصطفا ہے وہ
موجِ اسکی ناؤ چلتی ہے

نازِ پروردۂ خدا ہے وہ
بحرِ حیرت میں ناخدا ہے وہ

مرسلِ خاص کبریا ہے وہ
سر کے بل چاہیے وہاں جانا

بندہ ہو لیک با خدا ہے وہ
زائرو تم کو دیکھتا ہے وہ

بعد ازیں یہ گلزارِ پرانوار ہمیشہ بہار سیر کہ جسمیں چمن چمن گلہائے بوقلموں شگفتہ اور تر ہے۔ شیفتگان گل یا صنوبر کبھو اس گلزار نظر فریب جنت کو ایک نظر دیکھے پھر نہ پوچھے کہ گل یا صنوبر چہ کرد۔ اور شیدائیان مجمع الاشعار کبھیں اس حدیقۂ خوش اور روضۂ حرم و دلکش کا مشاہدہ کرے اور دیگر نہ سوچے کہ کجا رباعی اور کدام فرد **غزل**

جو ہیں اہلِ دماغ سیر
عاشقینِ رسولِ یزداں کو
ظلمتِ جہل سے نکل باہر

وہ کرے آکے سیرِ باغ سیر
کبھی حاصل نہیں فراغ سیر
ہاتھ میں لیکے شب چراغ سیر
کر خیابانِ سیر کی سیر اطہر

نورِ رحمت سے مستفیض ہو وہ بزم
اسکی کیفیتو نکا ان کو مذاق
شکر للہ جناب عبد الحی
بیٹھے بیٹھے ملی سراغ سیر

جس میں روشن ہوا چراغ سیر
جو ہیں صہبا کش ایاغ سیر
مومنوں پر کیا بلاغ سیر

خوبی کتاب کامل النصاب کہ جسکی ہر بیت باب الرحمۃ ہے۔ اور ہر باب بیت المکرمت۔ حروف نہیں اشجارِ وادی ایمن ہیں نقطے نہیں ازہار و انوار ارم گلشن ہیں۔ ہر صفحہ صفحہا وا۔ بین السطور انہار نور پیغمبر خدا کی داستان ہے مقبولِ کبریا کا بیان ہے ساقی و صہبا کی کیفیت نہیں ساقی کوثر کی صفت ہے۔ شاہد قمر طلعت کی مدحت نہیں صاحبِ شق القمر کی معرفت ہے۔ **غزل**

گل کا ہنسنا کہیں غنچے کا چٹکنا دیکھو
کرکے اس رنگ سے گل ورد کو سجدہ دیکھو
چمن باغ کے وہ کبک خراماں کا ہے
کیسا نظم ہو حاجت نہیں نغمہ دیکھو
خوب مرغے ہیں دیباں مثنوی خاقانی

بلبلو آکے گلشن کا تماشا دیکھو
نرگس مست ما زاغ سے آنکھیں جنکی
چشم دل کھولکے گلزار سیر کو دیکھو
پیچ طغرا کی ہیں جو کھولنے والے استاد
عرش اورنگ شہنشاہ کا قصہ دیکھو

والضحیٰ غازہ ہو جس چہرۂ نورانی کا
رونمائی کو لے آ نرگس شہلا دیکھو
ہاں غزل اور قصاید جو ہیں پر خوش الحان
پڑھکے اس بندش مضموں کا نتیجہ دیکھو
چمنستان مسرت میں تم پر مارے ہو!

آگے پرواز کرو طوبیٰ و سدرہ دیکھو
بیٹھتے اُٹھتے جو بھرتے ہو دمِ شاہ دار
اس میں ہے اپنے پیمبر کا سراپا دیکھو

مثنوی میر حسن کی اجی پڑھنے والے
کوئی دم اسکو بھی سائیں اجی ہولا دیکھو
شعلۂ طور میں تنویر شرر کی بھی نہیں

کسی محفل میں یہ پڑھکر تو ذرا سا دیکھو
خاک دکھلائے ہی کیا دور میں کلکتے کی
ذکرِ نورِ نبوی میں ہے یہ نسخہ دیکھو

داستاں ہی یہ مگر اپنے رسولؐ اللہ کی
تم بھی اطہر پڑھو یا اُسکو سنو یا دیکھو

سبحان اللہ عجب گلزار غیرتِ فرخار کہیں چکور روایت سے معجزۂ شق القمر اظہار رہے۔ چاند کا کھیت کرنا اس چمن میں ہوا ہے بلبل خبر سے سُبْحَانَ الَّذِیْ اَسْریٰ کی صدا آتی ہے۔ اور صلصل اثر دَنیٰ فَتَدَلّٰی کی نداسناتی ہی کہیں طوطی آیت اَلَمْ نَشْرَحْ لَكَ صَدْرَكَ کی تفسیر معائنہ کرتی ہے کہیں قمری محبت طٰهٰ مَا اَنْزَلْنَا کی تقریر ہر آئینہ کرتی ہی کہیں ارہاصات رضاعت کا چمن پھولا ہے۔ معجزاتِ نبوت کا گلشن لہلہا رہا ہے۔

## قطعہ

ہے بہشت اس ہی جنان سیر اندر
جاگے نہ کبھی صورِ سرافیل کے دم سے

آگاہ سے پوچھے تو میں واعظ کو دکھاؤں
یک پھول جو اس باغ سے فتنہ کو سنگھاؤں

کہ جبکو واعظ مواعظ رموز حقانی، ناصح نصائح حدیث و قرآنی، ضرب المثل مثالان حقائق، فقیہ ابدل نکتہ شناسان دقائق مؤید سنت و بدعت شکن، رشید وحدت کثرت فگن، حسان بلاغت سحبان فطانت سراپا فضل ہمہ تن بذل ~~

پیر روشن ضمیر عبد الحی
اور رموزِ مفسرین تمام
جسکو فاروق دین پناہ لکھا
محی دین انکہ آفتاب علا
آشنائے محیطِ رمزِ آلہ
انکی صحبت میں ہی خدا ملتا

ہادی دستگیر عبد الحی
اُنکی ہی ذات پاک میں وہ تمام
اطہرا پھر تو اُنکو کیا سمجھا
قطبِ دوراں امام راہِ ہدا
خاص نعمت گاہ و ستر حق آگاہ
مجھ سے ستم پوچھیو کہ کیا ملتا

تب سیر کا وہ مجمع ہے
وعظ قرآں شروع اگر وہ کرے
محی دین سے ہے استفادہ کیا
شمع کاشانہ مقام قدس
عصر کا اپنے شیخ اکبر ہے
خاص اسرار حق جو ہیں ملفوف

اور احادیث کا وہ مرجع ہے
ملا اعلیٰ درود پڑھنے لگے
ہاتھ پر اُنکے خرقہ تازہ کیا
مہر قرب و مہ تمام قدس
سیرت مصطفےٰ کا مظہر ہے
اُنکی ہی ذات پاک پر مکشوف

جوکہ انکا عدو ہے ناہنجار
اسنے اللہ سے کیا پیکار

مہبط اسرار الٰہی مورد انوار نامتناہی فخر واصلین شرف عارفین شہنشاہ حفاظ کرام ملک الافاضل علام قافلہ سالار کاروان حجاج بیت اللہ مقدمۃ الجیش عساکر زوار روضۂ رسول اللہ سیادت پناہ فضیلت دستگاہ حنفی المذہب صوفی المشرب ویلور مقام حضرت مولانا مولوی حافظ حاجی شاہ محی الدین لقب عبد اللطیف نام کہ اس ملک کرناٹک میں آپکا وہ جناب آسمان قباب ہے جیسا سند العلما والاولیا حضرت مولانا شاہ عبد العزیز قدس سرہ العزیز کا ہندوستان میں جیسا شاہ صاحب کی تعریف میں زبان قاصر ہے ویسا ہی حضرت کی توصیف میں لسان متعذر۔ **الغرض**

قطب دوراں کا یہ خلیفہ ہے
نائب خاص بوحنیفہ ہے
وعظ قرآں سنے تو انسے سنے
اور حدیثاں سنے تو انسے سنے

ہاتھ میں اسنے جب لیا قرآں
ہوا تفسیر غیبی کا ساماں
کیسے کیسے ہیں خوب بیاں انمیں
گر نہ باور ہو آئیں اور دیکھیں

لیک لکھی حسد ہوے و پاک
ورنہ شاعر کا بولنا کیا خاک
کوئی لکھے جو لطف خط میں غزل
جیسے سودا و میر متکمل

لوگ انکو عزیز رکھتے ہیں
نیک و بد میں تمیز رکھتے ہیں
وصف کرتا ہوں ایک فیضاں کا
فاضل و مولوی دوراں کا

اسکو اپنی نظر سے دیکھینگے
کیوں نہ دُرّ و گہر سے دیکھینگے
ہاں خبردار کیا کہا اطہر
تو کہاں اور شیخ بحر و بر

ایک دو فقر لکھے تو کیا ہووے
زندگی بھر لکھے تو کیا ہووے
ایسی خوبی سے اسنے کی تصنیف
حرز جاں کرتے ہیں وضیع و شریف

قبل ازیں کئے مطابع میں مطبوع ہوی آفاق میں دلپسند و مطبوع ہوی الحال فرخندہ مآل مصنف مدظلہ العالی کی پیرایۂ تزائد و تصحیح سے یہ جریدۂ رعنا متجلی ہوی از سر نو زیور تحقیق و تنقیح سے متحلی ہوی۔ **غزل**

شاہد حجلۂ جناں ہے یہ
گل گلزار حوریاں ہے یہ
دُرِ رخشان بحر و کاں ہے یہ
مہر تاباں آسمان ہے یہ

اسمیں ہے ذکر پاک نور نبیؐ
شمع بزم جنان و جان ہے یہ
اس میں ہے حال صاحب معراج
سُلّم اوج آسمان ہے یہ

اسمیں غزوات ہیں بہت سے کہ
کہ مصاف مجاہداں ہے یہ
اسکی گلبانگ میں سر اُڑے ہیں
مرغ لاہوت آشیاں ہے یہ

اسکے پڑھنے میں حزن شیطاں ہو
سقر خبث دشمناں ہے یہ
اس میں اعمال کے ہیں ترغیبات
ہادی جادۂ جناں ہے یہ

مرآۂ معجزات و ارہاصات
عقل حیران ہو وہ بیان ہے یہ
اسمیں کذب و کجی کو راہ نہیں
ذکر اسرار و داستان ہے یہ

دفتر اول منقسم بہ چہار چمن ہے غیرت ارم و عدن ہے۔ چمن اول مسمّی بہ **انوار نبوت** کہ تقطیع اسکی مفتعلن مفتعلن مفتعلن فاعلن اور وزن اسکا مخزن اسرار خواجہ نظام الدین گنجوی اور تحفۃ الاحرار ملا جامی کا ہے۔ چمن دوم مشہور بہ **گلزار نبوت** کہ جسکا وزن فاعلاتن فاعلاتن فعلن جو سبحۃ الابرار مولانا جامی کا ہے۔ چمن سوم موسوم بہ **بہار نبوت** کہ مانند حدیقۂ حکیم سنائی اور ہفت پیکر خواجہ نظامی جو وزن میں فاعلاتن مفاعلن فعلن کے منظوم ہے۔ چمن چہارم معروف بہ **اخبار نبوت** بوزن فاعلاتن فاعلاتن فاعلات کہ جس میں منطق الطیر شیخ فرید الدین عطار و مثنوی مولانا روم ہے۔

## غزل

ذکر خیر البشر جنانِ سیر
واقعِ اثم و شر جنان سیر
در کانِ سیر جنان سیر
کان لعل و گہر جنان سیر

ابر رحمت مطر جنان سیر
بحر رافت اثر جنان سیر
گر ہی یک نظر جنان سیر
ہست نور البصر جنان سیر

سالکانِ سبیل عقبےٰ را
زاد راہ سفر جنان سیر
معطی اہل قرأت و سامع
اجر بے عد و مر جنان سیر

ہوس مے مصطفےٰ داری
چشم بکشا نگر جنان سیر
گر بجاں تو آرزو دار زان ست
جان سپار و بہ بر جنان سیر

اے مناجاتیان عرض بہشت
دار دار خلد اثر جنان سیر
وآنکہ یا رمژدہ باد کہ ہست
شاہد عشوہ گر جنان سیر

ہان جوانانِ باغ و بستان سیر
ہست گلزار تر جنان سیر
یادگار جناب عبد الحی
نامۂ مفتخر جنان سیر

از پئے عاشق رسول اللہ
وِردِ شام و سحر جنان سیر
ہادی جادۂ ہدیٰ اطہر
شد جنان سیر جنانِ سیر

سال طبعش چہ گفت ہاتف غیب
قصۂ معتبر جنان سیر

## ایضاً اطہر

کرے کیا کوئی وصف طبع واعظ
دل توصیف میں ہے ربیع واعظ
کرے اخبار سے جو اخذ مضموں
کہ ہے وہ خاص فیض رب بیچوں

عطا وہ فہم ہے اسکو خدا سے
رسید کو نہیں طاقت کہ کھینچے
نصائح میں زباں جب کھولتا ہے
فرشتہ ہے کہ موتی رولتا ہے

دل اسکا مشرق خورشید عرفاں
زباں گویا زبان شمع ایقاں
یہ عالی وعظ میں ہے رتبہ انکا
فلک منبر بنے درجہ اُن کا

صدف سا وا دہاں انکا اگر ہو
تو گوش سامعاں کان گہر ہو
وہ منبر وعظ جاں کرسی نشیں ہو
زمیں واں کی سپہر ہفتمیں ہو

یہ اسکو وعظ میں شان عُلا ہے
کہ گویا فیض روح القدس کا ہے
اگر روح القدس دنیا میں پیدا
جو ہوتا آپکی صورت میں ہوتا

مرے کہنے پہ جسکو شبہ آئے
وہ جائے جسطرح سے آزمائے
جو فکر شادی و غم لب پہ آیا
تماشا برق و باران کا دکھایا

گھیے دوگاه بیگاه چار یکساں ہوئے ہیں وعظ میں اُنکے مسلماں
بسا اوقات ایسا بھی ہوا ہے یہ ہمراہ رکاب اُنکے رہا ہے
تو صد ہا آپکے لینے کو آتے بسا اعزاز و حرمت سے لیجاتے
غرض اسطرح کے اہل ہدایت غنیمت ہیں غنیمت ہیں غنیمت
با ستدعائے سُکّانِ بلد ہا کہیں تشریف فرما وہ جو ہوتا
خداوندا یہی شوکت عطا کر جو ہے وہ فاضل یکتا مغفر

## ایضاً از اظہر

محبتِ مشربِ مسلمانان قدوۂ جمعِ مسلکِ عرفاں
ناقلے راوئے سیر رقمے ہادیٔ رہبری ملک شیمے
نیک فالے ہدایت آگاہے خوش خصالے درایت آرائے
لبِ تذکیر میں وہ کھولے ہے تازے تازے شگوفہ پھولے ہے
گرچہ بر حدیث بیش کیا حرف کم تک کبھو نہیں نکلا
بنگیا سننے جبکہ وہی آواز پردہ گوش تھا کہ پردۂ راز
قابِ قوسین کی کہی تفسیر قلب سے پار ہوگیا یک تیر
آئینہ خاطر آئینہ طلعت جوہر کانِ فطنت و خبرت
ناظمے ناثرے زباں دانے فاضلے قارئے خوش الحانے
وعظ گوئے لطیفہ انگیزے شعلۂ درد و در جگر بیزے
کیا کہوں کیا وہ مُنہ سے بولے ہے دُرِ مکنون صدف سے رولے ہے
انجمن میں وہ جب کہ دُر آیا ایک وہ لاکھوں میں نظر آیا
صدر ہے یا خزینۂ اسرار جس سے نکلے ہیں لولوئی شہوار
دامِ طوطیٔ و مرشکر شکنش نمکِ زخمِ دل بود سخنش

# در فضائل بسم اللہ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

بسم اللہ الرحمن الرحیم قلزمِ قرآں کا ہے دُرِ یتیم
سب میں ہی یکتا یہ دُرِ بےنظیر جیسے ستاروں میں ہی بدرِ منیر
تین یہ اسمائے مبارک لے یار اسلئے فرمائی ہیں جان اختیار
پہلے جو اسباب ہیں اس کام کے انکو بلا شبہ فراہم کرے
دوسرا اسباب یہ باقی رہے انتہا تک کام کے آغاز سے
تیسرا ثمرات و نتایج بھی تب جو کہ ہیں اس کام کے ہاتھ آئیں سب
اور جو ہی بسم اللہ کا اجر و ثواب اور برکات اسکو نہیں ہی حساب
جتنے جواہر کہ ہیں قرآن میں جتنے ہیں روشن گہر اس کان میں
اس میں جو ہے اسم خدای کریم آئے ہیں اللہ و رحمان رحیم
دُنیا و عقبی کے ہیں جتنے اُمور انکے لئے تین ہیں چیزیں ضرور
اسم مبارک جو ہے اللہ کا اسکے تصرف سے ہی یہ ہوویگا
یہ تو ہی رحمان کا ہی مقتضا اُس سے ہی وابستہ تھا خلق کا
یہ تو رحیمی کی صفت کی ہے شان سعی نہ بندوں کی کرے رائگاں
کہتے ہیں کہ نوح علیہ السلام جب کہ ہو کشتی میں سوار ہی تمام

بِسْمِ اللّٰہِ مَجْرٖىهَا وَمُرْسٰىهَا

غرق کا تھا اُسکے خطرا انکو جب کشتی چلائی ہیں یہ پڑھ فقرہ تب
حرمت و برکات سے اُسکے خدا غرق سے اس کشتی کو سالم رکھا
دیکھئے بسم اللہ کے جب لطف ہیں رکھیں ہو اللہ نے یہ برکتیں

نصف میں جو اسکے لکھے ہو نجات
دیویگا اللہ انہیں حق نجات
صدق سے بسم اللہ جو مومن پڑھے
درجے لکھیں اسکے لئے چار لاکھ
نیکو نہیں نام اسکا لکھے با اتفاق
لاکھ گنہ بخشیگا اسکے خدا
حضرت عیسیٰ کا کہیں در سفر
حضرت عیسیٰ وہاں سے دیکھ کے
دیکھتے کیا ہیں کہ وہ شخص اے عجب
انکو کہا حق نے کہ جب یہ مرا
پایا ہی طاقت وہ تکلم کی جب
طفل بھی استاد بھی اور باپ ماں
کر گئے ارشاد وہ سالار دیں
ایک روایت ہے کہ بخشیں اے یار
فقر سے حق اسکو بچا دیگا جان
نقل ہے جب خواب میں دیکھے عیاں
پڑھتے بہت آپ ہی شاہ کریم
دیکھئے خدا بو نہیں ہی وہ مبتلا
کر پڑھو دس بار بلطف عمیم
اترے ہے خدمت میں اسکے حضور
عرض کی حور اے شہ کائنات
اور اسی بسم اللہ کے حروف ہیں چار

پس جو مسلمان پڑھے گا سات
آتش دوزخ سے ترحم کے سات
ذرہ گنہ اسکا نہ باقی رہے
اور گنہ اسکے مٹے چار لاکھ
دور کرے اس سے بھی کفر و نفاق
ایسے ثواب اسکے ہیں بے انتہا
قبر پر ایک ہوا ہے گذر
کہتے ہیں اسجا سے آگے چلے
داخل جنت ہو بفرمان رب
اسکی جو عورت تھی اسے حمل تھا
پڑھ ہی لو بھیجی ہاں اسکی تب
بخشے گئی ہیں سے اسکی ہی جان
بسم اللہ جب لڑکا پڑھیگا یقین
طفل و معلم کو بھی بہشتیں چار
سختی سے فاقے کی بھی بخشے امان
بی بی خدیجہ کو شہ دو جہاں
بسم اللہ الرحمن الرحیم
چاہیے کرو میں اسکے لئے تا دعا
بسم اللہ الرحمن الرحیم
آئے گئے حور بحکم غفور
حشر میں سر کر غسل بہ بحر الحیات
بہتی ہیں جنت میں جو نہریں چار

نیک ہر اک کام کے آغاز میں
ایک صحیح آئی ہے ایسی خبر
اور کئے ارشاد پڑھے جو سلیم
اور بھی فرمائے ہیں خیر الانام
اور کہے بسم اللہ جو مومن لکھے
اور حکایت بھی یہ مشہور ہے
دیکھے ہیں اس قبر میں بے ارتیاب
بعد کئے سال کے عیسیٰ نبی
دیکھ کے وہ عرض خدا سے کئے
ایک پسر اس سے ہے پیدا ہوا
درس معلم نے دیا اے سلیم
اور حکایت یہ موید صریح
اسکے تب استاد بھی اور والدین
اور یہ فرمائے ہیں خیر الانام
اور ہر لقمہ پڑھے ہے جو ضرور
پوچھو کہ کیا حق نے تمہارے لئے
مروی ہے یکبار رسول خدا
ایسے میں جبرئیل آ حاضر ہوئے
تب پڑھو دس بار وہ عالیجناب
پوچھے وہ حوروں سے شہ انس و جان
لوگ جو جنت میں چلے جائینگے
نسخہ معراج میں ہے بسط سے

بسم اللہ پورا جو تلاوت کریں
کہہ گئے ارشاد شہ بحر و بر
بسم اللہ الرحمن الرحیم
شخص جو بسم اللہ پڑھیگا تمام
اور اسے اچھا لکھے تعظیم سے
بعضے کتابوں میں بھی مسطور ہے
ہوتا ہے مرنے کو نہایت عذاب
گذرے اسی قبر پہ پھر اے زکی
داخل جنت یہ ہوا کس لئے
جب وہ پسر چار برس کا ہوا
بسم اللہ الرحمن الرحیم
ہیگی یہ حضرت کی حدیث صحیح
چھوٹینگے دوزخ سے بلا ریب ہیں
جو پڑھے بسم اللہ بوقت طعام
تن میں طعام اسکے وہ ہو جاوے نور
لاؤ وہ تب عرض نبی سے کئے
قبر پہ یک دیو گذرے ہیں جا
عرض یہ سالار امم سے کئے
حق نے تمہی اس سے اٹھایا عذاب
کب تلک ہی حور رہو گے یہاں
تب تلک ہم ستائیں اے شہ کئے
کیسے فضائل ہیں یہ بسم اللہ کے

لا اله الا الله محمد رسول الله

بسم الله الرحمن الرحیم

بسم اللہ الرحمن الرحیم
مجمل قرآن ہی یہ لا کلام
یون ہی حدیث اسکو پڑھی ایکبار
چار ہزار اسکے مٹا دیوے بشر
جانین ملک ایک ہزار انسی ہان
تین سے تورات مین آئی ہین جان
آئے ہین تو دیہ تو اسمای رب
اور یہ سر نامہ قرآن مین
گویا کہ اللہ تعالی کے نام
جمع ہین وہ سب اسی قرآن مین
جتنے علوم آئے ہین در فاتحہ
بسملہ کے با مین جو اسرار ہین

مطلع انوار کتاب کریم
اسکی ہی تفصیل ہے قرآن تمام
صدق دلی سی جو صداقت شعار
واسطے ہر حرف کے ای باخبر
ایک ہزار اسم ہبی پیغمبران
تین سے انجیل کے ہین درمیان
خلق کی ہین علم مین یہ نام سب
آئے جو سو اسم یہ عنوان مین
وہ جو ہین سو الف پڑہا وہ تمام
ہین وہ جو ہر سب اسی کا نین
ہین وہ سبھی مندرج بسملہ
اس سی جو عارف ہین خبردار ہین

جان یہ دروازۂ قرآن ہے
جتنے مضامین ہین قرآن مین
دفتر اعمال مین حق بیگمان
جانئے اللہ تعالی کے نام
اور ہین سماوی جو کتابین چہار
تین سے آئے زبور ای مین
اور ہے یک نام بعلم خدا
یعنے ہے اللہ و رحمان رحیم
اور روایت ہے کہ سب جتنے علوم
اور ہین قرآن مین جتنے علوم
اور ہین بسم اللہ مین جتنے علوم
اس لئے فرمائے علی ولی

قرۂ وہ رحمت رحمان ہے
درج ہین وہ سب اسی عنوان مین
چار ہزار اسکے لکہے نیکیان
محو ہی ہین اور تین ہزار ای ہمام
آئے ہین ان چار دو مین سب یکہزار
اور بقرآن معظم یقین
خلق سے وہ نام ہے پنہان سدا
جو پڑہے یکبار اسے ای فہیم
آئی ہین ان تینون کتب مین عموم
سورۂ الحمد مین ہی اتحاد ہوم
حرف مین با کی وہ کئے ہین ہجوم
گر لکھون تفسیر مین بسم اللہ کی

ہووے گا ہفتاد و ستر اس کا بار
یعنے گنہ ہوئے جو در روز و شب
حرف جو انیس ہین اسکے سبھی
اور کہے ہین کہ شب روز مین
ساعتیں انیس جو باقی رہے
مصحفِ اشرف جو تری ہی کتاب
کہ تو ہمین غایت رحمت کیسات
ہم عدم محض تھے سب ای ودود
شکر مسلمان بنایا ہمین
اور ہمین یک نعمتِ عظمیٰ دیا
یعنے ہمین ایسے کے تابع کیا
جنبشِ اول ز محیطِ قدم
فضل سے قرآن ای ربِّ کریم
ذات تو ہی تری روف و رحیم
جوں تری رحمت سے ہی ای کارساز
او پیمبر سے ہمارے کبھی
ذکر مین رکھ آپکے ہمکو دوام
پر لوا آپکے دے ہمکو جا
بھیجے تحیات صلوٰۃ و سلام
خاص ہین انسے خلیفہ چہار
حضرتِ عثمانؓ و علیؓ جلیل
نورِ بصر جس کے حسینؓ و حسنؓ
ایسے ہوئی دین کی رکن رکین

رمز و نکات اسمین ہین یون بیشمار
ظاہر و باطن کے ہوے چار سب
ہین ملک اتنے ہی جہنم کے بھی
جانئے چوبیس ہین جو ساعتین
حرف یہ انیس ہین انکے لئے
بسملہ اسکا جو مفتاح ہے باب
حشر مین دیویگا سقر سے نجات
پس ہمین رحمت سے دیا تو وجود
خلعتِ ایمان پہنایا ہمین
سب سے بڑی دولت کبریٰ دیا
جسکے ہین تابع رسل و انبیا
سلسلہ جنبانِ وجود از عدم
نام لیا اسکا روف و رحیم
تیرا پیمبر بھی روف و رحیم
ہمکو اس امت سے کیا سرفراز
ہمکو جدائی بھی نہ دیجے کبھی
برکتیں اس فکر کی دی صبح و شام
خلد مین ساتھ آپکے ہمکو لیجا
بھیج لکوک اس شہ دین پر مدام
ملت اسلام کے عنصر ہین چار
لوٹ کے ہارون کے ہر دو قتیل
ہر دو شہادت کے ضیاء چمن
جن سے لیا زیب یہ دین متین

اور کلمات اسکی سمجھ ہین چہار
جو پڑھے ہے اسکو بخلوص ایکبار
ہین سے ہر حرف کے یوم الحساب
پانچ نمازون کے لئے ای امین
حمد ترا ہمسے ہو کیوں کر ادا
دیتا ہی رحمت سے تری خوشخبر
گرچہ نہ بخشش کے ہین ہم سازوار
شکر ہمین صورتِ انساں دیا
اور کیا ہمکو اخیرِ اُمم
ایسی وہ نعمت ہی عظیم و جلیل
مالکِ دین مہتر کل مہتراں
رحمتِ عالم ہی یقین جسکی ذات
جسکی اطاعت ہی اطاعت تری
جبکہ ملین ہمکو یہ دو رحمتیں
یونہی اس امت مین دے موت و حیات
آپکی الفت مین ہمین کر فدا
کر ہمین اس شہ کی زیارت نصیب
حمد مین ہم سب ترے قاصر ہین جو
آپکی سب عترت و اصحاب پر
حضرتِ بوبکر و عمرؓ با فتوح
بنتِ نبی خیر نسائی اُمم
پاک یہ سبطین کی اولاد سے
ایسے ایمہ کو اور افراد کو

اور گنہ کے بھی ہین انواع چار
ہوویں گے مغفور یہ انواع چار
ہو نہ وہ انیس ملک کا عذاب
پانچ ہین ساعات مقرر یقین
شکر یہ نعمت کا بھی ای کبریا
پس ہی یہ امید ہمین بیشتر
پر تری رحمت کی ہین امیدوار
عقل دیا جسم دیا جان دیا
خیرِ اُمم جو ہے امیرِ اُمم
کہ نہیں نعمت کوئی اسکے عدیل
ختمِ رسل خاتمِ پیغمبراں
جسکی ہی رحمت ہمہ کائنات
جسکی محبت ہے محبت تری
ہمکو ہے امید نہو زحمتیں
حشر اس امت مین بھی کر دی نجات
پیروی مین آپکی ہی رکھ سدا
دو نو جہاں بیچ شفاعت نصیب
نعتِ پیمبر مین بھی قاصر ہین ووہ
کملِ اتباع و احباب پر
موردِ تشبیہ براہیمؑ و نوحؑ
لختِ دل سیدِ عرب و عجم
آلِ پیمبر کی دے امجاد سے
کملِ اقطاب کو اوتاد کو

فضل سے حق نے جنہیں ظاہر کیا　　جنکو ہدایت کے مظاہر کیا
آل اسرائیل کے نبیوں کے سات　　جنکو ہے تشبیہ زروئے صفات

رشک ملک ہے یقین جنکی ذات　　اور دم عیسی ہے یقین جنکی بات
سید شہدا کا خلف باصفا　　نام علی حضرت زین العبا

باقر و جعفر دو گرامی گہر　　اوج امامت کے ہیں شمس و قمر
چشمۂ جود و کرم مرتضیٰ　　قطب جہان کاظم و موسیٰ رضا

قدوۂ ابرار تقی و نقی　　زبدۂ اخیار تقی و نقی
منبع اسرار حسن عسکری　　ملک ولایت میں جنہیں سروری

عالم طفلی میں دیا تھا خدا　　خوف سے خالق کے تھے لرزاں سدا
اور ابو القاسم والا نسب　　نام محمد ہے و مہدی لقب

سائے یہ اقطاب ہیں اوتاد ہیں　　سید شہدا کے سب اولاد ہیں
اور با اولاد امام حسن　　ایسے ہی افراد ہوئے پاک تن

## منقبت غوث الثقلین غوث الاعظم محبوب سبحانی حضرت شیخ سید عبد القادر جیلانی قدس سرہ

خاص وہ محبوب خدائے کریم　　جسکو ولایت میں ہے شان عظیم
غوث جہان فخر زمین و زمان　　سید اقطاب سر سروران

مطلع انوار رموز خدا　　مجمع اسرار کنوز خدا
افسر زیبائے سر غوثیت　　بلبل شیدائے گل قربیت

خسرو ارباب ولایت ہے وہ　　بادشہ ملک کرامت ہے وہ
جسکا ہے سر تا بقدم عز و شان　　فخر جہاں شیخ شیوخ زمان

## مدح قدوۃ العارفین عمدۃ المعاصرین شیخی و سیدی مولوی حافظ حاجی محی الملۃ و الدین حضرت سید شاہ عبد اللطیف قادری مدظلہ العالی المتعالی

خاص مرا شیخ ہے شیخ الشیوخ　　قدوۂ ارباب وثوق و رسوخ
اوج حقائق کا ہے بدر منیر　　ملک معارف کا امیر کبیر

ملت اسلام کا رکن رکین　　صاحب دل حامی دین محی دین
عالم فاضل ہے شریعت میں وہ　　عارف کامل ہے طریقت میں وہ

شیخ محقق خلف بو الحسن　　نیر اوج شرف بو الحسن
اسم شریف اسکا ہے عبد اللطیف　　محی دیں ہے عرف لقب ہے شریف

پدری حسینی حسنی مادری　　مذہب و مشرب حنفی قادری
سلسلۂ قادریہ عالیہ　　مجھکو دیا وہ نعم اجلالیہ

پس ہے مرا شیخ مقدم وہی　　رہبر اول ہے معظم وہی
اسکی ساطت سے ہے مجھکو خدا　　غوث کے خدام میں داخل کیا

مسند ارشاد پہ لیل و نہار
فیض رساں اسکو رکھے کردگار

## فضیلت ذکر نبی و سیر مصطفوی اور سبب تنظیم اس کتاب واجب التعظیم کے بیان میں

دیکھئے آئی ہے حدیث صحیح　　سرور عالم نے کہا ہے صریح
جو کہ رکھے دوست کسیکو بہت　　یاد کرے گا وہ اسیکو بہت

ذکر ہے محبوب کا پس ہر گھڑی　　اسکی محبت کی علامت بڑی
تذکرہ محبوب کا ہو جس قدر　　اصل محبت ہو قوی اسقدر

اور بھی فرمائے شہ بحر و بر　　کہ نہ رکھے جو کہ مجھے دوست تر
بیٹوں سے اور باپ سے مال سے زیادہ　　جسم سے اور جان سے بھی اپنے زیادہ

تو وہ مسلماں نہوا ہے ابھی　　صاحب ایماں نہوا ہے ابھی
پس ہوا معلوم کہ حب رسول　　شجرۂ ایمان کی ہے اصل اصول

اور محبت کی قوی منزلت ‏ ‏ جان تو موقوف ہے بر معرفت
معرفت حضرت خیر البشر ‏ ‏ جان ہے موقوف بہ علم سیر

ہے سیر احوال شریف آپکا ‏ ‏ جو کہ صحیح نقل سے ثابت ہوا
یعنے ز قرآن و حدیث و اثر ‏ ‏ اور سماویہ کتب سے دگر

جانیے پس آپکے حالات کچھ ‏ ‏ اور فضائل و کمالات کچھ
نور سے اس شاہ امم کے غفور ‏ ‏ جو کہ کیا ساری جہاں کا ظہور

حمل و ولادت میں بھی جو آپکے ‏ ‏ حق کیا ظاہر جو بہت معجزے
کر انہیں مبعوث بعرب و عجم ‏ ‏ ختم رسالت سے کیا جو علم

گرچہ عدو آپکی تھی سب جہاں ‏ ‏ لیک رکھا آپکو حق در اماں
درجہ معراج دیا آپ کو ‏ ‏ اشرف عالم ہے کیا آپ کو

مکہ میں دیں آپکا تھا جوں ہلال ‏ ‏ بدر مدینہ مین کیا ذوالجلال
عرصۂ دس سال مین جو اسکا نور ‏ ‏ شرق سے تا غرب کیا ہے ظہور

آپکے اعدا کو خدا خوار کر ‏ ‏ اُنپہ دیا آپ کو فتح و ظفر
اور سلاطین ہوئے تابعاں ‏ ‏ جو ہوے سرکش سو نپائے اماں

آپنے توحید کا برپا علم ‏ ‏ کرکے کیا شرک کو سب منعدم
جور و جفا آپ بہت سہہ لئے ‏ ‏ جو طرف اسلام کو پھیلائیے

شہرۂ توحید کی دینے کو داد ‏ ‏ راہ مین مولی کے کئے ہین جہاد
آپکے اصحاب بھی ایسی لئے ‏ ‏ راہ مین مولی کو بہت جان دئیے

دین خدا جب کہ یہ کامل ہوا ‏ ‏ اور یہ قرآن سبھی نازل ہوا
تب گئے دنیا سے شہ دیں وفات ‏ ‏ آپ پہ ہو حق سے سلام و صلوٰۃ

نور کے پس ذکر سے لے تا وفات ‏ ‏ جاننا احوال شہ کائنات
لابد و لازم ہے مسلماں تمام ‏ ‏ شاہ و گدا مرد و نسا خاص و عام

ذکر میں اس شاہ کی رہنا سدا ‏ ‏ ہے وہ بیقین باعث قرب خدا
فرض ہی امت پہ وہ سرور کا ذکر ‏ ‏ سید کونین پیمبر کا ذکر

ذکر میں اس شاہ کے پیغمبراں ‏ ‏ رہتے تھے صبح و مسا تر زباں
کرکے دئے ابلاغ رسالت ادا ‏ ‏ آپکی دیتے تھے بشارت سدا

ذکر سبھی اس شہ کے بدرگاہ رب ‏ ‏ لاتے تھے اُ شبہ توصل وے سب
جبکہ ہوا اسطرح رسولوں کا حال ‏ ‏ دوسرے کیا چیز ہین کیجے خیال

شکر خدا ہم کو کرم سے خدا ‏ ‏ آپکی اُمت میں ہی داخل کیا
کیوں نہ رہیں ذکر نبی میں سدا ‏ ‏ ذکر نبی عین ہے ذکر خدا

ذکر کی کثرت تو بلا قال و قیل ‏ ‏ کثرت امت پہ قوی ہی دلیل
پس ہوا امت کو ہی لازم سبھی ‏ ‏ صبح و مسا کثرت ذکر نبی

ہوئے جہاں تذکرۂ صالحین ‏ ‏ اُترے وہاں رحمت حق بالیقیں
ذکر شہنشاہ رسل ہو جہاں ‏ ‏ رحمتیں حق کیسے اتارے وہاں

جنکے سیر اور شمائل کا ذکر ‏ ‏ عادت و اخلاق و فضایل کا ذکر
افضل کل نفل عبادات ہے ‏ ‏ اعظم قربات و مثوبات ہے

اور عربی فارسی ای باصواب ‏ ‏ شہ کی سیر میں ہیں بہت سے کتاب
لیک ہی ہندی میں بہت کم تو خاں ‏ ‏ اسلئے کم جاننے سیر ہندیاں

عالم علامہ وحید زماں ‏ ‏ با فر آگاہ فضیلت نشان
در سیر شاہ بشیر و نذیر ‏ ‏ آٹھ رسالے ہی لکھا بے نظیر

ہشت بہشت اسکو سزاوار نام ‏ ‏ دونو جزا اسکو خدائے انام
لیک وہ احوال شہ کائنات ‏ ‏ نور کی تخلیق سے لے تا وفات

تین رسالو نہیں لکھا مختصر ‏ ‏ کیونکہ وہ علامہ نہیں کو سیر
شہ کے بشارات بھی معجزات ‏ ‏ اور خصایص بھی شمائل صفات

اور محبت کا نبی کے بیان ‏ ‏ پانچ رسالو نہیں لکھا ایماں
اسی لئے نور سے لے تا وفات ‏ ‏ ذکر وہ اجمال کے لایا ہے سات

جانئے اندیشۂ تطویل سے
لایا وہ احوال نہ تفصیل سے

ایک رسالہ میں لکھا در سیر
مستند و معتبر و مختصر

اس سے بھی سیراب نہو تشنگاں
تشنۂ تفصیل ہیں از شوق جاں

کہ اسی اجمال کی تفصیل میں
شاہ کے احوال کی تطویل میں

یمن سے سالار امم کے خدا
جلد ہی بر لائیے مراد دعا

از فن تفسیر و حدیث و سیر
ہیں وہی یاد رکھو اے باخبر

اور سیر میں عربی اے پسر
ما ثبت اوّل ہے مواہب دگر

روضۂ احباب و معارج سے جان
اور شواہد و مدارج ہے جان

باقر آگاہ فضیلت مآب
خوب کہا ہے یہ سخن باصواب

دوسرے کتابوں سے ہی انکے سوا
میں نے لیا انکی سند لاؤنگا

ہے مجھے مقصود کہ سمجھیں عوام
شعر کی ہرگز نہ نزاکت سے کام

دے مجھے ہر کام میں یارب خلوص
نظم میں اس چار چمن کے خصوص

ہر گل و غنچے کو بہ یمن رسول
اسکے عطا کیجئے رنگ قبول

اور اسے انوار نبوت لقب
کیجئے سزاوار تو اے پاک رب

جلد دے انجام اسے باکمال
بدر بنا دے یہ منور ہلال

نور نبوت کیلئے اے کریم
کیجئے روا سب کو بفضل عمیم

ذکر میں رکھ اپنے مجھے ابتدا
اور ترے ذکر نبی میں سدا

ختم دعا کے بیان اختصرا
لکھ چمن نور نبی الوری

اس ہی لئے بعض احباب کے
جبکہ بہت شوق و تمنا کئے

نور سے تا رحلت شاہ امم
ذکر وہ نسخے میں کیا میں رقم

اسلئے یہ عزم کیا ہوں صمیم
کرکے توکل بخدائے کریم

چار چمن چار رسالے لکھوں
وزن کو ہر اک کی جدا ہی رکھوں

اسمیں کتابوں سے بھی جو لاؤں سند
فارسی ہیں اور عربی معتمد

پہلی تفاسیر میں فتح العزیز
شرح ہی مشکوٰۃ کی ای باتمیز

فارسی میں ہیں وہ کتابیں چار
آئینے ہیں گویا سیر کے جو چار

چار وہی عمدہ ہیں یہ گرچہ قوی
لیک ہے تحقیق مدارج بڑی

گرچہ یہ چاروں ہی ہیں بس معتبر
لیک مدارج کو ہے شان دگر

اب جو ہی اس ملک میں ہندی زبان
کرتا ہوں میں اسی زبان میں بیاں

پائے اگر اسمیں تو سہو و خطا
کیجئے اصلاح بکلک عطا

جلد دے ہر اک چمن کو بہار
شجر مناجات کو دے میرے بار

مطلع انوار نبوت کا تاب
کیجئے عطا پہلے چمن پر شتاب

ذکر ہے اس نور کے ای کبریا
دیجئے اس پہلے چمن کو ضیا

میرے جو حاجات ہیں سب ہیں عیاں
سب ہیں عیاں تجھ پہ نہیں کچھ نہاں

بندۂ احقر کو تو ای کارساز
بخشش عصیاں سے کر اب سرفراز

پیری میں اسکے مجھے رکھ مدام
کیجئے شہادت پہ مرا اختتام

## نور اوّل خلقت نور محمدی کے بیان میں صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

ہے یہ مدارج میں حدیث صحیح
کہ گئے ارشاد پیمبر صریح

اَوَّلُ مَا خَلَقَ اللّٰہُ نُوْرِیْ

پہلے خدا چیز جو پیدا کیا
نور ہے بے شبہ وہ جانو مرا

روضۂ احباب میں اے باخبر
ذکر ہے اس طرح کیا مختصر

حاصل اب ان سارے روایات کا
ذکر بیاں کرتا ہوں دیکھو ذرا

### کیفیت خلقت نور نبی
### مجمل تشریح ظہور نبی

کہ ہوا پیدا جو پیمبر کا نور
ہمیں روایات ہیں آئی وفور

حضرت خلاق جہاں ذوالجلال
خلق کے سب آگے کئے افعال

یعنے بنا تھا نہ ابھی آسماں — اور نہ پیدا تھے زمین و زماں
اور نہ تھے حور و ملک انس و جاں — تھا نہ سوا اُسکے کسیکا نشاں
سجدہ میں رکھتا تھا کبھو اُسکو حق — اور کبھی تسبیح کا دیتا سبق
اور ہر اک پردہ میں وہ ذوالجلال — رکھا ہی وہ نور کئے الف سال
جبکہ وے پردے وہ نکو سبھی طے کیا — نور مقدس وہ کئے دم لیا
صالح و صدیق و شہیداں کو تب — روح ملا انوں فرشتوں کی سب
اور کئے اس نور کے حصے کیا — اُن سے یہ چیزوں نکو بنایا خدا
شمس و قمر اور نجوم آشکار — کوہ و بیابان و ریاح و بحار
اور ہر اک طبقے میں رب الورا — خلق کی اک ایک جماعت رکھا
جتنے اسی نور سے ای یار نیک — جوہر پاکیزہ بنایا ہے ایک
پانی رواں تھا وہ برس یکہزار — لمحہ بھی یکجا نہیں پایا قرار
حصۂ دوم سے بنایا قلم — تیسرے سے لوح بنایا بہم
ہر دو کناری جو ہیں اس لوح کے — سرخ مزین ہیں وہ یاقوت سے
حکم کیا پس تو قلم کے تئیں — لوح پہ لکھ عرض کیا وہ وہیں
بسم اللہ الرحمن الرحیم — یہ کیا آغاز قلم نے فہیم
اور کئے سال تلک سر بسر — تھا وہ پڑا لوح پہ ہی ڈال سر
جمع ہوئے ہر دو یہ جب کہ صمد — گزرے برس سکے لئی ہفتصد
ہی سے نے جتنے کہا از کرم — عزت و اجلال کی میرے قسم
گر پڑھے یکبار یہ قلب سلیم — بسم اللہ الرحمن الرحیم
سات سو برسوں میں غرق اسے بجام — جبکہ یہ بسم اللہ ہوا ہے تمام

لوح و قلم کرسی و عرش بریں — جنت و دوزخ بھی نہیں تھی یقیں
نور مقدس کو نبی کے خدا — فضل سے تب اپنے ہے پیدا کیا
اور بنایا ہے خدائے قدیر — واسطے اس نور کے پردے کثیر
نور شریف نبوی شاد شاد — کرتا تھا تسبیح سے تب حق کو یاد
پس اسی انفاس سے پیدا کیا — کمّل ارواح ہمہ انبیا
سب ہیں اسی نور سے پیدا ہوئے — عالم ہستی میں ہویدا ہوئے
عرش بریں کرسی و لوح و قلم — ارض و سما جنت و دوزخ بہم
ارض و سما بعد ہی پھیلا دیا — سات طبق بعد ہر اک کے کیا
اور معارج میں سُن ای باصفا — نقل کیا از شرف مصطفےٰ
اسپہ وہ قدرت کی نظر جا کیا — جلد وہ جوہر وہیں پانی ہوا
حصے پھر اُس پانی کا حق دس کیا — عرش بریں ایک سے پیدا کیا
دوسرے پہ ایک سے رب العلا — جانئے اس لوح کو پیدا کیا
غرض کہ اس لوح کے وہ ذوالجلال — پیدا کیا ارض و سما کے مثال
کیا میں لکھوں لوح پہ ای دادگر — بولا یہ عنوان سے آغاز کر
نام وہ اللہ کا جس دم لکھا — ہیبت مولیٰ سے قلم شق ہوا
پہلا وہ شق لکھنے کو رحمٰن کے — دوسرا شق لکھنے رحیم آن کے
ایک روایت ہی برس یکہزار — لکھنے کو بسم اللہ میں گزرے ای یار
مرد ہو یا زن غرض بندوں نے جو — امتی وہ احمد مرسل کا ہو
سات سو برسوں کی عبادات کا — اجر وہ بندیکو کروں گا عطا
حضرت مولیٰ کی طرف سے قلم — لوح پہ جا تو جو کیا ہے رقم

بسم اللہ الرحمن الرحیم انی انا اللہ لا الٰہ الا انا محمد رسولی من استسلم بقضائی وصبر علی بلائی وشکر علی نعمائی ورضی بحکمی کتبتہ صدیقا وحشرتہ یوم القیامۃ مع الصدیقین ومن لم یستسلم بقضائی ومن لم یصبر علی بلائی ولم یشکر علی نعمائی ولم یرض بحکمی فلیتخذ الٰہا سوائی

یعنی میں کرتا ہوں بیاں ابتدا
کہتا ہے حق میں ہوں اِلٰہ خلق کا
امر پہ جو کوئی مرے گردن رکھا
اسکو میں صدیق لکھوں لطف سے
اور نہ بلا پر مرے صابر رہے
چاہئے کر لیوے وہ پس اختیار
بعد قلم لوح پہ لکھا شتاب
اور عدد اشجار کے اوراق کا
اور جب اس لوح کی اور قلم
بعد یہ ہارت کے قلم سر اوٹھا
ثنا سے کے جانب سے خدائی انام
حصہ چہارم سے بنا ماہتاب
جتنے وہ دریا کے تئیں دہوا
شمس و قمر کے تئیں ربّ العلا
جانو وہ دریا کا مقرر حجاب
اور وہ دریا کا نقاب و ستر
لطف سے پر جسکو بچاتا خدا
ہوشئے جو فرسنگ سمجھ چار لک
اور اُٹھے ہر روز بھی ای باصفا
حشر کے دن اُسکو وہ انوار سب
ہر کے پھر چرم میں لاوین وہ سے
تھوڑا بیاں کیجئے بس تم خیال
الغرض اس نور کے حصول سے رب

نامِ خدا سے جو ہے ربّ العلا
کوئی نہیں معبود ہے میرے سوا
اور بلا پر مرے صابر رہا
ساتھ انہیں کے بھی اٹھاؤں اسے
اور مری نعمت پہ نہ شاکر رہے
میرے سوا دوسرا پروردگار
سارے یہ اشیائی جہاں کا حساب
اور عدد خلق کے ارزاق کا
نامِ محمدؐ کا کیا ہے رقم
لکھے وہیں نام شہِ انبیاء
بولا جواب اسکا علیک السلام
حصۂ پنجم سے ہوا آفتاب
اپنی ہی قدرت سے معلق رکھا
جانو وہ دریا میں ہی جاری کیا
گر نہ رکھا جاتا تھا بر آفتاب
گر نہ رکھا ہوتا بروئے قمر
بچتا ہی بندہ نہیں دوسرا
اس سے بھی زاید ہے وہ تو یاد رکھ
دیتی ہیں اک تازی حرارت جدا
نقل کرو عرش سے سارے بادب
مہر کی تا اور حرارت بڑھی
گرمی ہی کیا اسکے ہو لوگوں کا حال
پانچ سے چیزوں کو بنایا ہے جب

ہے وہی اللہ و رحمن و رحیم
اور محمدؐ جو ہے میرا رسول
اور مرے انعام پہ شاکر رہا
اور جو بندہ کہ قضا پر مرے
اور نہ راضی ہو مرے حکم پر
حالانکہ معبود کوئی اسکے سوا
مینہ کے قطروں کا عدد لاکلام
حشر تلک ہووینگے جو آشکار
جلد ہوا ساجدِ پروردگار
شوق سے بھیجا ہے تحیات نیک
اسلئے سنت ہے خطابِ سلام
اک بڑی دریا ہے جو زیرِ سما
یونہی وہ محفوظ و معلق وہیں
بولے نبیؐ ہے قسم اللہ کی
گر وہ شجر جتنے زمیں پر ہیں جان
لوگ ہو مفتون دل و جان سے
اور یہ لایا بہ ریاض ایماں
عرش کے انوار سے بس ایک نور
دوسرے دن پھر وہ حرارت نکال
اور وہ حرارات بھی خورشید کے
تعلق کیا دیں اُسے بالائے سر
دیوے پنہ اس سے ہمیں کردگار
حصۂ ششم سے بنایا بہشت

خلق پہ سب جسکی ہے رحمت عمیم
خلق سے سب کیا ہوں قبول
اور مرے حکم پہ راضی ہوا
اپنی اطاعت کی نہ گردن رکھے
ویسے کو کہتا ہوں غضب سے گم
ڈھونڈیں ہے وہی رب ہی بھی خلق کا
ریگ بیاباں کا عدد بھی تمام
کر دیا اس لوح پہ سب کا شمار
گر کے وہ سجدے میں برہ یکہزار
یعنی کہا شہ پہ سلام علیک
اور ہوا فرض جواب سلام
اسکا عمق تیں ہے فرسنگ کا
قطرہ بھی یک اس سے ٹپکتا نہیں
ہاتھ میں ہے جسکے یقیں جان مری
سارے وہ جل جاتے بغیر گماں
جان کے معبود سے پوجے
مہر کی جو ڈالی ہے اتنی جھال
دنیا کی ہی ہر روز سے بالفزوں
اس سے جہنم میں وہ دیتے ہیں ڈال
جتنے جہنم میں فراہم ہوئے
ہو وے پچھل گر کے وہ مقدار پر
پھر نبی شافع روز شمار
نے روپلے کے ہیں لکھے جسکو نعت

اور وہ جنت کو سنوارا ہی جاں
تیسری سخاوت ہی بلا ارتیاب
حصۂ ہفتم سے ہوا روز جان
کرسی وہ ایسی ہی بڑی ایمان
اور وہ کرسی کے یمین و یسار
امت احمدؐ میں سدا مومناں
کرسی کے اطراف پہ ای باصفا
وزن پہ کرسی کے بروزِ حساب
حصۂ دہم سے وہ ربّ الورا
روح نبیؐ کو تھا دہی اشتغال
نور وہ سرورؐ کا ای نیکو نہاد
ہر دم و ہر آن بدرگاہ رب
بولینگے تسبیح اے پروردگار
عاصیان امت کو جو ہیں ایجدا
صاحبِ تفسیر کبیر ای امین
کہ بہ ازل حضرت ربّ العلا
نورِ مقدس کو نبیؐ کے خدا
اور وہ طاؤس کو ربّ العلا
آئینہ اک شرم کا پیدا کیا
شکل کو دیکھ اپنے کیا وہ حیا
فرض کیا اپنے نبیؐ پر مدام
ہیبت حق سے وہ کیا پھر حیا
لوح و قلم کرسی و عرش عظیم

پانچ یہ چیزوں سے خدای جہاں
چوتھی کبائر سے سدا اجتناب
حصۂ ہشتم سے ملایک پچھاں
ساتوں سموات کو گھیری ہی جاں
کرسیاں دوسرے ہیں وہ ہزار
پڑھتے ہیں جو آیت کرسی بیاں
آیت کرسی کو وہ ربّ العلا
کفّہ حسنات میں اسکے ثواب
روح کو اُس شاہ کے پیدا کیا
گزرے ہیں اسطرح سی چار الف سال
کرتا تھا تسبیح سو مولیٰ کو یاد
کرتا تھا اللہ سے بخشش طلب
میں لیے کیا تھا جو برس چار ہزار
انکو وہ بخشش طلبی سے چکا
رازیٔ علامۂ دین فخرِ دین
ایک بنایا ہی شجرِ خوشنما
شکل پہ طاؤس کے ظاہر کیا
اپنی ہی تسبیح میں صبح و مسا
حق نے وہ طاؤس کے آگے رکھا
حق کو وہیں پانچ ہی سجدے کیا
آپکی امت پہ بھی بس صبح و شام
جلد سراپا ہے پسینہ کیا
شمس و قمر اور نجوم اے سلیم

امر بمعروف ہے اول یقین
پانچویں حدوں پہ خدا کے مدام
حصۂ نہم سے ہی کرسی ای نیک
حلقے کی نسبت ہی بیابان سے جوں
کرسی پہ ہر ایک ملک بیٹھ کے
انکے لئے لکھتے ہیں بے ارتیاب
اپنی ہی قدرت کے قلم سے لکھا
عانت الطاف سے حق دیویگا
سیدھے طرف عرش پہ رکھا اُسے
دوسری روایت ہی کہ چار الف سال
بائیں طرف عرش کی چار الف سال
حشر کے دن حضرت خیر البشرؐ
بخشش و یا میں نے یقیں اسکو اب
اپنے کرم سے ای خدائی مجیب
اپنے رسالے میں لکھا یہ خبر
شجرِ یقین نام رکھا اسکو جان
اور دُرِ روشن و شفاف کے
رکھا یقین سال ہے ستر ہزار
دیکھا اس آئینہ میں جب اپنے لپس
بس اس سجدوں کی بدل کردگار
نورِ مقدس کے وہ طاؤس پر
سر کے پسینے سی ہی اسکی خدا
اسکی پیشانی کی پسینے سی جان

یہی زمینکے ہے دویم ای امین
اپنے دل و جان سے کرنا قیام
دانۂ لولو سے بنایا ہی ایک
نسبت افلاک سے کرسی و دوں
آیت کرسی کو تلاوت کرے
سارے فرشتوں کا وہ اجر و ثواب
پس جو مسلمان اُسے پڑھتا رہا
اُس سے وہ مسرور بہت ہوویگا
شغل میں تسبیح کے تقدیس کے
سیدھے طرف عرش کے بقیل و قال
نورِ مقدس وہ پھر آ باکمال
باندھیں شفاعت کیلئے جب کمر
نیکوں کیتیں اپنی ہی امت کے سب
کر ہیں سرورؐ کی شفاعت نصیب
نام دقایق ہی جسے مشتہر
چار تھے اس جھاڑ میں ڈالیاں
نور کے پردے میں رکھا پھر اوسے
کرتا تھا تسبیح وہ لیل و نہار
آئی ہی یک شکل پیاری نظر
پانچ یہ وقتوں کی نماز آشکار
خالقِ متعال کیا اک نظر
سارے فرشتوں کو ہی پیدا کیا
پیدا کیا خالق کون و مکان

اور ہوئے جتنے ہین پیغمبران — اور شہیدان صلحا عالمیان
جو کہ تھا چہرے پہ پسینہ تمام — اس سے اس امت کو بنایا تمام
اور نصارا کے بھی ارواح کو — اور جو ہون ویسے ہی ای نیکخو
اور جو کچھ آمیں ہی سے باصفا — جتنے ای عرق سے پیدا کیا
نور پیغمبر کو وہ دیکھا ہے تب — اپنے وہیں روبرو از حکم رب
چاروں خلیفونکی تھے وہ نور جان — حضرت صدیق و عمر ایمان
اور رہا سال وہ ستر ہزار — تھکے ہی تسبیح میں باانکسار
بعد رسولوں کی ان انوار پر — حضرت خلاق نے کی اک نظر
کلمہ طیب وے کہے ہیں تمام — انپہ ہو سب حق سے صلوۃ و سلام
ایسی شفاف تھی ای باشعور — جسکا بطون ہووے ظاہر نمود
اور کیا قندیل میں قائم اسے — جو نکہ نمازوں میں رہے کھڑے
شغل میں تہلیل کے تسبیح کے — مدت لک سال وے مشغول تھے
اس سر اشرف پہ کیا جو نگاہ — جان وہ دنیا میں ہوا بادشاہ
چشم مبارک پہ نظر جو کیا — وہ یہاں حافظ قرآن ہوا
اور جو دیکھا ہے مبارک بھوان — جان وہ نقاش ہوا درجہان
بینی اقدس کو جو دیکھا سلیم — ہوئے وہ عطار و طبیب و حکیم
منھ کو جو دیکھا سو وہ صایم ہی جہان — دانت کو دیکھا سو سفیر شہان
دیکھا ہی جو ریش نبی کو وہان — ہووے وہی شخص مجاہد یہاں
دونوں جو مونڈھے پہ کیا ہی نظر — صاحب شمشیر ہوا وہ بشر
اسکے کف راست کو دیکھا ہی جو — ہو یہاں صراف وہ ای نیکخو
دیکھا جو کوئی ظاہر دست یمین — ہووے وہ رنگریز جہاں میں یقین
جو کوئی دیکھا ہی وہاں انگلیاں — راقم و کاتب وہ ہوا در جہان
سینۂ اشرف پہ نظر جو کیا — مجتہد و عالم دین وہ ہوا

پسینے کی ہی عرق سے اسکے ای یار — پیدا کیا حضرت پروردگار
عرق سے کانوں کے کیا ہے نمود — جانئے ارواح مجوس و یہود
پانوں کی بھی عرق سے اکی یقین — شرق سے تا غرب ہوی ہی زمین
پھر کہا اللہ نے طاؤس کو — دیکھئے کیا ہے یہ تری روبرو
اور پس پیش یمین و یسار — نور نظر آئے ہیں اسکو چہار
حضرت عثمانؓ و علیؓ و ولی — ان پہ ہو رضوان بشر و جلی
بعد یہ مدت کی رسولوں کی نور — نور محمد سے ہے لئے سب ظہور
پس اسی انوار سے ارواح سب — ہوگئے مخلوق بفرمان رب
بعد بنایا وہ خدائے مجیب — سرخ ہی قندیل عقیق اک عجیب
صورت اصلی کو پیمبر کے بیب — جیسی تھی دنیا میں بنایا ہی تب
اور بلا شبہ وے روحین تمام — گرد وہ صورت کی تھی پھرتے مدام
پس یہ ہوا حکم ان ارواح پر — صورت نبوی پہ کرو اب نظر
اور پیشانی کو جو دیکھا خبیر — ہووے جہان بیچ وہ عادل امیر
کان جو دیکھا سو سنے نیکیات — اور قبول اسکو کرے صدق سات
جتنے دو رخسار کو دیکھا وہاں — عاقل و محسن وہ ہوا در جہان
اور لب اطہر کو جو دیکھا خبیر — ہووے وہ مرد و نسے حسین و وزیر
حلق مبارک پہ نظر جو کیا — وہ یہاں الغنا یا موذن ہوا
گردن اطہر پہ نظر سینے کی — پیشہ تجارت کا کری ہی وہی
سینہ کو جو مونڈھے کو ہی دیکھا وہاں — ہاں وہ لگاتا ہی یہاں سنگیاں
دیکھا دونوں ہاتھ کو جو ای سلیم — ہووے وہ دنیا میں سخی اور کریم
پشت ید چپ کو جو دیکھا رذیل — ہووے وہ دنیا مین لئیم اور بخیل
پیٹھ چپ و راست کی انگلیانکی جو — دیکھا سو وہ درزی و لوہار ہو
پشت مبارک پہ نظر جو کیا — شرع کی تعظیم وہ لاوے بجا

اور وہ محکوم ہے شرع کا
پہلو کو دیکھا سو وہ غازی ہوا

جو کہ دو زانو کو ہے دیکھا وہاں
رکع و ساجد وہ ہوا در جہاں

دیکھ کے جب پھیر لئے منہ وہاں
وہ تو یہود اور نصارا ہیں جان

تھی جو دقایق کی حدیث ایمیاں
ترجمہ اسکا ہوا آخر بیان

اور جو تفسیر ہے بحر العلوم
جسمیں اشارات کا آیا ہی دہوم

رازی بھی صاد میں ای باصفا
نقل ہی دیکھ روایت کیا

واسطے اس نور کے بارہ حجاب
حق نے بنایا ہی ای باصواب

منت و رحمت و سعادت تہا ہی
پردہ ششم تہا کرامت کا ہی

اور نبوت کا تہا پردہ نہم
پردہ تہا رفعت کا مقرر دہم

اور ہر اک پردے میں بارہ ہزار
سال تلک نور نبی کو لے یار

بعد حجابوں کے وہ نور شریف
آیا ہی باہر بظہور لطیف

بحر سمجھ پہلی شفاعت کی تھی
بحر نصیحت کی ہی تھی دوسری

اور تھی دریائی یقیں ساتویں
علم کی دریا تھی سمجھ آٹھویں

بحر شفاعت میں برس یکہزار
نور تہا ذاکر پروردگار

یونہی وہ ہر بحر میں مولا کا یاد
کرتا تہا اک الف برس لگ زیاد

ذکر تہا ہر بحر میں اسکا جدا
ہر جگہ اک اسم تہا اللہ کا

سات زمیں اور یہ سات آسماں
جتنا بڑا انکا ہے مقدار جان

اور بنایا ہے خدا نے انام
نور کے اس فرش پہ قصد مقام

تیسرا ایمان کا تہا ایماں
اور تہا اسلام کا جو تہا تو جان

ایسے ہی تھے اور مقام اخیر
اور تہا محبت کا مقام اخیر

گزرا مقاموں سے وہ جب باصواب
درگہ مولیٰ سے یہ آیا خطاب

تو ہی مرا خالق و پروردگار
تو مرا رزاق ہے سر و جہار

خوب تو پہچانا مجھے لا کلام
اب تو عبادت میں مرے کر قیام

اور جو دیکھا ہے مبارک شکم
زہد و قناعت میں رکھا وہ قدم

پاؤں کو دیکھا سو شکاری ہوا
تلوے کو دیکھا سو وہ ماشی ہوا

اور جو نظر اسپہ کیا ہی نہیں
دعوی خدائی کا کیا وہ لعین

## روایت

عالم علامۂ دین متین
اسمیں روایت یہ لکھا نجم دین

آگے کیے لاکھ برس کے خدا
نور پیمبر کو جو پیدا کیا

پہلا جو پردہ تہا وہ قدرت کا تہا
پردۂ عظمت تہا سمجھ دوسرا

منزلت پاک کا تہا ساتواں
اور ہدایت کا تہا بس آٹھواں

پردہ تہا ہیبت کا سمجھ گیارہواں
پردہ شفاعت کا ہی تہا بارہواں

اپنی ہی تسبیح میں حق نے رکہا
ہر جگہ تسبیح تہی اسکی جدا

اسکو یہ دس بحر میں رب کریم
بخشا ہے غوطے میں بلطف عمیم

شکر کی اور صبر و سخاوت کی بھی
اور یہ ششم انابت کی بھی

اور قناعت کی بھی دریا نہم
اور محبت کی تھی دریا دہم

بحر نصیحت میں بھی دو الف سال
ذکر خدا کا تہا اسے اشتغال

تا کہ یہ دریائی محبت ای یار
ذکر کیا حق کا برس دس ہزار

گوشۂ دریائی دہم پر خدا
فرش ہی اک نور کا بچھوا دیا

انکے تہا ہفتاد برابر عیاں
نور کے اس فرش کا انداز جاں

پہلا مقام اسمیں تہا توحید کا
معرفت حق کا ہی تہا دوسرا

خوف کا تہا اور رجا کا مقام
شکر کا اور صبر کا ای نیکنام

نور شریف نبوی نے قیام
الف برس تک ہی کیا ہر مقام

کہ ای مرے نور حبیب کریم
کون ہوں میں تب وہ کہا ای رحیم

تو ہی جلاوے تو ہی مارے مجھے
حکم یہ تب حق سے ہی آیا اسے

کیونکہ پہچان کی نشان عظیم
شغل عبادت ہے بوجہ صمیم

نور محمدی کے حجاب
نور محمدی کی بحر و دریائیں
مقامات نور محمدی
نور محمدی کو خدا کا حکم

سنتے ہی یہ حکم وہ نور نبی ❊ جلد عبادت مین کھڑا ہے تبھی
نور کا اک اپنے ہی پرتو خدا ❊ ڈالا ہے اس نور پہ ای باصفا
جھکی وہ سجدے پہ ہوی نظر خاص ❊ قرب سے پایا ہے وہ تب اختصاص
بر شہ کونین محمد نبی ❊ آپکی سب بابت اکرم پہ بھی
نور سے اک دوسری خلعت خدا ❊ فضل سے پھر اسکو عنایت کیا
پس اسی سجدے کے بدل بانیاز ❊ فرض ہوی ظہر کی بیشک نماز
خلعت نور اسکو دیا پھر خدا ❊ شکر کا اک سجدہ وہ لایا بجا
ملتی تہی اک خلعت نور ای امیں ❊ کرتا تہا اک سجدہ وہ جھکی تئیں
پھر وہ کیا پنج سجود نیاز ❊ فرض ہوی اسپہ یہ پانچو نماز
پس وہ پڑہا ایک دوگانہ نماز ❊ اسمیں سے گزری ہے مدت دراز
اور برس ایک ہزار ای ہمام ❊ گزرے ہین بے شبہ اسے در قیام
اور برس ایک ہزار ای میاں ❊ قومہ کے اندر وہ گزارا ہے جان
رکعت دوم بھی وہ بہر خدا ❊ جلسے ایسا ہی کیا ہے ادا
اور یقین اسکو بہر دو سلام ❊ گزرے ہین دو الف برس اے ہمام
کہ تو یقین اے مرے نور نبی ❊ اچھی عبادت یہ کیا ہے مری
علم جو بھیے مجکو دیا ای خدا ❊ کہ نہ مجھے دنیا میں کرے مقتدا
اور اس ارکان سے تو ای کارساز ❊ فرض کرے پانچ جو انپر نماز
یعنے جو آداب و سنن اسکی ہو ❊ گر نہ ادا اچھی طرح انسے ہو
تب خطاب آیا ز درگاہ رب ❊ بات یہ بہتر ہے کیا تو طلب
نور نبی نے یہ عنایات رب ❊ دیکھ کے کی فرحت و وجد طرب
اس سے وہ اک قطرے پہ کرکے نظر ❊ اسکے ہی دو ثلث قسم کیا دادگر
کافل ارزاق کو دوسرے سے جان ❊ اور سرافیل کو تسرے سے جان
عرش معلا کے جو ہین حاملان ❊ پانچوین حصے سے کیا انکو جان

پیش خدا تہا بقیام آشکار ❊ سال اسے گزرے ہیں ستر ہزار
نور محمد نے بشکر خدا ❊ سجدہ تحیت کا کیا اک ادا
پس اسی سجدے کے بدل کارساز ❊ فرض کیا صبح کی بیشک نماز
پھر اسی مدت تلک ای نیکنام ❊ نور معظم وہ کیا ہے قیام
شکر میں پھر اسکے خدا کی تئیں ❊ دوسرا سجدہ وہ کیا ہے وہیں
اور کیا ہے وہ قیام دگر ❊ مدت ہفتاد ہزار ای پسر
کرتا تہا ہر بار وہ یونہی قیام ❊ مدت مذکور تلک لاکلام
خلعت نور ایسے ہی پروردگار ❊ اسکو عنایت ہے کیا پانچ بار
لطف سے اس نور معظم کو تب ❊ ایک دوگانے کا کیا حکم رب
پہلی ہی تکبیر مین ای کامگار ❊ اسکے تئیں گزرے برس یکہزار
اور ہزار ایک برس در رکوع ❊ ہے وہ گزارا بخضوع و خشوع
جلسے مین ہر سجدے مین اک یکہزار ❊ سال اسے گزرے ہین تب در شمار
اور تشہد مین بھی اک الف سال ❊ گزرے ہین اس نور کو بیقیل و قال
جب وہ فراغت سے ہوا کامیاب ❊ درگہ مولا سے یہ آیا خطاب
چاہ جو چہتا ہے تو میرے سے اب ❊ نور نبی نے یہ کیا عرض تب
اور تو یک قوم کو ستر و عیان ❊ تابعان میرے ہی کریگا وہان
از رہ بشریت ای رب غفور ❊ انسے اگر اسمیں ہو سہو و قصور
مین نے عوض اسکا یہ کرکے نماز ❊ چہتا ہوں بخشش کا نہیں برگ و ساز
مین نے پسند اسکو کیا اے رسول ❊ اور کیا عرض کو تیری قبول
اس سے وہیں نور کے قطرات پاک ❊ ٹپکے ہیں از حکم خدا ایک لاکھ
پس اسی اک قسم سے رب العلا ❊ حضرت جبرئیل کو پیدا کیا
اور ملک الموت کو رب ودود ❊ قسم چہارم سے دیا ہے وجود
حصہ ششم سے ہی رضوان کو ❊ ساتوین سے عرش کے سکان کو

آٹھویں سے درد دل اے نیک نام
نویں سے ہے راس ہدی لا کلام

اسکے بھی دس قسم کیا ہے وہین
ایک سے بنوایا ہے عرش برین

حصہ پنجم سے بہشت ایماں
ششم وہفتم سے مہ مہر جان

حصہ نہم سے بنایا ہے رب
آٹھ خلیفوں کو بھی ضو انکے تب

حصہ دہم سے وہ بروجہ نیک
جو ہر رخشندہ بنایا ہے ایک

اسکی تھی چوڑائی بھی اسہی قدر
بعد وہ جوہر پہ کیا اک نظر

منشعب اس سے ہوئی دریا تبھی
پھر وہ لگی مارنے امواج بھی
پراگندہ پھیلی ہوئی ۱۲

پھر وہیں بارے ہے آیا قرار
آب پر آتش ہوئی غالب ای یار

بعد اسی کف سے خدائے متین
جا ہی موجود کیا یہ زمین

اور متراکم ہوئیں امواج جب
اس سے بنے ہیں پہاڑ انکو سب

سنگ میں آہن کا ہوا اصطکاک
نام ابنوہ آہن ۱۲
اس سے فروزاں ہوئی اِک شبہ آگ

سات طبق پھر یہ زمیں آ گیا
تنگ ۱۲
خلق ہر اک طبقے میں رکھا جدا

اور تصرف میں ہی جنوں کے تب
دی ہے خدا نے یہ زمین جان بست

جو ہے زمین ساتویں ای باخبر
نیچے بنایا ہے اسی کے سقر

نور پیمبر کو ہوا حکم رب
سیاق پہ تا عرش کو ۱۰۵ واب
دوزخ
پنڈلی ۱۲

کرتا تھا تسبیح خدا شاد و شاد
اور اوسے تہلیل سے کرتا تھا یاد

کرسی پہ پس انکی پنج الف سال
پانچ ہزار ۱۲
پھر وہ درخشاں تھا بنور جمال

آیا ہے فرمان یہ جبرئیل کو
کافل ارزق و سرافیل کو

یعنے مدینے میں بغیر گمان
قبر پیمبر کی بنے گی جہاں

حکم ملایک کو ہوا ہے یہ جب
آئے ہیں سب جلد مدینے کو تب

شکر بجا لائی بہت خوش ہوئی
شوق و تمنا سے وہیں سب گئے

حضرت جبریل پس اس خاک سے
لیگیا مقدار یہ مثقال کے

لیجئے کافور ز دار جناں
مشک بھی جنت کے لے اور زعفران

حصہ ہشتم کے اپر پھر خدا
اپنی ہی قدرت کی نظر یک کیا

دوسرے سے کرسی کو اے محترم
تیسری چوتھے سے ہے لوح و قلم

آٹھویں حصے سے سمجھ لا کلام
حصے بنایا ہے ستارے تمام

اور خلیفے کے ہر اک تا بعدار
پیدا فرشتے ہوئے اسی ہزار

اسکی درازی کی مسافت بھی جان
راہ برس چار ہزار ای میاں

جلد وہ جوہر کو ہوا اضطراب
آدھے سے آتش ہوئی آدھے سے آب

اور اس امواج کی حرکات سے
بار بہت زور سے بہنے لگے

آب وہ پھر جوش ہی کرنے لگا
ایک کف اس پانی پہ ظاہر ہوا

کف سے بخار ایک چڑھا بعد ازاں
اس سے ہی پیدا یہ ہوا آسمان

دھواں ۱۲
برق درخشاں ہوئی عزتی ایک
اس سے معادن ہوئے پیدا ای نیک
دھات سونے کی کانان ۱۲

مادہ دوزخ کا اسی سے بنا
پھیلا دیا پھر یہ زمیں کو خدا

اور اسی آگ کے شعلات سے
پیدا کیا فوجوں کو جنات کے

چرخ پہ بھی ساتویں ای باصفا
جنت ماوی کو بنایا خدا

شمس و قمر اور ستارے بھی سب
اور کیا پیدا خدا روز و شب

عرش کے اس ساق پہ ہفت الف سال
سات ہزار ۱۲
پس وہ چمکتا رہا بے قیل و قال

لوح پہ پھر آنکے وہ آشکار
اسپہ چمکتا تھا برس پنجہزار

کرتا تھا تسبیح خدا بار بار
بعد ازیں از درگہ پروردگار

چرخ سے دنیا میں کرو تم نزول
جائیو بر موضع قبر رسول

لاکے اسی جا سے خاک شریف
جسم نبی اس سے بناویں لطیف

حکم یہ پہنچائے زمین کتئیں
جبکہ بشارت یہ سنی ہے زمین

آنکی ہے کچھ خاک ہاں با امید
اور تھی وہ کافور کے مانند سفید

حکم یہ جبریل امیں کو ہوا
جلد تو اب جنت ماوی میں جا

ما معین لیجئے اور سلسبیل
جنت بنا ۱۲
سنبل و تسنیم کا آب جلیل

خاکِ معظم سے یہ چیزیں ملا — ویجئے ترتیب اُوسے باصفا
عرض کیا تھے وہیں جبرئیل — آہیں ہی کیا حکمت ای ربِ جلیل

حقنے کہا اسکو ای روح الامیں — بوج زکافورِ بہشت بریں
پیدا کروں گا میں نبی بے گماں — جسمِ پیمبر کے لئے استخواں

اور مبارک رگ پی اسکے ہاں — جان بناوُنگا میں از زعفراں
مشک سے بنواؤنگا خونِ شریف — اور ز سنبل بنے موئی لطیف

اور بناوُنگا میں از سلسبیل — احمدِ مرسل کے سبھی قال و قیل
اور بناؤں رہِ تکریم سے — اسکی عبارت کو میں تسنیم سے

خلق کا سب اسکو بناؤں شفیع — دونگا اسے عزت و شانِ رفیع
حضرت جبرئیل بفرمانِ رب — ایسی ہی ترتیب دیا اسکو جب

مادۂ دُرِ وجودِ شریف — جب ہوا تیار لطیف و نظیف
حکم ہوا خلد کے انہار میں — اسکو کئے سال تلک غوطہ دیں

چونکہ ہوا حکمِ خدائی جلیل — غوطہ دیا یونہی اُسے جبرئیل
اور یہ فرمان ہے آیا وہیں — اُس دُرِ روشن کو ای روح الامیں

پھیرئے اطباقِ سموٰت پر — اور ملائک یہ بھی کر جلوہ گر
بحر و بر و ارض و فلک پر بھی اب — کیجئے ظاہر اسے عالم یہ سب

اور ندا کر کہ ہے یہ باصفا — طینتِ فرخندہ حبیبِ خدا
حشر میں ہوئیگا ہی بالیقیں — شافعِ افواج ہمہ مذنبیں

اور وہی مشہور ہے فی الاولیں — اور وہی مذکور ہے فی الآخریں
پس دُرِ روشن کو وہ ربُّ الورا — نور کی قندیل میں اک شب رکھا

عرش بریں پر اُسے لٹکا دیا — اسکو مقرر نورِ نبی کا کیا
خلقتِ آدم تلک ای باشعور — یونہی تھی آویزاں وہ قندیلِ نور

حقنے جب آدم کو بھی پیدا کیا — ایک گرہ اسکی پیشانی پہ تھا
اُس دُرِ روشن کو رکھا آئیں ہیں — اُس سے کیا اسکی منور جبیں

مختلف ایسے ہی روایاتِ نور — آئی ہیں بے شبہ کتب میں وفور
لیک روایات یہ سب ایماں — متفق اثبات پہ ہیں یکساں

کہ شہِ کونین محمد رسول — خلقتِ عالم کا ہی اصل اصول
ہی ابو الارواح بلاشک وہی — جون ابو الاجساد ہے آدم صفی

ہے وہی اشیائی جہاں کا سبب — ہستی این کون و مکاں کا سبب
جو کہ ہوئی عالم ہجدہ ہزار — اور جو ہوئی نوعِ بشر آشکار

انسے ہی مقصود وہی شاہِ دیں — سب یہ طفیلی ہیں اسیکے یقیں
ذکر یہ ترتیب سے تفصیلوار — گرچہ ہے دشوار پر ای ہوشیار

سلسلۂ خلقتِ اکوان پر — جب تو تامل سے کریگا نظر
ہوویگا مکشوف یہ رازِ نہاں — لیکن اب اس فن کے ہیں شائق کہاں

آہ کسے علمِ سیر کا ہے شوق — کون یہ باتوں سے اٹھاتا ہے ذوق
طالبِ احوالِ پیمبر کہاں — عاشقِ این عشقِ مطہر کہاں

یعنے حضرت کے باتوں کی عبادات کرکے (۱۲)

## اللہ تعالیٰ کا حضرتِ آدم اور سب بنی آدم کی پشت سے ذریت کا نکالنا اور انسے اپنی ربوبیت پر عہد و میثاق لینا

وَاِذْ اَخَذَ رَبُّكَ مِنْ بَنِیْٓ اٰدَمَ مِنْ ظُهُوْرِهِمْ ذُرِّيَّتَهُمْ وَاَشْهَدَهُمْ عَلٰٓى اَنْفُسِهِمْ

دیتا ہے حق اپنے نبی کو خبر — ای مرے محبوب تو وہ یاد کر
پشتوں سے ساری بنی آدم کے سب — ذریتیں انکی نکالا ہے جب

انکے سب اولاد کو بے اشتباہ — انکو کیا جانوں پر انکے گواہ
پھر کیا حق ذریتوں کو خطاب — کہ وہ اب ایسا تھا دیویں جواب

اَلَسْتُ بِرَبِّكُمْ قَالُوْا بَلٰى

کیا میں تمہارا نہیں پروردگار
لفظ بلی سارے کہے آشکار

یعنے کہی ہاں تو ہمارا ہی رب
ہم ترے بندے ہیں بلاشبہ سب

حضرت آدم کو خدا نے کریم
پیدا کیا جبکہ بلطف عمیم

آیا ہے تب درگہ حق سے خطاب
پیدا کیا کون تجھے کہہ شتاب

حضرت آدم نے کہا تو ای رب
پوچھا ترا کون ہے رب بولے اب

بولے مرا رب ہے تو ای دادگر
حق نے کہا پس تو مجھے سجدہ کر

حضرت آدم وہیں سجدے کیے
عجز و نیاز اپنا ہویدا کیے

اور جو ذریت آدم سے رب
عہد لیا اسکا بیاں سن تو اب

کہ ابن عباس سے آیا ہے جان
اور سدی کی بھی روایت سے جان

حضرت آدم کو ز خلد برین
بھیجا ہے جب حق نے بری زمین

ہر برس اکبار بحکم خدا
کعبے کا حج کرتے تھے آکر ادا

ایسا ہی اکبار وہ کر حج ادا
وادی نعمان میں بیٹھے ہیں آ

تھے وہ صفی خواب کی حالت میں جب
پشت پہ حق انکی رکھا ہاتھ تب

لگتے ہی اللہ کی قدرت کا ہاتھ
ہوگئی پیدا وہیں سب ذریات

یعنے سب اولاد بھی انکی یقیں
ہووے گی دنیا میں جو تا یوم دین

مورچہ خرد کے مانند تب
ہوگئی ظاہر وے بلاشبہ سب

داہنے بازو کے تھے اجلے تمام
اور تھے سیہ بائیں طرف کے تمام

حق نے دیا نطق و حواس و شعور
پھر ہوا ترتیب سے انکا ظہور

پیدا ہوئے دنیا میں جسطرح پر
جد سے پدر اور پدر سے پسر

پس ہے لیا عہد انھوں سے خدا
یعنی خطاب انکو ہے ایسا کیا

کیا میں تمہارا نہیں پروردگار
لفظ بلی سارے کہے ایکبار

عہد کیا نیکوں نے فرحت کے ساتھ
اور بدوں نے بھی کراہت کے ساتھ

وَلَهٗ اَسْلَمَ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ طَوْعًا وَّكَرْهًا

جیسا کہ فرمایا ہے رب کریم
آیت قرآن میں ای فہیم

جانیو ای بندو کہ میرے سوا
اور کوئی معبود نہیں دوسرا

صاحب تفسیر معالم سن اب
لایا روایت کہ کہا انکو رب

پس مرے ساتھ کسیکو شریک
تم کرو توحید یہ ہی ہے ٹھیک

ایک تمہارا ہوں میں پروردگار
رب نہیں دوسرا تمہیں زینہار

دونگا میں سخت اسکو عذاب الیم
ڈالونگا مشرک کو بہ نار جحیم

شرک کرے شخص جو کوئی میرے ساتھ
اور نہ ایمان یہ کریگا ثبات

عہد مرا اور مرے پیغمبران
یاد دلاوینگے تمہیں جاودان

اور رسولونکو مرے باشرف
بھیجونگا دنیا میں تمہارے طرف

جب وے سنے حکم خدای انام
ایسی شہادت وے دئے ہیں تمام

تمپہ کتابیں مری یا دین نزول
پس کرو تم دولت ایمان حصول

شَهِدْنَا اَنَّكَ رَبُّنَا وَاِلٰهُنَا لَا رَبَّ لَنَا غَيْرُكَ

پس لیا اثبات یہ پروردگار
سب بنی آدم سے ہی عہد و قرار

حکم فرشتوں کو کیا اپنے رب
تم رہو بے شبہ گواہ اسپہ اب

تا کہیں انکار اس اقرار کا
وے نکریں آہ بروز جزا

پس وہ تھیں قائم کیا دو قسم کر
حضرت آدم کے چپ و راست پر

حضرت آدم ہوے پیدا جب
دیکھے ہیں پس سیدھی طرف اپنی تب

لوگ تھے نورانی بہت باشرف
اور تھے جبریل کھڑے اسطرف

پوچھے ہیں یہ کون ای روح الامین
بولے یہ اصحاب یمین ہیں یقیں

سارے مقرب ہیں یہ اللہ کے
سارے یہ مقبول ہیں درگاہ کے

ہوونگے پیدا یہ تری نسل سے
شاخ اگینگے یہ تری اصل سے

ایسے ہیں آئی یہ ندا غیب سے
حق کے وہیں درگہ لاریب سے

## هٰؤُلَاءِ فِي الْجَنَّةِ وَلَا أُبَالِي

یعنے بہشتی ہیں یہ بندے یقین — کچھ مجھے پروا نہیں پروا نہیں
پوچھے ہیں جبریل سے تب انکا حال — اسنے خبر دی یہ ہیں اہل شمال
بائیں طرف دیکھا ہے آدم نے جب — لوگ تھے ظلمانی بری شکل سب
وو در ہیں یہ رحمت حق سے سدا — ایسے میں درگاہ سے آئی ندا

## هٰؤُلَاءِ فِي النَّارِ وَلَا أُبَالِي

یعنے یہ ہیں اہل سقر بیگمان — کچھ مجھے پروا نہیں سن رے عیاں
سارے رسولوں سے مقدم مگر — احمد مرسل تھے شہ بحر و بر
کس نے کیا بولے پیدا تجھے — بولے تو ہی پیدا کیا ہے مجھے
تھنے کہا پس تو مجھے کر سجود — سجدہ کئے پھر کہا رب الودود
حکم فرشتوں کو خدا نے کیا — خدمت ہے وہ سنگ لے آویں اٹھا
حکم ہوا ہاتھ رکھ اس سنگ پر — ہاتھ رکھتے پھر رکھے خیر البشر

نقل ہے آدم کی یقین پشت سے — پہلے جو نکلے وے رسولاں ہی تھے
کہتے ہیں درگاہ سے حق کے خطاب — آیا ہے حضرت کو وہیں باصواب
پوچھا ہے پھر کون ہے کہہ رب ترا — عرض کئے تو ہی ہے بس رب مرا
لیتا ہوں میں تیرے سے عہد قرار — پہلے بلی آپ کہے آشکار
کر جو ہے اب کعبہ کے دیوار میں — اور حجر اسود اسیکو کہیں
سو آدمی میثاق سے اللہ نے — دی خبر اس آیت قرآن سے

وَاِذْ اَخَذْنَا مِنَ النَّبِيِّيْنَ مِيْثَاقَهُمْ وَمِنْكَ وَمِنْ نُّوْحٍ وَّاِبْرٰهِيْمَ وَمُوْسٰى وَعِيْسَى ابْنِ مَرْيَمَ

یعنے یہ فرماتا ہے حضرت کو رب — لینے لیا عہد رسولوں سے سب
کہ کریں اللہ کی وے بندگی — خلق کو بلوائیں انہی پر سبھی
جب ہیں اولو العزم وے پیغمبراں — اسلئے تخصیص انکی ہے جان
اور کیا ان کو بھی حکم سجود — سجدہ کئے سارے بحکم ودود
انہیں نظر آتے تھے پیغمبران — مثل مصابیح و چراغ ایمیاں
دوسرے پیغامبران کرام — ماہ و ستاروں سے تھے روشن تمام
حشر تلک جتنے کہ ہوں مومنین — چہرے سفید انکے تھے روشن یقین
حق کہا انکو انکو یہ ہیں جنتی — بولا بدوں کو یہ ہیں سب دوزخی
خلد سے جب لائے حجر کو وہاں — اسکے تھی اس روز دو چشم و زبان
اسکی وہاں ہیں وہی حجت لکھی — اور اسے حکم تب ایسا کئے
آئی صحیح ایک حدیث ای پسر — حشر کے میدان میں یقین وہ حجر
[illegible] بحضور خدا — شاہدی بے شبہ وہ آدیگا

تیرے سے اور نوح و براہیم سے — موسیٰ و عیسیٰ سے بھی ہم لیچکے
ایک نبی دوسرے نبی کی مدام — دیوے بشارت کرے تصدیق تام
پہلے لیا ہے عہد وہ حضرت سے رب — بعد لیا عہد رسولوں سے سب
اور وہ ذریت آدم کو رب — پشت سے سب انکی نکالا ہے جب
دوسری روایت میں ہے ای باصفا — نور تہا حضرت کا ہی جوں آفتاب
شمع کے مانند علما تھے عیاں — زاہد و عابد تھے چراغوں سے جان
اور جو ہیں کفار ضلیل و تباہ — تھے وہ بری شکل کہ سب روسیاہ
نقل ہے ذریت آدم سے سب — عہد ہے اس روز لیا جبکہ رب
حکم ہوا اسکو کہ منہ کھول اب — کھولا ہے منہ جلد حجر اپنا تب
عہد یہ دنیا میں وفا جو کرے — حشر کے دن اسکی گواہی تو دے
دیکھ کے پہچانیگا انکے تئیں — آپکو بوسہ دئے ہے جو مومنین
اپنے کہا [illegible] خدا ہے محب — کیجے ہیں حجر [illegible] تفصیل

چارۂ ما ساز کہ بے یاوریم / گر تو برانی بکہ رو آوریم
پیش تو گر بے سر و پا آمدیم / ہم بامید تو خدا آمدیم

## لمعۂ عہد و میثاق خلاق علی الاطلاق کا تمام انبیاء سے اس سید انفس و آفاق کے رسالت ونصرت وبیعت پر

لکھتا ہی اسطرح مواہب میں دیکھ / اور مدارج میں بھی بروجہ نیک
اور سب ارباب رسالت کی نور / نور ہی اس شاہ کے پائی ظہور
نور نبی ایک نظر کرتے ہی / ڈہب گئے انوار رسل سے سبھی
حقنے جواب انکو یقیں یوں دیا / نور ہی یہ سید کونین کا
اسپہ تم ایمان اگر لاوینگے / درجہ نبوت کا یقیں پاوینگے
آیا ہے اخبار میں اے باصفا / نور نبی جبکہ ہے پیدا ہوا
حکم ہوا شاہ کے تب نور پر / تا کرے انوار رسل پر نظر
عرض کئی سب نے ای رب الغفور / ڈہانپ لیا ہمکو یہ کسکا ہی نور
جانیو تم اسکا محمد ہے نام / ہے وہی محبوب مرا لاکلام
بولے وہ سب لائے ہیں ہم ای رب / اسپہ بھی اور اسکے رسالت پہ سب
جیسا کہ اس آیت قرآن میں / حق نے ہی ارشاد کیا دیکھ لیں

وَاِذْ اَخَذَ اللّٰہُ مِیثَاقَ النَّبِیّٖنَ

یعنے کہا ای مرے پیغامبر / ای مرے محبوب ای خیر البشر
کہتے ہیں جب عہد رسولوں سے لیں / اسمیں شریک انکے ہیں سب امتیں
جبکہ خدا نے زہے انبیاء / عہد یہی باب میں تیری لیا
عہد کا مضموں یہی تہا وہ جان / کرتا ہی اللہ خود اسکا بیان

لَمَآ اٰتَیْتُکُمْ مِّنْ کِتَابٍ وَّحِکْمَۃٍ

جو کہ اتارونگا میں تمپر کتاب / کہولونگا پہر تمپہ میں حکمت کا باب
یعنے کتابیں جو تمہیں دونگا / فہم بھی اسکا میں کرونگا عطا

ثُمَّ جَآءَکُمْ رَسُوْلٌ مُّصَدِّقٌ لِّمَا مَعَکُمْ

آویگا پہر ایک رسول کریم / تمپہ بصد عزت و شان عظیم
اور وہ پیغمبر آخر زمان / شاہ رسل خاتم پیغمبران
انکو وہ سچ کرکے ہی بتلائیگا / راستی ان سبکی وہ دکھلائیگا
چونکہ علانیہ یہودان خام / حضرت عیسیٰ کے ہو دشمن تمام
جب ہوا مبعوث وہ شاہ کبار / رد وہ یہودوں کا کیا آشکار
اور نصارا و یہود لعین / ہوگئے جب منکر آن شاہ دین
اپنی رسالت کا کیا ہی ثبوت / انسے نہ بن آیا بغیر سکوت
یعنے وہ بیشک ہی محمد رسول / جسکو کئی خلق سے ہم سب قبول
سچ انہیں بتلائیگا بس بے ہراس / جو کہ بلاشبہ تمہاری ہو پاس
اسکا جو انکار کریں کافراں / رد انہیں کردیگا وہ بیگمان
اسکی نبوت کے وہ منکر ہوئے / اور وہ انجیل کو جھٹلائیے
اسکی نبوت بھی وہ ثابت کیا / اور مصدق ہوا انجیل کا
دیکھئے انجیل و توراۃ سے / موسیٰ و عیسیٰ کے بشارات سے
بولا غرض جتنے رسولوں سے سب / پاس تمہارے جو وہ نبی آئے جب

لَتُؤْمِنُنَّ بِہٖ وَلَتَنْصُرُنَّہٗ

لائیو ایمان تم اوسپر ضرور
ورنہ صفات اسکے بیان کیجیو

اسکی نہ نصرت میں بھی لاؤ قصور
اس سے امم کو بھی نشاں دیجیو

آؤ زمانے میں تمہارے اگر
تاکہ محمدؐ پہ وہی ایمان لائیں

تن سے کرو اسکی مدد بیشتر
اسکی اعانت سے سعادات پائیں

قَالَ ءَاَقْرَرْتُمْ وَاَخَذْتُمْ عَلٰى ذٰلِكُمْ اِصْرِيْ قَالُوْٓا اَقْرَرْنَا

بعد یہ میثاق کے ربُّ الورا
کہ کریں اس عہد کو میری وفا

سارے وہ پیغامبروں سے کہا
اسکو دل و جان سے لاوین بجا
اور کیئے ہم سبھی عہد و قرار

کیا کئے اثبات یہ تم سب قرار
عرض کئے ہیں وہیں سارے رسول
اور یہ پیمان کئے استوار

عہد کئے میرے سے کیا استوار
کہ کئے ہم حکم کو تیرے قبول

قَالَ فَاشْهَدُوْا وَاَنَا مَعَكُمْ مِّنَ الشّٰهِدِيْنَ

حقّہ فرشتوں کو کیا حکم تب
اور ہیں حق ہوں خالقِ کل کائنات
صاحبِ تفسیرِ معالم یقیں
اور نہیں لایا ہے ذکرِ امم
جبکہ رسولوں سے یہ میثاق لیں
احمدِ مرسل کی بشارت سُنے
آپ ہیں پس سرورِ کل سرورا
اور شبِ معراج بھی ظاہر ہوا
نوحؑ و براہیمؑ کے یا وقت پر
لاویں وہ حضرت پہ ہی ایمان سب
ہر دو جہاں پرتوِ نورِ ویست

بالیقیں شاہد رہو تم اپسے سب
میں بھی گواہ ہوں سبھی سارے ہوں ساتھ
نقل کیا ہی تو سمجھ اے امین
وجہ یہی اسکا ہے اے محترم
اپیں شریک انکی ہوئیں اُمتیں
اور یہ اقرار بھی انسے سئے
سرور و پیغمبرِ پیغمبراں
کہ وہ رسولوں کی امامت کیا
موسیٰ و عیسیٰ کی بھی وقت ای یسیر
اور مدد کو آپکو دیں روز و شب
کون مکاں بہرِ ظہورِ ویست
نورِ خدا ظاہر ازیں نور شد

یا ئے رسل یہ ہوا حکم آلہ
حضرتِ عبداللہ بن عباس سے
بابیں اس عہد کے ربُّ العلا
عہد جو متبوع سے لیں پس یقیں
اور اسی تفسیر میں ہے لے تمام
کہ کریں تصدیق وہ حضر کی سب
ہووے عیاں امر یہ روزِ جزا
لاتے تو تشریف وہ خیر البشر
فرض رسولوں پہ یہ ہوتا تمام
چشم کشا نورِ محمدؐ ہمیں
نورِ نبی لمعۂ نورِ خداست
ماتمِ ہر طالب آرزیں سور شد

ایک دگر پر رہو تم سب گواہ
یعنے بن العم شہِ ناس سے
ذکرِ رسل پر ہی کیا اکتفا
مشترک اس عہد میں ہوتا ہیں
اپنے امم کو بھی رسولاں تمام
آپکی تائید کریں روز و شب
زیرِ لوا شہ کے ہوں سب انبیا
حضرتِ آدم کے زمانہیں گر
انکی امم پر بھی یقیں لاکلام
قاعدہ دولت سرمد ببین
لمعۂ ہر نور از وکئے جداست

## نورِ دوم سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی خلقت جسمِ شریف و عنصرِ لطیف کے بیان میں

جسم کی تخلیق کا شہ کے بیاں
مرقدِ اشرف سے لیجا تھوڑی خاک
نہرو ہیں جنت کے اوسی غوطہ دے

روضۂ احبا میں لایا ہی جہاں
اور ملا اسکو بآن نورِ پاک
کر دیا سب خلق پہ ظاہر اُسے

دیکھ تو اسطرح لکھا ای امیں
آب سے تسنیم کے تخمیر کی
خلق سبھی تا اُسے پہچان لیں

حکم ہے جب جھکے وہ روحِ الامیں
شکل وہ تب انکی سفید کی
آگئے ہی آدم کر اُسے جانیں

بیان انبیا سے عہد لینا ہمارے حضرت پر ایمان اور نصرت کا

خلق کو سب اسکی پہچانت ہوی — ارض و سموات میں شہرت ہوی
پھر کے ہوا حکم خدائی متین — سونپیں امانت یہ کسی کو تئیں
تا اس امانت کو اٹھانے لئے — خلق میں سب گر کوی قابل رہے
علوی و سفلی میں و لیکن سبھی — قابلیت اسکی کسی کو نہ تھی
اسکے اٹھانے سے گئے ہیں با — کہ نہیں طاقت وہ ہمیں بخدا
آپ اٹھانیکو یہ بار گران انکار — کھولی اجابت میں یہ اپنی زبان

اور لکھا بر عرش اسکا نام — نام کو ساتھ اپنی خدائی انام
سنئے فرشتوں نے یہ سب خلق نے — کردیا اس نور کو بس جلوہ گر
رکھے بمیدان طلب وہ قدم — لیکے امانت یہ وہی محترم
ارض و سموات کی عالم تمام — عجز کا سر اپنے جھکا لا کلام
عالم اعیان میں مگر ای امین — صورت علمیہ آدم وہ ہیں
اہل اشارات ان آیات سے — ہیں اسی معنی پہ اشارہ کئے

اِنَّا عَرَضْنَا الْاَمَانَةَ عَلَی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَالْجِبَالِ فَاَبَیْنَ اَنْ یَّحْمِلْنَهَا وَاَشْفَقْنَ مِنْهَا وَحَمَلَهَا الْاِنْسَانُ ط اِنَّهٗ کَانَ ظَلُوْمًا جَهُوْلًا ط ترجمہ ہمنے دکھائی امانت آسمان کو اور زمین کو اور پہاڑوں کو پھر سب نے قبول نہ کیا کہ اس کو اٹھاویں اور اس سے ڈر گئے اور اٹھا لیا اسکو انسان نے یہ ہے بڑا بے ترس نادان۔

ف حضرت آدم کے جسد کو خاک سے اور جنات کو آگ سے پیدا کرنا۔ اور فرمان الٰہی سے سب ملایک کرام آدم علیہ السلام کو سجدہ کرنا اور ابلیس لعین سجدہ نہ کرنیسے اسکو لعنتی کردینا۔ اور آدم علیہ السلام کو بہ عزت و احترام داخل جنت کرنا پھر جنت سے دنیا میں روانہ فرمانا؛

قالب آدم کے بھی آگے خدا — آگ سے تب بنا انکو پیدا کیا
جلیاں اس جانکی اولاد سے — جبکہ زمیں پر ہیں زیادہ ہوئے
ایک وہ مدت تلک ای نیکنام — تابع فرمان رہے صبح و شام
خلقت جنات سے تب تک ای یار — گزرے تو ابت کے تھے دورے جہاں
دورہ چارم وہ ہوا جب تمام — چاہا سزا انکی خدائے انام
پیش وہ فرشتے ہیں سزا آدیے — قتل وہ جنونکو بہت سے کئے
بعضے تو دریا کے جزایر میں جا — رہنے لگے لے کے وہیں آسرا
ظلم و جفا میں نہ شریک انکا تھا — بلکہ جماعت سے ہوا انکے جدا
اسلئے چھوڑی ہیں اوسے لا کلام — اسکا تھا اسوقت عزازیل نام
بھیڑئے کی شکل یہ تھی اسکی ماں — نام تھا تبلیت اسکا پہچان
وہ جو ملک آئی تھے از آسمان — حکم یہیں ہنے ہوا انکو جان

جنیت اسکی ہے ابو الجن پہچان — اسکی ہی اولاد ہیں سب جنیان
ان کو کیا حکم عبادت خدا — ایک شریعت سے مکلف کیا
بعد لگے کرنے کو ظلم و فساد — خون بھی کرنیکو لگے بد نہاد
سال ہزار ایک وہ رہ گئی با صواب — کہتے ہیں چھتیس ہزار از حساب
ایک جماعت کو ملک کی خدا — پہلے سما سے ہے روانہ کیا
بھاگ گئی انسے جو بعضے بچے — تھوڑے پہاڑ و زمین میں چلے
اور انہیں جنات سے ابلیس تھا — علم و عبادت میں تھا سب سے بڑا
غار میں یک کوہ کو رہتا تھا جا — ذکر عبادت میں ہی مشغول تھا
نام خبیث اسکے ہی تھا باپ کا — کہتے ہیں وہ شیر کی صورت پہ تھا
الغرض اشرار سے جنوں کے سب — ردی زمین پاک ہوی جب یہ سبب
ساتھ ہو ابلیس بھی انکے سدا — کرنے لگا طاعت و ذکر خدا

کثرتِ طاعت پہ نظر اسکے کر ۔ چاہے ملک حقسے کہ ای داد گر
ایسا عبادتمیں جو شاغل رہے ۔ چاہیے املاک میں افضل رہے

کرکے قبول انکی دعا کو خدا ۔ پہلے سما تک ہے ترقی دیا
پہلے سما پر وہ گیا جلد تر ۔ باندہا عبادتمیں خدا کی کمر

ایسی عبادت وہ کیا سالہا ۔ شہرہ ہوا اسکا ملک میں بڑا
تا کہ ملک چرخ دوم کی جو تھے ۔ بارگہ حق میں سفارش کئے

انکی بھی مقبول ہوی جب دعا ۔ چرخ دوم پر ہے ملی اسکو جا
یونہی سنو ساتوں سماوات پر ۔ خلد تلک بھی ہوا اسکو گذر

کرتا تہا طاعت وہ کبھی زیر بر ۔ گہ بفلک گاہ بخلد برین
آخر اسے اپنی عباوات پر ۔ غرہ یہ پیدا ہوا ابلیس زشت تر

کہ کوی اب میرے برابر نہیں ۔ علم و عمل میں مرا ہمسر نہیں
اور یہ سمجھا کہ زمین پر تمام ۔ اپنا تصرف ہی رہے بالدوام

امر خلافت کے لئے سازوار ۔ اپنے سوا کوی نہیں زینہار
وہ نہیں سوچا کہ یہ کبر و غرور ۔ اسکو کری درگہ مولا سے دور

کثرتِ طاعات بھی اسکے تمام ۔ تھی وہ سب اس طمع پہ ہی لاکلام
ایسی بری طرح کے طاعات سے ۔ اور بری خطرات سی نیات سے

ہمکو پہ دیکھو کرم سے خدا ۔ حرمتِ سالار امم سے سدا
الغرض آدم کو بنانے کا جب ۔ لایا ارادہ ہو دو عالم کا رب

اپنے ملایک پہ یہ ہی ظاہر کیا ۔ جیسا کہ قرآن میں خبر یہ دیا

إِنِّي جَاعِلٌ فِي الْأَرْضِ خَلِيفَةً قَالُوا أَتَجْعَلُ فِيهَا مَنْ يُفْسِدُ فِيهَا وَيَسْفِكُ الدِّمَاءَ

یعنے بناؤں میں زمیں کے اوپر ۔ ایک خلیفہ کو ز نوع بشر
بولے فرشتے کہ زمیں پر ای رب ۔ ایسونکو کیا پیدا تو کرتا ہے اب

کہ وے کریں روز زمیں پر فساد ۔ اور کریں خون اے ربّ العباد
یہ جو فرشتے کہی ای حق شناس ۔ وہ کبھی جنات کے اوپر قیاس

وہ نہیں ایراد کے تہا راہ پر ۔ بلکہ یہ مقصود تہا ان کا مگر
حکمت حق ہمیں ہی کیا جانئیں ۔ وجہ خلافت کا بھی پہچانئیں

وَنَحْنُ نُسَبِّحُ بِحَمْدِكَ وَنُقَدِّسُ لَكَ قَالَ إِنِّي أَعْلَمُ مَا لَا تَعْلَمُونَ

ہم تجھے تسبیح سی کرتے ہیں یاد ۔ ساتہ ترے حمد کے با انقیاد
اور ترے کرتے ہین پاکی بیان ۔ تب کیا ارشاد خدای جہاں

جانتا ہوں میں جو نہ تم جانتے ۔ اسکی جو حکمت ہے نہ پہچانتے
پس ید قدرت سے وہ رب العلا ۔ خاک سی آدم کو ہی پیدا کیا

اور کلا بہ سمجھو اس خاک کا ۔ کعبۂ اقدس کی جگہہ میں ہوا
اور تھی انکی جبیں کو خدا ۔ نور محمد سے درخشاں کیا

اور سب اعضا میں بحکم خدا ۔ نور مقدس وہ سرایت کیا
اسکے ہی برکت سی خدای انام ۔ اسکو سکہایا ہی اشیا کی نام

جیسا کہ اس آیت قرآن میں ۔ حقنے خبر اس سے دیا جان بین

وَعَلَّمَ آدَمَ الْأَسْمَاءَ كُلَّهَا

یعنے ہی سکھلا دیا آدم کو رب ۔ نام بلاشبہ وہ چیزوں کی سب
جتنی کہ چیزیں ہیں بارض و سما ۔ جانتے ہیں وہ نام ہر یک چیز کا

ثُمَّ عَرَضَهُمْ عَلَى الْمَلَائِكَةِ فَقَالَ أَنْبِئُونِي بِأَسْمَاءِ هَٰؤُلَاءِ إِنْ كُنْتُمْ صَادِقِينَ

بعد وہ سب چیزونکو رب الورا ۔ سارے ملایک پہ ہے ظاہر کیا
پس کہا مولا نے فرشتوں سے تب ۔ دو خبر ان چیزونکی ناموں سے اب

ہو جو کہیں تم اپنے ہو سچے اگر
طعن کئے جو کہ خلیفے اوپر
جبکہ ملایک کو نہیں تھی خبر
نام تو نسبے ان چیزونکی ای ذوالوقر
طمع خلافت ہے گر اپنے لئے
علم خلیفے کو تو بس چاہیے

قَالُوا سُبْحٰنَكَ لَا عِلْمَ لَنَآ اِلَّا مَا عَلَّمْتَنَا اِنَّكَ اَنْتَ الْعَلِيْمُ الْحَكِيْمُ

عرض کئے سارے فرشتے ای رب
پاکی ہے ثابت تجھے عیبوں سے سب
تو ہی ہے تحقیق علیم و حکیم
حکمت و قدرت ہے تری بس عظیم
علم نہیں ہمکو مگر اے خدا
علم کرم سے جو ہمیں تو دیا

قَالَ يٰٓاٰدَمُ اَنْۢبِئْهُمْ بِاَسْمَآئِهِمْ فَلَمَّآ اَنْۢبَاَهُمْ بِاَسْمَآئِهِمْ قَالَ اَلَمْ اَقُلْ لَّكُمْ اِنِّيْٓ اَعْلَمُ غَيْبَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَاَعْلَمُ مَا تُبْدُوْنَ وَمَا كُنْتُمْ تَكْتُمُوْنَ

حکم کیا حضرت آدم کو رب
نامون سبھی انکی خبر انکو سب
حق نے کہا بس وہ فرشتوں کتئیں
کیا نہیں بولا تھا تمہارے سے میں
تم جو علانیہ و ظاہر کریں
اپنے دلونمیں بھی جو مخفی رکھیں
جبکہ خلیفے کا یہ رتبہ بڑا
علم سے تم سب پہ ہے ثابت ہوا
اسکا بس اکرام بجا لاؤ تم
سجدہ تحیت کا کرو اسکو تم

دی خبر آدم نے ملائک کو جب
نام سے ان چیزونکی بے شبہ تب
ارض و سموات کے جو ہیں غیوب
جانو نہیں ان سبکو بلا شبہ خوب
وہ سبھی میں جانتا ہوں خوبتر
مجھکو ہے ہر چیز کی بیشک خبر
حق میں تمہارے وہ خلیفہ مرا
مرشد و استاد کی جا پر ہوا

## فائدہ

دیکھیے اب غور سے اے حق شناس
رتبہ ہے کیا علم کا مولا کے پاس
عزت و حرمت ہے بڑی علم کی
شان فضیلت ہے بڑی علم کی
ایک شرف علم کے باعث وہ تو
انسے ہی آدم کو کرایا سجود
اسلئے عالم کی فضیلت بڑی
ایسی ہی عابد پہ کہی ہیں نبی
چاہیے طاعت بھی ہو ساتھ علم کی
ورنہ فقط علم ہی کیا نفع دے
الغرض آدم شرف علم سے
جبکہ ہیں مسجود ملایک ہوئے
جبکہ غرض حکم کیا ہے ودود
کہ کریں آدم کو فرشتے سجود
لیک مواہب میں کیا نقل ہے
جعفر صادق سے ای فرزند لی
کا قل ارزاق و سرافیل بھی
پھر ملک الموت کیا ای زکی
پر نہیں ابلیس شقی نے کیا
اسلئے وہ کافر و ملعون ہوا
رتبہ فرشتے کا وہ پایا تھا بس
فضل بڑا ہاتہ وہ لایا تھا بس

چیز کوئی علم سے برتر نہیں
کوئی شرف اسکے برابر نہیں
ذکر و عبادت سے خدا کے ملک
خالی نہیں مارے ملک یک پلک
کثرت طاعت سے پس اے باوفا
علم کی بیشک ہے فضیلت زیادہ
جیسی فضیلت مری ای مومنو
ایک مری امتی ادنیٰ پہ ہو
علم کے ہمراہ جو ہووے عمل
اجر فراواں کا وہ دیویگا پھل
علم کا رتبہ ہے بڑا جانیو
فضل و شرف علم کا پہچانیو
سارے ملک ارض و سموات کے
حضرت آدم کو ہیں سجدہ کئے
پہلے جو آدم کو ہکی سجدہ کیا
حضرت جبریل ہے ای باصفا
بعد مقرب جو ملک تھے تمام
بعد کئے سجدہ فرشتے تمام
اصل میں تھا گرچہ وہ از جنیاں
علم و عبادت کی مگر درمیاں
اسکو تھا املاک میں سے شمار
بلکہ تھا انسے بھی زیادہ ای یار

گاہ عبادت کیلئے بر فلک
دوڑتا تھا جلد تر آگے وہی
جبکہ فرشتوں کا وہ کرتا تھا کام
جبکہ نہ وہ تابع فرمان ہوا
فضل کا تب کھینچے ہیں اس سے لباس
ہانک دی ساتوں سمٰوٰت سے
چرخ سے یک لحظہ میں وہ آگرا
آگے بڑا حسن میں تھا مشتہر
نفخ تلک صور کے عمر طویل
جب بنی آدم سے بشر عیاں
نیک ہدایت کا بھی ساماں خدا
اور وجود علما صالحین
الغرض ابلیس کو رب جلیل
حلۂ جنت سے بحکم خدا
پٹکا بھی یک باندھ کمر پر دئے
تخت پہ بٹھلا کے ملک باشرف
ایسے تجمل سے غرض لائے ہیں
حور و ملک جو تھے بدار السلام
پر کوئی ہمجنس نہ تھا انکا جب
سوتے تھے یکروز وہ ای باصفا
پوچھی کہ تو کون ہے جب انکھیں
جبکہ سُنے حضرت آدم یہ راز
پوچھی کہ کیا مہر ہے کہدیہ مجھ زود

جاتا کبھی جنت ماوےٰ تلک
کرتا تھا سبقت بھی سبھوں سے وہی
رہتا فرشتوں میں زمیں کے مدام
عزّہ کیا اور تکبر کیا
لعنت و نفرین کا نیا ہی پلاس
سارے فضیلت کی مکانات سے
مدت صد سال تہ ہاں غرق تھا
اور در و یاقوت کی اکثر بھتے پر
عجز سے چاہا ہے ز رب الجلیل
حقکو تھا منظور سمجھ امتحان
خلق کے خاطر ہے مہیا کیا
درس و مواعظ کتب علم دیں
جب کیا اسطرح سے خوار و ذلیل
لائے ہیں ہفتاد ہزار عدد پُر ضیا
تھا وہ مرصع در و یاقوت سے
لیکے چلے جنت ماوا طرف
خلد بریں میں انہیں پہنچائے ہیں
کرتے تھے آدم کا بہت احترام
دل پہ تھا اسبات کا انکے تعب
انکے وہیں پہلو سے چپ کے خدا
حوا کہے آپکی زوجہ ہوں میں
انپہ کئے ہاتھ کو اپنے دراز
بولے محمد پہ پڑھو دس دفعہ درود

جو ہیں ملک پہلے سنا کی اگر
طمع خلافت سے وہ کرتا تھا کام
سجدہ کا جب حکم ملک کو ہوا
کافر و ملعون کہا اسکو حق
دور کئے بارگہ قرب سے
سنگ سے لعنت کے اُسے سنگسار
بعد یہ مدت کے اٹھایا وہ سر
بعد ہوئی شکل ہے ایسی بری
تا بنی آدم سے کرے دشمنی
کرکے خدا اسکی اجابت دعا
یعنے اتارے ہے کتب با شرف
سب ہدایت کا ہی ساماں ہے
حکم کیا اپنے ملائک کو رب
حضرت آدم کو وہ پہنائے
حلۂ جنت وہ کمربند پر
اور پس و پیش و یمین و یسار
جبکہ ہوئے داخل جنت بخیر
نعمتیں جنت کے جو ہیں بیحساب
چکھتے تھے یک خلد میں ہمجنس کو
پیدا کیا حضرت حوا کو جان
لینے کو ساتھ آپکے مجھکو خدا
بولے ملائک کہ خبردار ہاں
بیس درود انپہ پڑھے یا فلاح

حکم انھیں یا ہوتا کسی کام پہ
طمع و ریا کی تھی وہ طاعت تمام
وہ بھی پس اس حکم میں داخل رہا
لعنت ابدی کا ہوا مستحق
دور ہوئے دار جناں سے گئے
کرکے ملک پھینکے جب اُسے یار
شکل ہوئی اسکی سیہ زشت تر
دیکھے جو مر جاویگا ڈر سے تبھی
انکی رہ دین میں کرے رہزنی
ڈہیل یہ دنیا میں ہے اسکو دیا
بھیجا رسولوں کو خلائق طرف
حشر تلک باقی یہ فیضان ہے
داخل جنت کرو آدم کو اب
تاج مکلل بھی ہیں سر پہ رکھے
کلمۂ طیب کا تھا نقش اسپہ
ہر طرف املاک تھے ہیبت سے صف بستہ
اُڑنے لگے آئین خوشی سے وہ سیر
انسے تھے ہر آن و زماں کامیاب
ذکر میں تا حقکے انہیں چین ہے
نسبتہ جمیلہ و شکیلہ جوان
آپکے پہلو سے ہی پیدا کیا
مہر نکاح پہلے ہی لازم یہاں
تھے نہ وہ دونوں ہی باندھا نکاح

خطبہ پڑہا آپ ہی رب العلا
جو کہ ہی جنت میں کہونگا شجر
اپنے حسد آہ وملعون کیا
عرصہ سی صد برس وہ نابکار
بعد اسکے غصہ کی زخلد برین
چہتاہوں اب آؤنمیں جنا تمیز
خلد میں گر مجکو تو لیجاوے سات
پوچہا وہ طاؤس کہ یہ سچ ہی کیا
ہاں مگر اب جاکی کہوں سانپ سے
سانپ کو ابلیس نے پہسلا دیا
اور بھی رضوان ہی حاضر سدا
سانپ جنت میں گیا اسکو تب
ہاتہہ رکہو اس سے کہ اس امر میں
پر نہیں جانا کہ وہ ابلیس ہے
موت سے تم دونو بھی جاوینگے
پہر کے کہا آکے وہ بار دگر
حقکی قسم کہا کے کہا وہ لعین
تب وہ لعین جہاڑ کی نزدیک جا
کہنے لگا تب وہ لعین کر کے آہ
کہانے لگا تب وہ قسم زار زار
پانچ دئے خوشے ہیں آدم کو لا
اور تناول کئی اسکو تبھی
حضرت آدم کو کہا تب خدا

پاک کلام اپنے سے ای باصفا
جاؤ نہ نزدیک تم اسکے مگر
چاہا کہ تا دیوے فریب انکو جا
کہینچتا اسکا یہ رہا انتظار
آیا ہی طاؤس یکایک اہل دین
دیکہوں جو ہیں حقکو وہاں نعمتیں
تجہکو سکہادونگا میں اب تین بات
کہایا قسم تب وہ لعین بر خدا
اسکی وہ تدبیر بہلا کچہ کرے
دام میں وسواس کی اپنے لیا
سنکے یہ ابلیس نے اسکو کہا
پہنچی خبر خزنہ جنت کو جب
وجہ ہمارے ہیں کئے حکمتیں
رونا یہ بس حیلۂ تلبیس ہے
تمسے یہ سب نعمتیں چہٹ جائینگی
تمکو دکہاتا ہوں یہاں یک شجر
بولا بہلائی کو تمہاری یقیں
بس کہ خوش آواز ہو گانے لگا
کہ میں تمہارا ہوں یقیں خیر خواہ
کہایا قسم حقکی وہ ہفتاد بار
اور بیاں لذتکا کئے ہیں بڑا
وہ نہیں معدہ میں گیا تہا ابہی
کیا میں تجہے منع نہیں تہا کیا

پہر کہا دونوں کو خدائی جہاں
پس لگے رہنے کو بفرح وطرب
پس وہ زمیں سی وہیں پرواز کر
تا کوئی باہر نکل آوے وہاں
بولا لعین اس سے کہ میں تہا ملک
دیکہنے سی تا کہ وہ نعمات کی
جس سی نہ بوڑہا ہو نہ بیمار ہو
بولا وہ طاؤس کہ طاقت نہیں
سانپ کو طاؤس بشارت یہ دے
سانپ نے کہا کیوں تجہے لیجاؤں میں
کہول تو منہ اپنا وہ کہولا وہاں
چاہی کہ دور اسکو کریں خلد سے
رونے لگا جاکی وہ آدم کی پاس
بولا تمہارے لئے روتا ہوں میں
بول کے اسطرح چلا وہ گیا
کہاؤگے گر اسکو تم ای نیکنام
روبرو اس شجرۂ گندم کی ہاں
سننے کی رغبت ہوئی حوا کو جب
گر یہ کہیوں نوش کریں غیر شک
وہ ہو کا قسم پر وہ تبہی پاہیں
منع جو فرمایا تہا آدم کو رب
کپڑے جو جنت کے انہیں تن پہ تہے
حضرت آدم کئی یوں عرض تب

کہاؤ پیو خوش رہو دو نہر یہاں
آدم وحوا وہاں از حکم رب
پہنچا ہے جا جلد در خلد پر
کرتا ہوا سیر زدار جناں
دو عبادت سی تہا آن یک
رغبت طاعت ہو زیادہ مجہے
خلد سی باہر بہی نہ ہو تو کبہو
تا تجہے لیجاؤں بجا خلد برین
لاکے ملایا ہے پس ابلیس سے
خلد کے املاک نگہبان ہیں
بیٹہا وہ ملعون تب اسمیں نہاں
حکم کیا ان کو تب اللہ نے
پوچہا کہ کیوں روتا ہی کہہ پہر اس
تخم الم دلمیں یہ بوتا ہوں میں
بات کا یہ انکو خلش کرہا
جیتے رہیں مثل ملایک مدام
جاتی تہیں حوا جو کہیں ناگہاں
جہاڑ کے نزدیک گئیں آہ تب
تم ہو نہ مرد مقرر ملک
توڑ کے دو خوشے وہیں کہا ہیں
بہول گئے حضرت آدم وہ تب
آپ سے ہی آپ وہ گرنے لگے
ای مرے خلاق مجہے آہ اب

دہوکا ہوا بات یہ حوا کی ہی
سر پہ صفی اللہ کی جو تاج تھا
جبکہ نظر آدم و حوا کئے
ہوتا تہا دور انسی وہیں وہ شجر
ہوونگا حامی مین تری سایہاں
حقنے کہا ہیچ و کدورت ہے سب
اور وہ جنت مین ہر ہر شجر
حقنے کہا اسکو کہ تو کیوں دیا
اسپہ نظر ہے مری ای کردگار
پہلے ہی سارے شجر بیگماں
اور کرامات و خواص دگر
عود کے تب جہاڑ کو حقنے کہا
پر تو بلا حکم دیا جب مرے
بعد ازین حضرت رب العلا
انکو اور اعدا کو بہی پس انکی سب
ہوکے صفی لطف کے امیدوار
مجہسے ہوی ہے سہو زلت صدور
کھینچا فرشتونے پکڑ آستین
مجہ پہ تو کر رحم ای رب رحیم
پہرا نہین کھینچے ہیں ملک آنکر
نسل سے ہوونگے تری انبیا
انکی تو برکت سے ای رب لورا
پہرا نہیں کھینچے ہیں ملک آنکر

اور بہی سوگند وہ کھایا تری
مثل پرندے کی وہین اڑگیا
آپکو پائے ہیں برہنہ ہوکے
ایک شجر سے لگے جب موی سر
تب کہا آدم نے امان الامان
شامت [illegible] ہی تیرے ہے اب
مانگتے تھے برگ کریں تا ستر
تب وہ شجر عرض خدا سے کیا
اسکو تو ضایع نکرے زینہار
لاتے ہیں اول ہی یقیں کلیاں
تین کی تفسیر سے معلوم کر
برگ تو جب میرے صفی کو دیا
آگ مین جبتک نہ تجہکو رکھے
حکم بہی جبرئیل امین کو کیا
خلد سے دنیا میں لیجا جلد اب
کہنے لگی ای مرے پروردگار
مجہکو نہ کر جنت ماوی سے دور
تب وہ پکڑ و سر شجر کے تئین
دور نکر مجہکو ز دار النعیم
آہ پکڑ پہر بہی وہ دوسرا شجر
انہیں کئے ہونگے رسل با صفا
بخش مجہے اور نہ یہاں سے لیجا
عرض کئی تب وہ پکڑ ایک شجر

مین بہی سمجہا کہ ترے نام پر
جلد تر آپہنچے روح الامین
پس ہیں لگے دوڑ نہ غیر تسی آہ
بولی تب آدم کہ مجہے چہوڑ دے
آہ برہنہ ہوں ای رب قدیر
حضرت مولا سے یہ سنکر جواب
برگ نہیں کوئی شجر بہی دیا
گرچہ ہی آدم سے ہوا اب گناہ
حق کہا اس جہاڑ کو تب کیسا
میوہ ہی پہلے تو مگر لائے گا
بعضے روایات میں رد ہوا
خلق کو خوشبوئی سے تیری تمام
تیرے لیے خوشبوئی ہووے عیاں
جبکہ کئے آدم و حوا گناہ
حکم فرشتوں کو کیا ذوالجلال
تو یہ قدرت سے بنایا ہے مجہے
او یہ درگاہ سی آیا خطاب
عرض لگے کرنیکو پہر زار زار
پہر یہ ہوا حکم ز رب ودود
رونے لگی زار کہے انجرا
دونگا میں ادریس کو عالیمکان
پہر ہوا یہ حکم ہے درگاہ سی
کیا تو نہیں میرے لیے وعدہ کیا

جھوٹی قسم کہائے و نکوی لسر
انکی کمربند کو کہولے وہیں
لیتے تھے جس جہاڑ کی جا کر پناہ
جہاڑ کہا چہوڑوں اگر میں تجہے
شاخ شجر میں بہی ہوا ابلیں اسیر
آہ کئے رونے لگے ہیں شتاب
جہاڑ سے انجیر کے آخر ملا
پر تو دیا پہلے اسے عز و جاہ
بخشونگا میں تجہکو کرامات چند
پہل ہی ترا پہلے نظر آئیگا
برگ دیا ان کو شجر عود کا
جان معطر میں رکھونگا مدام
آگ میں جلنا ہی خزانہ تیرا کمال
انکو نہ جنت میں ہو جائی پناہ
جہاڑ ہے آدم کی چہرا دیجو بال
سجدہ فرشتوں سے کرایا مجہے
کہ مرے بندیکو لیجاؤ شتاب
تیری جدائی سے ہوں میں بیقرار
کہ میرے بندیکو یہ لیجاؤ زود
مجہسے تو یہ وعدہ کیا گیا تہا
نوح کو طوفان سے دونگا امان
جلد یہ بندے کو لیجاؤ مرے
نسل سے یک تیری نبی لاؤنگا

اپنا میں ٹھہراونگا اسکو خلیل / اسکا پسر میرا ذبیح جلیل
انکی تو برکت سے بس ای کارساز / رحمت و بخشش سے مجھے اب نواز
کھینچے ملک اور انھیں آنکر / آہ پکڑ دوسرا پھر اک شجر
کہ کروں میں نسل سے تیری عیاں / شاہ رسل خاتم پیغمبراں
اسم شریف اسکا محمد رسول / خلق سے سب اسکو کیا ہو قبول
تب کیا یہ حکم ملایک کو رب / نرمی کرو تم مری بندے پہ اب
حضرت آدم کو ہوا حکم تب / جا مرے بندے زمیں پر تو اب
اور بسے تیرے لیے روئے زمین / قصر و عمارت بنے سر زمین
جتنے کہا ہاں کہ تجھے لاونگا / لطف و کرم تجھ پہ میں فرماونگا
پوچھی ہیں جبرئیل سے آدم صفی / مجھکو لیجاتا ہے کہاں لے اخی
پوچھا ابد کیلئے یا چند روز / بولا یہ معلوم نہیں ہے ہنوز
حضرت آدم کو ہوا پھر الم / درد پہ درد اور ہوا غم پہ غم
بولے یہ چھپا سے ہیں ای باصفا / سارے سموات میں رسوا ہوا
روح امیں نے کہا تب آہ آہ / جان ای آدم تری بوئی گناہ
آہ سنے حضرت آدم یہ جب / رونے لگے درد سے اسقدر تب
پس کہا آدم سنے کہ ای جبرئیل / چھوڑ مجھے اور ذری دے تو ڈھیل
ہیں ہو مخاطب ملک سے تمام / بول کے یہ کرنے لگے ہیں سلام
ساتھی عاقد نہ کہو میری تیئں / آہ یقیں عاصی پاپی ہو ہمیں
یعنے یہ جنت سے اتاروا ابھی / آدم و حوا کو و تینوں کو بھی
کرکے جدا انکو سب از یکدگر / بھیجو دنیا میں تم اب جلد تر
ہند میں آدم نے کیا ہے نزول / کوہ سراندیپ پہ اترے ملول
اور وہ طاؤس حبش میں گرا / کوئی کہے کابل میں گرا ہے وہ جا
حق کہا اب تم بھی با یکدگر / ایک ہیں دوسرے کے عدو سر بسر

اور ہو تیری نسل سے موسیٰ کلیم / اس سے کروں بات بشانِ عظیم
پھر یہ ہوا حکم ز درگاہِ رب / جلد لیجاؤ مرے بندے کو اب
عرض لگے کرنے کو رو رو کے تب / کیا نہیں وعدہ تو کیا تھا ای رب
بس وہی ذی شان ہے میرا حبیب / صاحبِ قرآن ہے میرا حبیب
یمن سے اب انکے یہ فضلِ عمیم / رحم تو کر مجھ پہ ای ربِ کریم
لایا مرے پاس وہ اسکو شفیع / جسکو دو عالم میں ہے شانِ رفیع
اسی لئے میں نے تجھے پیدا کیا / کہ تو زمیں پر ہو خلیفہ مرا
عرض کئی تب کے میں جاتا ہوں اب / کیا تو مجھے پھر یہاں لاوے ای رب
خلد سے باہر ہوئے آدم ہیں جب / روح امیں بھی ہوے ہمراہ تب
بولے لیجاتا ہوں ہاں میں تجھے / کہ ہوا مخلوق تو جس جائے سے
پوچھو کہ پھر کون ہے ہمرہ مرے / بولے گیہوں جو کہ کھلایا نے تجھے
ایک تو وہ دوست سے فرقت ہوی / دوسری دشمن سے بھی قربت ہوی
بارے زمیں پر بھی فضیحت نکر / ڈرے نہ کسیکو یہ گتہ سے خبر
ارض و سما کیا ہے ز عرش بریں / پھیل گئی تحتِ ثریٰ تک یقیں
جسکا بیاں آوے نہ تحریر میں / عرصہ تحریر نہ تقریر میں
تا میں فرشتوں کو وداع اب کروں / کہ نہیں معلوم کہ پھر کب ملوں
آہ کہ ہوتا ہوں میں تم سے جدا / خیر کرے خیر کرے اب خدا
پھر ہوا از بارگہ کبریا / اِہبطوا منہا جمیعًا ندا
یعنے کہ اس سانپ کو طاؤس کو / اور وہ ابلیس کو مایوس کو
حکم بجا لائے ملائک تبھی / جلد وے دنیا میں گرے ہیں سبھی
حضرت حوا ز بہشتِ بریں / آن کے جدہ میں گری ہیں حزیں
ایلہ میں ابلیس گرا ہے میاں / سانپ گرا آنکے واصفہاں
سانپ میں انسان میں شیطان میں / اسی لئے دشمنی ہے جان لیں

حضرت آدم کو وہاں چھوڑ کر تب | قصد کئے جانے کا جبرئیل جب
بولے مجھے چھوڑ کے تنہا تو اب | آہ چلا جاتا ہے پھر آوے کب
جانے تو ہم ہی کرتے ہیں کام | حکم کریں جو کہ خدائے انام
رونے لگے کہنے لگے اے خدا | میری نہ جبرئیل نے پروا کیا
خاک اٹھا سر پہ وہ تب ڈالکر | گریاں و لرزاں تھے بخوف و خطر
آہ وہ سہ صد برس اے اہل راز | عذر کا سر رکھ بزمین نیاز
مسعودی اسطرح کہا ہے تمام | خلق کے گر جمع ہو آنسو تمام
پیدا ہوے اشک سے آدم کے جان | عود و رطب صندل و سنبل یہاں
حضرت حوا کے مگر اشک سے | لونگ بھی اور گرم مصالح ہوے
نور محمد کا وسیلہ کیا | توبہ کیا عفو کی مانگی دعا

عالم تنہائی پر اپنے وہیں | حضرت آدم ہو بہت ہی حزین
تب کہے ہم ہیں خدا کے ملک | بندہ عاصی ہے تو بے شبہ و شک
یوں کہے اسطرح گئے بر سما | درد و غم آدم کا زیادہ ہوا
چھوڑ دیا مجھکو وہ تنہا یہاں | تو ہوے حال پہ اب مہرباں
اپنے کئے پر وہ پشیمان ہو | خوف سے قہار کے بیجان ہو
خوف سے روتے تھے بہت بیکراں | اور نہ نظر کرتے تھے بر آسمان
حضرت آدم کے ہوے آنسو زیاد | آیا ہے اخبار میں رکھ اسکو یاد
اور بھی انواع کی خوشبوئیاں | پیدا ہوے زور سے زمیں پر عیاں
گزرے ہیں جب یونہی برس تین سو | بعد ازاں آدم نے بہت عجز سے
توبہ وہ مقبول کیا ذوالجلال | یہ کلمات انکے دیا دلمیں ڈال

رَبَّنَا ظَلَمْنَا أَنْفُسَنَا وَإِنْ لَمْ تَغْفِرْ لَنَا وَتَرْحَمْنَا لَنَكُونَنَّ مِنَ الْخَاسِرِينَ ؕ

اسکو پڑھا حضرت آدم نے جب | بخشدیا حرمت احمد سے رب
ایک وہ آدم سے جو زلت ہوئی | باعث این کربت و زحمت ہوئی
ہم تو ہزاروں سے گناہاں کریں | آرزو جنت کی بھی دلمیں دھریں

فکر کرو غور کرو بھائیو | حق سے ڈرو خوف خدا لائیو
سہو سے جب اک ہی زلت ہوئی | انکو کیا حق نے ہے جنت سے دور
توبہ کرو اپنے گناہوں سے اب | رو و کرو عجز بدرگاہ رب

## لمعہ کعبہ یاقوت جنت سے نازل ہونے اور حضرت آدم ہند سے حج کو جانے کے بیان میں

حضرت آدم کو غرض کارساز | خلعت بخشش سے کیا سرفراز
عرش کی اطراف ملک جس طرح | کرتے ہیں کر تو بھی طواف اسطرح
اور وہ زلت تری مغفور ہو | حج ترا مقبول ہو مبرور ہو
ہند سے تب انکو ملک با شرف | لیکے چلا کعبۂ اشرف طرف
ان کی میاں دو قدم راہ بھی | ہوتی تھی طے ایک شب و روز کی
دانۂ یاقوت سے ہے ایک گھر | بھیجا ہے جنت سے خدا خوب تر
اوس میں دو در اسکو لگے خوب تر | ایک در شرقی ہے غربی دگر
قصۂ آن کعبہ عجیب و غریب | آویگا گر چاہے خدا عنقریب

حکم یہ فرمایا پھر اون کو خدا | کعبے کو جا کر تو طواف ادا
اور وہاں کر تو نماز و دعا | تا کہ ہو مقبول تری التجا
بھیجا ہے تب ایک ملک کو خدا | تا انہیں کعبے کو بتاوے لیجا
راہ میں جسجا وہ اترتے کہیں | ہوتی تھی سر سبز وہاں کی زمین
پہنچے ہیں کعبے کی زمین پر وہ جب | دیکھتے کیا ہیں کہ وہ جگہ پہ تب
خانہ کعبہ کے ہی مقدار ہے | آہنی قندیل پر انوار ہے
ہے وہی کعبہ سنو اے اہل دین | پہلے نمودار ہوا بر زمین
روح امین ان کو آدم کو تب | حج کے مناسک ہیں سکھلائے سب

کوہ پہ عرفات کی جب وہ چڑہا
حضرت حوا ہی ملی اس سے آ
اسکی جدائی سی تہا آدم کو غم
خوش ہوئے جب دونوں ملے ہیں بہم
مغفرت حق سی ہوئے شادماں
حکم سی پہر آئے یہ ہندوستاں
بولا مجاہد کہ کوئی دواب
انکی سواری کا نہ کہتے تھے تاب
کعبۂ اقدس کی سوا ای میاں
جنت ماوی سی جو آیا تہا جاں
ہوگئی اولاد انہوں کو کثیر
جن سے بسی ہی یہ جہاں اے خبیر
جفتی تہی ہر حمل میں وہ اک پسر
اور بہی اک دختر روشن گہر
باندہتے آدم تہے نکاح ایماں
یونہی ہوئے دو دو ولد انکو جاں
حضرت آدم سے محمد کا نور
شیث پیمبر میں کیا ہی ظہور
حضرت آدم غرض اسطرح سی
شیث پیمبر کو وصیت کئے
منتقل اب تیرے میں وہ ہو چکا
کرتو بہت اسکی حفاظت سدا
اور رہے ممتاز رہیں از نکاح
کہ نہ لگی انکو ہوا بوئی سفاح
یون ہی وصیت وہ تہی جاری سدا
در ہمہ اجداد رسول خدا
کرتا رہا نقل بفضل خدا
حق ہی نگہبان تہا اسکا سدا
آئی روایت ز علی ولی
کہ کئے ارشاد پیمبر جلی
حضرت آدم کی زمانہ سی لے
تا بعصر تلک بہی مرماں باپ کے

## حدیث

ہو تو تھے دو شعبے جہاں بیچ جب
شعبۂ بہتر میں میں تہا تہا
اور دلائل میں یقیں بو نعیم
لایا روایت یہ صحیح ای سلیم
مجہ سی کہا روح امین نے بخیر
شرق سی تا غرب کیا میں نے سیر
اور بنی ہاشم سی بہی بہتر کہیں
کس کی بہی اولاد کو پایا نہیں
آیت قرآن کی یہ تفسیر میں
لایا ہی اس معنی کو تحریر میں
ایک نبی سے یہ نبی دگر
لایا ہی حضرت کو خدا نقل کر

برسوں سے آدم کو جو تہی ڈہونڈتی
دونو بجا لائی ہیں شکر خدا
ہند سی آدم نی بیا وہ ہی جا
کہتے ہیں اسوقت بروئی زمیں
آدم و حوا بسرور و طرب
نقل ہی اسطرح سی سن اے امیں
لڑکوں سے اک حمل کے ای باخبر
شیث کو واحد ہی جنی وہ مگر
اس ہی سبب پائے تو لذہ اک
نور شہنشاہ رسل ای پسر
پاک ہی عورات میں اسکو کہیں
شیث بہی ایسی ہی وصیت کئے
پاک ہی اصلاب سے وہ نور جاں

جانیو اس روز ہی آکر ملی
اور دونو مل کے کئے حج ادا
کہتے ہیں چالیس کئے حج ادا
شہر عمارات نہیں تھے کہیں
جو کہ سراندیب میں رہتے تھے تب
حمل ہو حضرت حوا کو بیش
جانیو با دختر حمل دگر
کہ ہی وہی جد شہ بحر و بر
نور وہ تا دو میں نہ ہو مشترک
جو تہا پیشانی پہ مہر جلوہ گر
یعنی وہ عورات سو حد ہیں
اپنے پسر کے تئیں تاکید سی
پاک ہی ارحام میں در ہر زماں

## حدیث

حق نے کیا میرا ظہور از نکاح
دور رکہا میرے لیے بوئی سفاح
پاک رکہا مجکو مرا رب یقیں
اور ہی یہ دوسری خبر ای امیں
لایا مجھے قادر علام پاک
پاک ہی صلبوں سے بارحام پاک

## حدیث

کہتی ہیں یوں عایشہ پاک ذات
کہ کئے ارشاد شہ کائنات
بس میں محمد سے تو فاضل بڑا
پایا کسیکو بہی نہیں کوئی جا
اور بنی العم وہ تخمہ ناس کا
یعنی پسر حضرت عباس کا

الَّذِي يَرَاكَ حِينَ تَقُومُ وَتَقَلُّبَكَ فِي السَّاجِدِينَ

نبیوں کے اصلاب سے کرتے عبور
وہ کئے ماں باپ سی اپنے ظہور

یونہی رسولوں میں وہ آیا سدا
تا باسماعیل ذبیح خدا

بعد ذبیح اللہ کے اے مومنو
سرور عالم کے تھے اجداد جو

تھے وہ سبھی حسب نسب میں نفیس
رہتے تھے وہ عصر میں اپنے رئیس

صاحب توحید و مسلمان تھے
دین ابراہیم میں ذیشان تھے

یونہی سبھی شاہ کے تا والدین
صاحب توحید تھے بے ریب مین

ہے مگر اس مسئلے میں اختلاف
تین ہیں مذہب یہاں ہیچ صاف

نفی کئے بعض نے بعضی ثبوت
اور کیا بعضوں نے اسجا سکوت

عالم علامہ عبد العزیزؒ
عارف فہامہ عبد العزیزؒ

لکھ کے وہ فرقوں کی نفی و ثبوت
کہتا ہے افضل ہی یہاں ہے سکوت

حافظ و علامہ سیوطیؒ نے بھی
لا کے بہت سی سندیں بس قوی

پر سر اثبات ہیں اس امر کے
لکھے رسالے کئی تحقیق سے

اور سوا ان کے بہت عالمان
لائے دلائل بہ ثبوت ایمان

شارح مشکوٰۃ جو ہے دہلوی
کر کے وہی نقل دلائل قوی

بولا احادیث ثبوت اے امین
گرچہ نہیں پائے ہیں متقدمین

لیک اسے پائے ہیں متاخرین
حصہ یہ نکلا ہی تھا بیشک یقین

یا کئی دلائل کو لکھے ہے بجا
خیر جزا دیوے انہوں کو خدا

میں نے باثبات ہمیں مدعا
دیکھ یہ رسالہ ہی جدا اک لکھا

نظم ہے تنویر عقول اسکا نام
اسمیں ہے اسناد ثبوتے اہمام

معترضیں کے بھی ہیں اسمیں جواب
دیکھئے تا رفع گمان ہو شتاب

جب کے اقاویل ہیں یہ اختلاف
پس تو نکر نفی کا ہی اعتراف

قوت اگر سکتے نہ وجہ ثبوت
بار یہاں کر تو ادب سے سکوت

حد ادب سے نہ بڑھا تو قدم
حال ترا نا ہو مشوش سے کم

رکھ قلم اس بحث سے اب احترا
پس سر مطلب پہ ہی اب باز آ

## نور سوم نور معظم حضرت سرور عالم صلی اللہ علیہ و آلہ و اصحابہ وسلم کا جلوہ گر ہونا جبین ابراہیم پر پھر منتقل ہونا پیشانی پر اسمعیل کے پھر ابراہیم ہاجرہ اور اسمعیل کو مکے میں لا کر چھوڑ دینا اور زمزم کا ظاہر ہونا

نقل ہے وہ نور رسول خدا
نقل ہو کر تارہا در انبیا

جب کہ براہیم کی پیشانی پر
نور مقدس وہ ہوا جلوہ گر

یمن سے اسکے ہی انہیں کارساز
منصب خلت سے کیا سرفراز

آہ انہیں کافر مردود نے
ڈالا ہے جب آگ میں مردود نے

یمن سے اس نور مقدس کے رب
نار وہ گلزار کیا انپہ تب

بعد براہیم خلیل کریم
شام میں جب کہ ہوئے ہیں مقیم

اہلیہ دو آپ کی تھیں باصفا
ایک تو سارہ تھیں دگر ہاجرہ

ہاجرہ خاتون کے شکم سے خدا
جبکہ سماعیل کو پیدا کیا

انکی پیشانی پہ محمد کا نور
فضل سے مولا کے کیا ہے ظہور

سارہ جو تھی لا ولد اور انکو تب
تھی نہ امید اسکی بھی پس اسکے سبب

رشک بہت لائی وہ بر ہاجرہ
دیکھ سکی ہی نہیں انکو ذرا

بولے براہیم کو اسطرح تب
ہاجرہ اور اسکے پسر کو یہاں اب

ایسی جگہ بیچ لیجا چھوڑ دو
جسمیں عمارات و زراعت نہو

اور نہو پانی کا بھی نام و نشان
تا کہ اکیلی ہی رہے وہ وہان

بیتیا تھا تب دو وہ ذبیح خدا
سن وہ براہیم تامل کیا

وحی براہیم پہ کی تب نزول
جو کہے سارہ تو لے تو کر قبول

تب ہو براہیم سوار براق
ساتھ لے دونوں کو وہ با وفاق

جلد نکل شام سے پہنچے بہم
آ بزمین حرم محترم

کعبۂ یاقوت زدار خیال　　واسطے آدم کے جو آیا تھا جان
باقی تھی اک ٹیک ہی اسکی جاے　　چھوڑ وہاں دونوں کو وہ نامور
ہاجرہ خاتون کو یہ توشہ دیے　　دونوں کو بس حق کے حوالے کیے
ہاجرہ تب ہوگی بہت بیقرار　　پیچھے لگی چلنے ہو بس نزار
آہ یہ جنگل ہے بیابان ہے　　اور نہ یہاں مسکن انسان ہے
اور نہیں پانی کا ہی نام و نشان　　کیوں میں ہوں آہ اکیلی یہاں
کچھ نہیں فرماتے تھے اسکا جواب　　جاتے تھے خاموش وہ عالیجناب
تب کہا بی بی کو براہیم ہاں　　حکم ہوا ایسا ہی مجھے حق کا جان
کچھ نہ کہیں لوٹ گئیں پھر اس　　بیٹھ گئیں آکے وہیں طفل پاس
کرکے وہ منہ کعبۂ اشرف طرف　　بس تو دعا کرنے لگے باشرف

نوح کی طوفان میں بحکم خدا　　ساتویں پھر چرخ پہ جاتا رہا
بستہ کھجوروں کا ہی اک مشک آب　　ساتھ جو لائے تھے وہ عالیجناب
لے کے اس دشت و بیابان سے　　آپ نکل شام طرف جلد ہی
کہنے لگیں مجکو اکیلی یہاں　　چھوڑ کے فرماؤ چلے ہو کہاں
اور نہیں جھاڑ کا سایہ کہیں　　آہ نہیں قوت کا مایہ کہیں
اور مرا طفل ہے یہ شیر خوار　　کیوں میں سنبھالوں اسے ای یادگار
پوچھی ہیں پھر ہاجرۂ باصفا　　حکم خدا آپ کو ایسا ہی کیا
حکم خدا کر کے سنی ہیں وہ جب　　دل کو دیے اپنے تسلی وہ تب
وہ وہ پلائی ہیں لگے اسکو تب　　غیب ہوے انسے براہیم جب

رَبَّنَآ اِنِّيْٓ اَسْكَنْتُ مِنْ ذُرِّيَّتِيْ بِوَادٍ غَيْرِ ذِيْ زَرْعٍ عِنْدَ بَيْتِكَ الْمُحَرَّمِ رَبَّنَا لِيُقِيْمُوا الصَّلٰوةَ فَاجْعَلْ اَفْئِدَةً مِّنَ النَّاسِ تَهْوِيْٓ اِلَيْهِمْ وَارْزُقْهُمْ مِّنَ الثَّمَرٰتِ لَعَلَّهُمْ يَشْكُرُوْنَ ۝

ہاجرۂ پاک کو حق کے خلیل　　آہ وہ توشہ جو دیے تھے قلیل
پانی بھی خرما ہوا آخر وہ جب　　تشنگی غالب ہوئی دونوں پہ تب
رونے لگے لڑنے لگے ہیں نجاک　　دیکھ یہ سینہ ہوا بی بی کا چاک
ہر طرف وہ کرنے لگی ہیں نظر　　تا نظر آوے انہیں کوئی بشر
کوہ سے اتری ہیں وہ بس بیقرار　　اور ہو مروہ کے اوپر سوار
کوہ سے غمگین ہو آئے اوتر　　اور چڑھے کوہ صفا کے اوپر
اترے ہیں بس کوہ صفا سے وہ جب　　ولیں انہیں خطرہ یہ آیا ہی تب
بطن میں وادی کے اہی خوف سے　　ہاجرہ خاتون لگے دوڑنے
یونہی صفا مروہ پہ وہ دل فگار　　اترے بھی اسپر چڑھے ہی سات بار
اور وہ ہر بار ہی آ طفل پاس　　دیکھ بہت ہوتے تھے اسکو اداس
دیکھ کے یہ کرکے وہیں چشم تر　　ساتویں بار آئی جو وہ مروہ پر

پانی بھی اور خرما وہ دلفگار　　آیا انہیں کام وہاں چند روز
آہ ذبیح اللہ جو بے تاب ہو　　مضطر و بیچین ہو ہیچ و تاب ہو
دیکھ کے یوں طفل کو مجہود ہو　　جلدی سے جا کوہ صفا پر چڑھے
تا کہیں پانی کا پاویں نشان　　پر نہ کچھ انکو نظر آیا وہاں
اور لگے دیکھنے ہر سو وہاں　　پانی کا پانی نہیں ہرگز نشان
چڑھتی تھیں ہر کوہ پہ اسی قدر　　اپنا جگر بند تا آوے نظر
دور نہ ہو نگی میں اگر طفل سے　　اسکو درندے کہیں لیجائینگے
جبکہ پسر پہ انہیں پڑتی نظر　　کرتے تھے آہستہ زمیں پر گذر
بین صفا مروہ وہ یقین جاجیاں　　دوڑتی ہیں اسہی لئے امیاں
بار اخیر آئے وہ جب سینہ چاک　　پائی پسر کو ہیں قریب الہلاک
ایک منادی سے سنے تب ندا　　تھا یقیں آواز وہ جبرئیل کا

دیکھتے کیا ہیں کہ وہ روح الامین / نیچے کی پاس اپنے کہڑے ہیں یقین
مارتے ہیں ایڑی زمین کے اپر / دوڑتے تب آئی وہ نزدیک پسر
زیر قدم انکے وہ دیکھے وہان / پانی کا ایک چشمہ ہی نکلا عیاں
روح امین آنکھ سے غائب ہوئے / ہاجرہ ہاتف سے ندا یہ سنے
اپنے پسر کا نہ تو اندیشہ کر / تیرا پسر اور بھی اس کا پدر
کعبۂ اقدس کا کریں گے بنا / حشر تلک اسکو رکھے گا خدا
حشر تلک خلق ہزاروں ہزار / اسکا طواف آکی کریں بار بار
نسل سے اس تیرے پسر کی ہی جان / ہوویگا پیغمبر آخر زمان
ختم رسل جسکا محمدؐ ہے نام / سارے رسولونکا وہی ہی امام
جب یہ بشارتکو سنے ہاجرہ / پھول مسرت کے لگے چننے ہاجرہ
بھر لئی یک مشک وہ پانی تبھی / کرنے لگا جوش وہ بس اور بھی
مٹی و پتھر بھی اوٹھا جلد تر / باندہ دئی پانی کے اطراف پر
مثل چھتری کی وہ جب ہو چکا / پانی اسی جا پہ ٹھہر ہی گیا
پانی کا ایک چشمہ بنا وہ وہین / چشمۂ زمزم ہے وہیں بالیقین
قصہ یہ کرتے تھے نبی جب بیاں / کہتے تھے اسطرح سے بس شادماں
مادر مذبوح خدا پر مدام / لطف سے رحمت کرے رب الانام
باندہ نہ اطراف جو چشمہ شتاب / چھوڑتے اسطرح سے ہی گر وہ آب
چشمۂ زمزم وہ یقیں لا کلام / پھر رواں ہوتی زمین پر تمام
توشہ نہ کچھ رکھتے تھے جب ہاجرہ / حقنے وہ پانی میں اثر یہ دیا
بھوک بھی اور پیاس کرے دفع وہ / خاصیتیں دو ہیں رکھے مثل دودہ
اصل میں وہ پانی بھی ہے اہل دیں / رکھے مزہ شیر شتر کا یقیں
کرتے تھے بس نوش وہ پانی سدا / ہاجرہ خاتون بھی ذبیح خدا
اور کوئی انسان نہیں تہا وہاں / بس یہی دو نو وہیں رہتے تھے جان
بعد کئی روز کے ای باشکوہ / قوم سے جرہم کی قبیلے گروہ
پاکے مصیبت کوئی آوارہ ہو / آئے یمن سے وہ بیابان کو
روبرو کعبے کی نظر جب کئے / دیکھی پرندوں کو کہ اڑتے ہوئے
کہنے لگے دیکھہ کے با اک دگر / ہووے پرندے کا اسی جا گذر
جسمیں ہو آبادی نوع بشر / اور بھی پانی ملے ہے اسجائی پر
ہم تو کئے بارہا اسجا گذر / آدمی پانی نہیں آیا نظر
بھیجے تب اک شخص کو لانے خبر / بس وہ کہا آکے تبھی دیکھہ کر
غیب سے اک چشمہ ہوا ہی عیاں / عورت و اک طفل ہیں بیٹھے وہاں
پہنچی ہی ان لوگ کو جب یہ خبر / ہاجرہ خاتون سے ملے آن کر
چاہی اجازت کہ رہیں وے وہاں / دی ہی اجازت وہ انہیں شادماں
لیکن وہ پانی کا یقیں اختیار / آپ ہی رکھے نہ دگر زینہار
شرط کو یہ گروہ جماعت قبول / رہنے لگے فرحت سے وہاں آ نزول
اور اہالی و موالی کو سب / رہنے لگے اپنے وہیں کر طلب
آن ہی بس مکہ بسا ہی تو جان / باندہی عمارات کئے تے ہان
قوم سے جرہم کی خدا کے ذبیح / سیکھہ زبان عربی بس فصیح
پائی فصاحت میں ہی شان جلیل / فہم و فراست میں ہوئے بے عدیل

## لمعہ حکم ہونا حضرت رب الجلیل کا ابراہیم خلیل کو ذبح کرنے پر اسمعیل کے علیہما السلام

سال میں اکبار خلیل خدا / یا کہ وہ ہر ماہ میں ای باصفا
شام سے خود ہو کے سوار براق / آتے تھے مکے تئیں بن باد خاق
چاشت کا کہاتے تھے یہاں ہی طعام / شام کو جاتے تھے وہ پھر سوئے شام
سیزدہ سالہ ہوئے فرزند جب / آتے تھے مکے کو براہیم تب

تھی یہ ذوالحجہ کی وہ شب آٹھویں خواب میں یوں دیکھیں ہیں اپنے تئیں
سوتے ہیں پھر گو ہیں اپنے ذبیح کہتا ہے تب یوں وہ فرشتہ صحیح
کر یہ پسر کو اے خلیل خدا کیجئے قربان بسبیل خدا
کیا یہ یقین واقعہ رحمٰن ہے یا کہ دغا بازی شیطان ہے
باقی شب کو بہ دعا و نماز ہیں وہ گذاری بخضوع و نیاز
تیسری شب کو بھی یہ لایا پیام کہ کہا اللہ نے تجھ کو سلام
خواب میں پس انکو خدا کے خلیل ذبح کئے در رہ رب الجلیل
بیٹے کی قربان پہ جازم ہوئے ذبح پہ دلبند کے عازم ہوئے
جلد یہ فرزند کا تو دھو کے سر بال کر آراستہ اور شانہ کر
پوچھی لجاتی ہو کہاں اب اسے بولے ملانے کو اک دوست سے
حکم ہے وہ چاقو رسن کو لئے پوچھے یہ کس واسطے تب وہ کہے
رد ہیں وہ پوچھا اے میرے پدر مجھکو بتاتی ہو کہاں ہے خبر
بولے ملانے دوست سے ایسا ہے کہ وہ میرا بیابان میں مکان
پوچھے کہ وہ دوست تونگر ہے کیا بولے کہ ہاں ہے وہ تونگر بڑا
پوچھے کہ وہ دوست ہے والا مقام کھاوینگا کیا ساتھ ہمارے طعام
نقل ہے ابلیس سر اشقیا جاکے لگا کہنے کو یا ہاجرہ
بولی ملانے کو ہے اک دوست سے بولا نہیں لے گیا اس واسطے
باپ پہ فرزند یہ ہے مہربان بیٹے کو کیوں قتل کرے گو عیاں
سنتے ہی تھی اس سے کہی ہاجرہ ذبح کا گر حکم کیا ہو خدا
سنکے یہ مایوس ہوا وہ لعین پدر و پسر پاس گیا ہے وہیں
بولے ذبیح اللہ جہاں میں کہیں ذبح پسر باپ سے ہوتا نہیں
بولے وہ گر ہووے یہ حکم خدا میرا دل و جان ہے اس پہ فدا
سمجھے ہو اے شیخ کہ شاید یہ اب ذبح پسر پہ ہے تمہیں حکم رب

سوتے ہیں خود اپنے سرہانے یہ آ ایک فرشتہ ہے معظم کھڑا
ہیں یہ ملک حق کا یقین لا کلام لایا ہوں حق کی طرف سے پیام
خواب سے ہشیار ہوئے آہ جب فکر و تردد میں پڑے ہیں عجب
پس وہ اسی فکر میں حیران ہے اور بہت مضطر و ترسان ہے
دوسری شب کو بھی وہی آیا ملک وہ بھی کہا خواب میں بے شبہ و شک
اور کہا اوٹھ کے یہ فرزند کو کیجئے قربان یہ دلبند کو
دسویں تھی ذی الحجہ کی وہ شب ایمن پایا براہیم نے پورا یقین
صبح کو دسویں کی جو ہے روز عید ہاجرہ خاتون سے کہے وہ سعید
اور لباس اسکو پہنا فاخرہ حکم بجا لائی وہ سب ہاجرہ
اور کہی فرزند کو اہن ہن ساتھ لی اک چاقو بھی اور اک رسن
سنکے کے نزدیک بیابان میں چل تو اے فرزند کہ قربان کریں
دوست کی مہمانی کو بولی ایمان پوچھے کہ اس دوست کا گھر ہے کہاں
چرخ کا ایوان ہے بنایا وہی فرش زمین کا ہے بچھایا وہی
ہاتف بھی ملکوت کو سر عیال سارے جہان ہیں اسی کی پہچان
بولے کہ کھانا نہیں کھاتا ہے وہ سارے خلائق کو کھلاتا ہے وہ
کہ تری فرزند کو اے باخبر بول کہاں لے گیا اسکا پدر
ذبح اسے کرنے مگر لے گیا بولی ہیں یہ سن کے اسے ہاجرہ
بولا یہ سن کہتا ہے اسکا پدر حق سے ہوں ما سوا میں ذبیح
ہم تو دل و جان سے کرینگے قبول ایک سر مو نہ کرینگے عدول
بولا پسر سے کہ یہ تیرا پدر قصد کیا ہے ترے اب ذبح پر
کہنے لگا سنکے وہ ملعون تب زعم ہے اسکو کہ ہے یہ حکم رب
انسے بھی مایوس ہوا وہ ضلیل کہنے لگا جاکے بہ نزد خلیل
آپکے بولا سو فرشتہ نہیں بلکہ وہ بولا سو ہے شیطان یقین

سمجھا براہیم نے بے شک ریب
جبکہ براہیم چڑے ہے کوہ پر
کہنے لگے دیکھو بحکم ربی
عالم رویا میں یہ دیکھا ہو میں
بولے سمعیل ہی گر حکم رب
پس کہو ای باپ جو حکم خدا
صبر کرو ذبح یہ میرے یقین
چھوڑکے دنیا کی بہی لذتیں
ہوتی اگر اس سے مجھے اطلاع
بولنے پہر میری طرف سے سلام
اور کہو باپ کو لے باصفا
تا نہ محبت مری غلبہ کرے
حق کیطرف لائی وہ روئی انبیا
میں ہوں گنہگار مجھے دو پناہ
فضل سے اب اپنے لے رب العلا
دیکھے سب کھولی ہیں باب فلک
اور بدرگاہ خدائی ودود
کہتے ہیں اسطرح ملایک ای رب
رحم دے دو نوں پہ تو کر ای خدا
ہوگئے بہت بیخود و بے اختیار
جن و ملک اور وحوش و طیور
آپ کو جو حکم کیا ہے خدا
آہ پسر کو وہ سلا ہیں جب

آیا ہے ابلیس دینے فریب
ذبح کرے تا کہ انہیں جلد تر
ذبح کرے ایک نبی کو نبی
ذبح کیا بہر خدا تیری تئیں
اسکو قبولا ہیں دل و جان سے اب
آپ کو بہی جلد کرو اب ادا
مجکو بہی پس پاؤگی از صابرین
پاؤنگا جنت کی بہت نعمتیں
کرتا تہا مادر کو میں اپنی وداع
اور انہیں پہنچاؤ یہ میرا پیام
باندہیو اب جلد مرے دست و پا
ذبح بہی تب کر نسکوگے مجہو
جلد پڑہی ایک دوگانہ نماز
اور یہ لڑکا ہی تقصیر ہے بے گناہ
دی تو مجہے صبر دریں ابتلا
دیکھتے ہیں ہو متحیر ملک
کرتے پرندے ہیں ہوا میں سجود
سر بزمیں ایک پیمبر ہے اب
رنج و مشقت سے انہوں کو بچا
روئی یہاں تک ہیں وہ تب زار زار
رونے لگے دیکھ کے ای باشعور
جلد تر اب کیجئے اسکو ادا
حلق پہ ہاتہ انکی پہرانے ہیں تب

پس ہیں اک سیہ وہ نعرہ کئی
آئے ہیں لرزے میں زمین فلک
بولے براہیم خلیل اے پسر
حکم ہوا مجکو یہی خواب میں
کہتے ہیں مشہور ہوے اسقدر
آگ میں ڈالا تہا انہیں نمرود جب
ہوتا ہو ماں باپ سے گرچہ جدا
آہ وہ پہر کہنے لگے باپ سے
پیرہن مرا خون بہرا پیرہن
میری جدائی پہ نہ غم کیجیو
اور مری ذبح کی بہی وقت پر
سن یہ براہیم ہوی اشکبار
کرنے لگے عرض زرب کریم
بخشش مجہو اوسے ای خدا
بعد لگے کہنے ای میرے پدر
دیکھ تعجب سے ہیں بے قرار
آئے ہیں لرزے میں پہاڑان تمام
ذبح اسے کرنے ترے نام پر
جب کہ براہیم نے سنے یہ کلام
ارض و سما اور پہاڑان بہم
پہر وہ لگے کہنے ای حق کے خلیل
چاقو کو یوں تیز کئے تب خلیل
اور کئے عرض کہ یہ لے خدا

دفع وہ ملعون کتیں کر دیئے
رونے لگے ساتوں سما کی ملک
نور بصر ای مرے لخت جگر
کہہ تری کیا رائے ہی اسباب میں
دیکھ لگے کرنے تعجب پدر
صبر کئے تب ہوا خوشنود رب
جاتا ہوں لیکن بحضور خدا
آئیو جب گھری لی باہر مجھو
دیجیو لیجا اسکو تم اے پدر میں
راضی رضا پر ہی خدا کی ہو
کیجئے چھری پہ نہ میری نظر
آپ کو باقی نہ رہا اختیار
بخشش پڑہ لیے پہ مرا ای رحیم
بعد ذبیح اللہ نے کی یہ دعا
کیا نہ کئے چرخ کی جانب نظر
کرتے ہیں تب ذبیح خدا بار بار
ہمسے ہی اقرب کہ کریں وے کلام
سر پہ کھڑا اسکے پیمبر دگر
انکو گلے اپنے لگا وہ ہمام
عرش بریں کرسی لوح و قلم
وقت نہیں ڈھیل کا کیجے نہ ڈھیل
شعلہ آتش کی ہوئی وہ فتیل
لخت جگر نور بصر ہے مرا

حضرت اسمعیل کا ذبح پر راضی ہونا

قصہ ذبح اسمعیل ذبیح اللہ علیہ السلام

ذبح تری راہ میں کروں اسے / خواہش جو حکم کیا تو مجھے
ذبح میں اسکے ای رب الجلیل / مجھکو عطا کیجئے صبر جمیل
نیت صادق سے یقیں اسکے تیں / ذبح تری راہ میں کرتا ہوں میں
چاقو کو پھر حلق پہ سر پر رکھی / اور یہ اسوقت دعا بھی پڑھی

بسم اللہ و باللہ اللہم تقبل منی واجزنی وعدی فیہ یوم لقائک ترجمہ یعنے ذبح کرتا ہوں میں نام سے اللہ تعالی کے اور کمک سے اسکے ای پروردگار قبول کر میرے سے اور کر وعدہ کو میرے جو ہمیں ہے روز قیامت میں پورا

منہ کو لگا منہ سے وہ دلبند کی / اور پیشانی پہ بھی بوسہ دئے
اور گلے اپنے لگا کر وہ نیک / بولے ای فرزند سلام علیک
تجھکو وداع آہ میں کرتا ہوں اب / روز قیامت میں ملاونگا رب
بولکے یہ اپر سوارے ہیں وہ / اشک سے منہ اپنا بھگوئے ہیں وہ
عرض کئے باپ سے وہ ذو الوقار / کیجئے اب صبر اے میرے پدر
کیجئے تعجیل بفرمان رب / اور نکرو ہمیں ذری ڈھیل اب
کیونکہ مجھے خوف ہے اسبات کا / ہوؤں عقوبت میں کہیں مبتلا
بعد ازین پھر عرض کئے انجدا / نفس کو میں اپنے کیا ہوں فدا
رہنی تضا ہیں تری کر قبول / ذبح مرا میں نہیں ہر گز ملول
بعضے روایات میں آیا ہے جہاں / بولے وہ آ باپ مرے مہربان
کھولدو اسوقت مرے دست و پا / تا یہ اطاعت مری دیکھے خدا
پدر تب اس بند کو کھولے وہیں / منہ کئے دلبند کا سوئے زمین
آنکھوں پہ یک اپنی پٹی باندھیو / حلق پہ فرزند کے چاقو رکھے
بولکے تکبیر خلیل امین / حلق پہ چاقو کو چلائے وہیں
حلق پہ پس ویسی تھی ابھی / حکم ہوا روح امیں کو تبھی
جلد براہیم کے تو پاس جا / چاقو کا منہ پھیر دلے باصفا
آئے شتابی سے وہیں جبرئیل / پھیر دئے اسکو ز دست خلیل
زور بہت گرچہ کئے وہ ادا / پر نہ کٹا ایک سر مو گلا
پدر و پھر عرض کئے باادب / اور یہ چاقو کو کرو تیز اب
تیز کئے خوب اسے وہ وہیں / شعلۂ آتش سے نبی وہ یقین
ہاتھ پہ پس انکے چلائے خلیل / پھیر دئے چاقو کو پھر جبرئیل
بولے ذبیح اللہ براہیم سے / حلق میں نوک اسکی دھسا دیجئے
وونہی براہیم کئے بار بار / تب بھی وہ چاقو نہ دھنسی زینہار
زانو کو پھر قبضے پہ اسکے رکھے / اور اسے ڈالے ہیں بہت زور سے
تھم گئی لیکن وہ چلی ہی نہیں / غصہ سے پھینکے ہیں آ بر زمین
چاقو کو اللہ نے دی تب زبان / صاف وہ یوں کہنے لگی اس زمان
کرتو ہوں مجھپہ غضب کس لئے / کیا مری تقصیر ہے فرمائیے
آپکو جب آگ میں ڈالے یقیں / کسلئے وہ آگ جلائی نہیں
بولے اسے حکم نہ حق کا ہوا / بولی وہ چاقو ای خلیل خدا
حکم ہوا مجکو ہی ہفتاد بار / تا نہ رواں ہو وے نہیں زینہار
سنکے یہ حیران ہوئے وہ باصفا / کیا ہی درین باب رضائے خدا
ایک روایت ہے کہ پروردگار / تانبے کا اک حلقہ بنا استوار
کر دیا ظاہر بگلوئے ذبیح / اسلئے چاقو نہ چلی اے فصیح
دوسری روایت ہے کہ کٹتا ہی تھا / لیک اسیوقت وہ ملتا ہی تھا
تب یہ ندا آئی ز درگاہ رب / راست کیا خواب کو تو انجناب
صاحب تفسیر حسینی یہاں / نقل کیا ہے ز بسیط البیان
خواب میں دیکھے تھے خلیل اللہ نے / ذبح پسر کو وہ کئے ہیں فقط
پر نہ بہا خون وہ دلبند کا / پس وہی بیداری میں ظاہر ہوا

جب سنا شہ کی رسالت کی خبر / آپکے پاس گیا مین خوشتر
شہ کہے خواب کی تیرے تعبیر / کہ بحیرا جو کیا تھا تقریر
آپ کو کس نے خبر دی یہ یقین / شہ نے فرمایا کہ جبرئیل امین
پس پڑھے کلمۂ شہادت وہین / لائے ایمان بصدق و یقین
بے تأمل تبھی لائے ایمان / کچھ نہ چاہے مین دلیل و برہان
نیچے یک جھاڑ کے مین بیٹھا تھا / شاخ اس جھاڑ کی یک جھکتی آ
آپ پہ ایمان تو لا با اکرام / مین کہا کیا وہ نبی کا ہے نام
جبکہ حضرتؐ نے نبوت پائی / پھر اسی جھاڑ سے آواز آئی
جاہلیت مین بھی ای نیک اندیش / تھے ابوبکرؓ ز اعیان قریش
فرد یا ہو مسلمان اول / جب ہوا دین کا معاون اکمل
اسکی ترغیب مدد سے ہی شتاب / لائے ایمان بہت سے اصحاب
سب صحابہؓ پہ فضیلت اسکی / ہوگئی شرع مین ثابت ای زکی
بنت صدیقؓ ... اسما / رضی اللہ تعالیٰ عنہا
... باقربت / ویسی کی ہم تو کئے ہین دعوت
انکی ترغیب سے اسدن ہی شتاب / لائے ایمان یہی پانچ اصحاب
بعد ازان او بہت سے یاران / اسکی ترغیب سے لائے ایمان
نسخۂ ذکر صحابہ مین ایجان

جب کئی مجکو وہ دعوت بقیل / مین کہا کیا ہے رسالت کی دلیل
کیا تجھے وہ نہین کافی ہے دلیل / مین کیا عرض کہ اے شاہ جلیل
مین کہا کوئی دلیل اسکے سوا / آپ سے اور نہ چاہون اصلا
یک روایت ہے کہ وہ باعزت / سنتے ہی سرور دین کی دعوت
او دیتے ہین خبر وہ فیروز / جاہلیت کے دنون مین یکروز
کہی میری سے کہ یک حقانی نبی / بالیقین ہووینگا کہ مین ہی
کی وہ بس نام سے مجکو آگاہ / کہ محمد ہے بن عبداللہ
کہ محمد ہوا مبعوث عیان / جلد جا اسپہ تو اب لا ایمان
وہ ع خلق تھے ہر کام مین وہ / معتمد خاص مین اور عام مین وہ
جان اور مال سے بر وجہ سدید / جب لگا دین کی کرنے تائید
جبکہ سابق مین ہی سے اشتہر / نفع اسلام کو پہنچا اکثر

## روایت

اسطرح بولتی ہے لے فیروز / لائے بوبکر مین ایمان ...
لائے ایمان نہ ہم سب جبتک / وہ نہ مجلس سے اٹھے مین تبتک
سعدؓ اور طلحہؓ زبیرؓ و عثمانؓ / اور پسر عوف کا عبدالرحمانؓ
وجہ ایمان کی انکے تفصیل / اک بڑی چھپتی ہے طومار طویل
گر خدا چاہے لکھونگا وہ بیان

## عبدالرحمان بن عوف رضی اللہ عنہ کا ایمان لانا

اپنے ایمان کا سبب اے ذیشان / اسطرح کہتا ہے عبدالرحمان
عسقلان نام تھا یک حبر کبیر / کہ یمن بیچ تھا وہ پیر شہیر
ہر ملاقات مین وہ نیک شعار / مجھ سے کرتا تھا یہی استفسار
یا مخالف ہو تمہارے دین کا / کہتا تھا مین نہ ہوا کوی ایسا
جمع کر اپنے وہ اولاد کو سب / قوم او خویش و احفاد کو سب
کہ بتقریب تجارت بہ یمن / مین گیا قبل نبوت ز دمن
جب یمن کا مین سفر کرتا تھا / اول اس سے ہی مین ... تھا
کہ تمہارے مین ہوا کوی پیدا / جسکو ہو شہرت و اکرام ...
جب گیا تھا مین یمن کو اسبار / ضعف تھا اوسکو ز ... سیار
مجھکو پوچھا کہ نسب کیا ہے تیرا / مین تمام اپنا ...

جب سنا پس وہ کہا میرے سے
گئے مہینے مین ہوا ہی وہ رسول
بت پرستی کو وہ رد کرتا ہے
مین کہا اسکو کہ وہ پیغمبر
اسکو تو مخبر صادق ہے جان
تین ابیات مقرر ان سے
ای محمد تو نبی ہے حق کا
تو دکھا خلق کو راہ اسلام
بسکہ سے کو مین آکر پہنچا
جلد جا پہنچ تو اب اسکے حضور
اور بولے کہ تر یسے فی الحال
شعر و پیغام کو سب سنوایا
بعد ازان تین برس تک ایجان
شاہ پس غارِ حرا مین جاکر
کیونکہ جو وحی سے پائی تھی ذوق
آتے ان جا لبین جبرئیل امین
ہوا ایسا ہی سکئے بار سے یار
اور سہ سال تلک دعوتِ دین
اور بروقت نبوت بیقیل
اور وہ پوشیدہ ہی کرتے تھے ادا

ایک خوشخبری مین دیتا ہون تجھ
سارے عالم سے کیا اسکو قبول
دین حق ایک نیا لایا ہے
کس قبیلے سے ہوا ای بہتر
اسکا ہونا صرِ طلوع ہر آن
ہین شواہد و معارج مین لکھے
کہ خبر جسکی دیا تھا میں نے
کر شفاعت مری در روز قیام
پہلے بوبکرؓ سے یہہ حال کہا
اسپہ لا صدق سی ایمان لیغدر
خیر کی پاتا ہون امید کمال
تب ہی حضرت پہ یقین ایمان لایا
فترتِ وحی ہوی ہے پہچان
ہوتے تھے گوشہ نشین شام و سحر
کرتا تھا غلبہ جب تھا پس اسکا شوق
اور دیتے یہہ قرار و تسکین
دی ہے جبرئیلؑ نے تسکین پا
علی الاعلان کئے شاہ نہین
جو پڑہائے تھے دو رکعت جبرئیلؑ
مصطفےٰ اور صحابہ بھی سدا

کہ تری قوم سے حق اے ماہر
اسپہ بھیجا ہے خدا ایک کتاب
پڑھ سناتا ہے وہ یک حق کا کلام
وہ کہا ہے وہ ہی ہاشم
یہہ گئے بیت ہر اب، تو لیجا
انکا حاصل ہی سن ایجان
اب مین لایا ہون سر پر ایمان
جب یہ تین وہ میری بات دیا
وہ کہا ہان کہ خداوند جہان
شاہ تب گھر مین خدیجہ کے تھے
مین کہا کیا وہ کہے شاہ انام
اور یہی سال ہوی کہ پیدا
یعنے اللہ کے طرف سے اقبل
منتظر وحی کے تھے تے سر حال
وہ پر جاتے تھے وہ شاہ ہدا
آپ سے شبہ خفا اکیے رسول
بعد سہ سال کے خلاق ورا
بلکہ تھی دعوتِ خفیہ جاری
پس تھی فرض تھی دو رکعت عیان
شب معراج مین یہ پنج نماز

یک پیمبر کو کیا ہے ظاہر
سب کتب کی ہو وہ ناسخ دریاب
کرتا ہے دعوتِ دین اسلام
جلد جا دیکھ قدم تو اس کے
خدمتِ عالی مین اسکے پہنچا
کہ خدا ایک ہے بیشک گمان
تری تصدیق کیا اسنے عیان
لیکے مین جلد وہان سے نکلا
کیا مبعوث محمد کو یہان
مین گیا دیکھ کے وہ مجھکو ہنسے
کس کا لایا ہے تو پہنچا پیغام
فاطمہ بنتِ نبی خیر نسار رضی
وحی حضرت پہ نہ لائے جبرئیلؑ
اور اسباب کا رہتا تھا ملال
تا ہلاک آپ کو کردیوے گرا
پس یہہ وحی نہ آنے سے طول
لطف سے سورہ مدثر بھیجا
شہ کو ایسا ہی تھا حکم باری
صبح اور شام کو بے شبہ و گمان
غرض مولا نے کیا ای مساز

## چوتھا گل نبوت سے چوتھے سال کے احوال مین اظہار نبوت کی بابت بینات سے قرآن مجید کے

سال چارم مین بلا شک در سال
آئیتین یاتین مین یہ شرف نزول
یعنے اظہار کرے پیغمبر
حکم اب جو کہ ہوا ہے تجھ پر

فَاصْدَعْ بِمَا تُؤْمَرُ وَأَعْرِضْ عَنِ الْمُشْرِكِينَ

اور منہ پھیر لے اے میری نبی
مشرکوں سے تو بلا شبہ سبھی
بعد ازاں کوہ صفا پر آئے
سب قریشوں کو وہاں بلوائے
کیا کبھی جھوٹ سنے ہو مجھ سے
بولے واللہ کبھی ہم نہ سنے
تمنے سچا ہے کرو دل سے قبول
بس لگے پڑہنے اس آیت کو رسول

کہتے ہیں آنکے سجد مین نبی
دعوت دین کہو ظاہر تب ہی
جب ہوئے جمع قبایل یکسر
تب فرمانے لگے ہین سرور
شاہ فرمائے کہ اب میرا رب
دے رسالت کا مجھے یک منصب

قُلْ يَا أَيُّهَا النَّاسُ إِنِّي رَسُولُ اللّٰهِ إِلَيْكُمْ جَمِيعًا الَّذِي لَهُ مُلْكُ السَّمٰوَاتِ وَالْأَرْضِ لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ يُحْيِي وَيُمِيتُ فَآمِنُوا بِاللّٰهِ وَرَسُولِهِ النَّبِيِّ الْأُمِّيِّ الَّذِي يُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَكَلِمَاتِهِ وَاتَّبِعُوهُ لَعَلَّكُمْ تَهْتَدُونَ

یعنے کہدے مین خدا کا ہوں رسول
لوگو تم سب کے طرف کیجو قبول
کوئی نہ معبود سوا ہے اسکے
وہی ہے بے شبہ جلائے مارے
وہ پیمبر ہے نبی امی
غیب سے پایا فیض عملی
اسکے تابع بدل و جان ہو
شاید اسوقت میں تم رہ پاؤ
یون لگا کہنے وہ بے شرم و حیا
کہ بھتیجا مرا دیوانہ ہوا
اور جب آیت انذر کامل
شاہ عالم پہ ہوی ہے نازل
شاہ تب کوہ صفا پر آئے
سب اقارب کو وہین بلوائے
حق کی توحید سنائی انکو
اور دوزخ سے ڈرائے ان کو
عقل مین وہ نہ تمہارے آوے
عقل اسکو نہ تمہاری پاوے
اور اس کوہ کے پیچھے ہی کھڑا
چاہتا ہے وہ تمہیں لوٹنے آ
کیونکہ یہ بات بھی جھوٹی گاہی
آپ سے ہم نہ سنے ہیں ارے
کہ مین دوزخ سے ڈراؤن تمکو
تم جہنم کے عذابون سے ڈرو
اور مجھے جانیو تم اسکا رسول
اور اطاعت بھی کرو میری قبول
ورنہ آویگا یقین تمپہ عذاب
پاؤگے اپنا کیا تم بہ شتاب
حق انذار جو تھا لائے بجا
یون روایت ہے کہ مسلم نے کہا
نام ہر ایک قبیلے کا لے
شہ پکار انکو یہ فرماتے تھے
اے بنی عبد مناف و ہاشم
اے بنی عبد مطلب سالم

وہ خدا جسکی حکومت بدوام
آسمان اور زمین پر ہے تمام
لاؤ ایمان پس اب اے مردم
حق پر اور اسکے پیمبر پر تم
لا ایمان ہی خدا پر وہ رسول
اور کلام اسکا بھی کرتا ہے قبول
بولہب کافر ملعون بدکار
جب اس آیت کو سنا ہو ای یار
مت کر بات کوئی اسکی قبول
بات یہ سنکے ہوئے شاہ ملول

وَأَنذِرْ عَشِيرَتَكَ الْأَقْرَبِينَ

جمع کر خویش و اقارب کو تمام
شہ کئے دعوت دین اسلام
اور فرمانے لگے ان کو نبی
مین کہوں تم سے گر بات ایسی
جیسے گر تمکو کہوں گا ایسا
ایک لشکر یہاں آیا ہی بڑا
تم یقین اسکو کروگے کہ نہین
سب کہے ہم اسے جانینگے یقین
سن یہ حضرت نے انہیں فرمایا
کہ ہے اب حکم خدا کا آیا
لاؤ اللہ پہ تم ایمان ٹھیک
ایک ہی کوئی نہین اسکا شریک
اور قرآن پہ لاؤ ایمان
اور عمل اسپہ کرو از دل و جان
غرض اسطرح یہاں تک حضرت
عام اور خاص کئے ہین دعوت
شہ کرا ہے اور قریب اور بعید
جو قریشوں تھے ہو ای رشید
کہ اے قریش کے سبھی اے اولاد
عبد شمس کے بھی اے اولاد
اپنے جانوں کو بچا لیجو تم
نار دوزخ سے اے سارے مردم

الله الله بشیر اور نذیر
کئے اسرفرز یہانتک تنذیر

آپکے جو تھے چچا اور پھپی
یعنی عباسؓ و صفیہؓ کو بھی

یونہی عمات اور اعمام کو سب
اور اولاد کو بھی انکے تب

نار دوزخ سے ڈرائے ہین بہت
حق کی تعذیب سنائے ہین بہت

بلکہ انذار کئے حق سے نبیؐ
اپنے اولاد مطہر کو بھی

فاطمہؓ دختر آن شاہ انام
حق کیا نار سقر جن پہ حرام

انکو بھی کہدیے ای میری دختر
جان کو اپنے بچالے ز سقر

کرین الله کے عذابون سے سنو
نہین مالک ہون تمہارا جانو

یعنی بے اذن خدا اشرعیان
نہ تصرف کا ہی مجہکو امکان

ہان مگر رحم و قرابت کا حق
سمجھیو ثابت ہی تمہارا الحق

کہ کرون تمسی مین نرمی و نزات
صلہ رحمی بھی کرون مین تم سات

جانئے غایت انذار ہے یہ
خوف مین جسکے سزاوار ہی یہ

کیونکہ دیکھ حقکی جلال و عظمت
ہووے نیکو نکو بھی خوف و ہیبت

لاابالی یہ ہی کہ حق کے نظر
خاصگان بھی ہین در خوف و خطر

الغرض آئی ہی جب وہ آیت
اور تنذیر کئے ہین حضرت

بولہب کافر ملعون اشقیا
کہ جو حضرت کا تھا بیداد چچا

بھڑکی ہی اسکی وہین نار غضب
آور ملدی ہی حماقت کی لہب

پس بہت غصی مین آوہ مردک
حقین حضرت کی کہاتب لک

یعنی اسطرح کہا ہو بے باک
ای محمدؐ کہ تو ہو جاوی ہلاک

کیا کیا جمع ہمین اسہی لئے
پس تجہے جلد ہلاکت دیوے

شہ کا دل سنکے یہ آزردہ ہوا
حق نی تب سورۂ تبت بھیجا

حق نے لفظا اسکا اسی پر پھیرا
اور خبر اسکی ہلاکت سے دیا

الغرض بولہب اور اسکی زن
ابوسفیان کی تھی جو کہ بہن

زانکہ ہے حضرت کی عداوتمین کمر
آپکو دینے لگے رنج اکثر

بولہب شہ کو ستاتا ہی رہا
رنج پر رنج دیا کرتا تھا

قتل حضرت کا بھی چہتا تہا وہ
اسکے قابو مین ہی رہتا تھا وہ

پر خدا آپکا حافظ تھا دوام
شر سے محفوظ رکھا اسکو مدام

جب اُترے دونوں کی مذمت مین خدا
کہتے ہین سورۂ تبت بھیجا

اسکی زن جبکہ سنی ہے یہ خبر
آئی ہے لیکے بڑا ایک پتھر

کہتے ہین نزد رسولؐ فاخر
تھے ابوبکر بھی اسدم حاضر

عرض حضرت سے کی دیکھ اُسے
کہ یہ آتی ہے بہت غصے سے

ہے یہ گستاخ بڑی بداطوار
اور ہے کلہ دراز و بدکار

ہی مناسب کہ نہان ہون اس سے
بے ادب آپ سے تا نا ہووے

کہا حضرت نے یہ سن ای صدیق
کہ نہ دیکھیگی وہ مجکو تحقیق

آن کر ایسی مین وہ پہنچی ہے
اور ابوبکر سے یون پوچھی ہے

کہ ای صدیق ترا یار کہان
دیجئے اب تو مجہے اسکا نشان

یہ خبر پہنچی ہی اب میری تئین
کہ مری ہجو کیا ہے وہ یقین

کہا صدیق نہ شاعر ہے نبیؐ
شعر کہتا نہین ہرگز وہ کبھی

جانئے ہجو کسی کی زنہار
نہین پیغمبر حق کا ہے شعار

سن یہ خاموش گئی وہ ابتر
عرض صدیق نے کی ای سرور

وہ نہین آپ کو دیکھی ہی مگر
کہا حضرت نے کہ ہاں اب دادر

ایک فرشتے کو یہاں بھیجا تہا
پر سے وہ اپنے مجھے ڈہانپا تہا

اور حضرت کی جو تہین دو دختر
ام کلثوم بھی رقیہ دیگر

آگے بعثت کے وی دونو تھین
اسکے بیٹونکو دیئے تھے شہ دین

انکا عتبہ و عتیبہ تھا نام
تھے ملاعین ہی نہ لائے اسلام

بولہب کافر ملعون نادان
جب ہوا دشمن سالار جہان

اپنے بیٹوں کو تب اسطرح کہا
ورنہ جبتک مین رہونگا جیتا
پور جو تھا وہ لعین کا چھوٹا
بے ادب ہو کے کیا زشت کلام
ایک کتے کو تری کتوں سے
انہیں ایام مین وہ زشت انجام
بد دعا شہ جو کیے تھے اسپر
اسکے اطراف ہی سوئے ہین سب
اس شقی پاس وہ آیا ہے
یونہی ماں باپ کو بھی اسکے خدا
جیسا حق سورۂ تبت اندر
مال اسکا نہ اوسے کام آیا
اور زن اسکی بھی ہوا سکی رفیق
یہ عذاب اسکا ہی بدلہ ہے ریب
نار تا دہن اشرف مین لگے
اور اس پشتہ کی لمبی رسی
ایک فرشتہ کو کیا حکم خدا
اور باقی ہے عذاب محشر
خوار کر ڈالا انہون کو مولا
الغرض بولہب اور اسکی زن
کافران دیکھ کو دعوت دین کی
ابوطالب کی حمایت سے مگر
عتبہ و شیبہ و بوجہل لعین

کہ اگر چاہتے ہو تم میری رضا
منہ تمہارا نہ کبھی دیکھوں گا
وہ تبھی شرم و حیا چھوڑ اٹھا
ہوے رنجیدہ بہت شاہ انام
اس شقی پر تو مسلط کر دے
قافلے ساتھ گیا جانب شام
حق ہیں تھا اسکے بڑا اسکو خطر
ناگہاں آیا ہی یک شیر بشب
اور اسے پھاڑ وہین کھایا ہے
وہ جہاں میں ہی ہلاکی بخشا
دیتا ہی انکی ہلاکی سے خبر
اور جو کچھ کہ کسب اسنے کیا
ہووےگی حشر مین در نار حریق
کہ یہ دنیا مین سدا وہ پرعیب
آپکے پائے مبارک مین چبھے
اپنے گردن ہین ہی وہ لیتی تھی
پیٹھ کے پیچھے ہی دیا اسکو گرا
آہنی سلسلۂ تا رسقر
دو جہانہین بھی ہلاکی بخشا
ایسا حضرت کو دئی رنج و محن
کیا کرتے ہیں علانیہ نہی
کچھ نکر سکتے تھے وی زشت سیر
مشرکان اور بہت سے بیدین

جلد یہ رشتۂ مہلت توڑ دو
وہ جو عتبہ تھا بڑا اسکا پسر
آیا ہے نزد حبیب خلاق
حق کی درگاہ میں اٹھا دست دعا
ہوی مقبول یہ حضرت کی دعا
ایک جنگل مین وے پہنچے ہین جب
جمع کر سب کا وے سامان یکسر
سونگتا اب یہ کیا ہے وہ گذر
الغرض عتبہ ہلاک اسکو کیا
کہ وی حضرت کے ہوے تھے دشمن
کہ ابولہب لعین و ناپاک
پس وہ مرتے ہی اسے یہ تاثیر
ہے وہ ہیزم کے اٹھانیوالی
جمع کر کانٹے جو لاتی تھی
پشتہ ہیزم کا وہ یکروز بڑا
سنگ پر ایک اتاری ہے اسے
پڑ گئی سخت گلے مین پھانسی
یونہی جو کافر و مشرک بد فن
اور دیا غلبہ نبی کو اپنے
ایک حضرت نہیں دعوت چھوڑے
آپ کے ہو گئے دشمن وی تمام
کہتے ہین جمع ہو سب بد اندیش
متفق ہو کے سبھی پر ہوس

پہر وہ دختر کو نبی کے چھوڑ دو
بسکہ خاموش رہا یہ سنکر
اور دیا آپ کی دختر کو طلاق
بد دعا ایسی کئے ہین اے خدا
حق تعالیٰ اسے مقہور کیا
اترے سب خیمہ وہاں کرکے نصب
پس عتبہ کو سلائے اسپر
اور کسیکو نہ دیا رنج و ضرر
کہ دیا تھا وہ نبی کو ایذا
اور وے آپکو تھے رنج و محن
ہو گیا آپ تباہ اور ہلاک
خوار کرڈالینگے در نار سعیر
رنج دوزخ میں ہی پانیوالی
رہ مین حضرت کی بچھا دیتی تھی
سر پہ رکھ لانے لگی آتی تھی اٹھا
تا کچھ آرام و تسلی پائے
اسی حالت سے وہ دوزخ میں گئی
آہ حضرت کے ہوے تھے دشمن
دن بدن چمکایا دین کو اسکے
بلکہ اظہار مین ہی تھے اسکے
اور ہوے دشمن اصحاب کرام
ایک جماعت ز رئیسان قریش
آئے غصے سے ابوطالب پاس

یون لگے کہنے تو ہے میر عرب — عمر و دانائی مین ہے پیر عرب
کر بھتیجا نے ترا ای آگاہ — یہ محمد پسر عبد اللہ
پر نیا دین وہ یک لایا ہے — قوم سے اپنی وہ باز آیا ہے
کفر اور شرک ہی رکھا ہی نام — اور تبونکو بھی ہو دیتا دشنام
تین سو ساٹ خدا کو چھوڑو — سر بسر ان سے عقیدہ توڑو
ابو طالب نے سنا جب یے یار — انکی بیہودہ سرائی ناچار
انکی فریاد کو پر وہ ہشیار — نہین حضرت کو کیا گوش گذار
ابو طالب کے مکان پھر آئے — شاہ عالم کی شکایت لائے
ابو طالب نے مگر ای اکرم — نہین چھوڑی ہی اہانت کوئی دم
انہی حضرت کی عداوت مین کمر — آپکو دینے لگے رنج اکثر
کہتے کوئی آپ کو شاعر ہے یہہ — کہتے کوئی کاہن و ساحر ہی یہہ
کوئی بولے کہ نہین حقکے نبی — اور نہین وحی کلام اللہ بھی
اور کوئی مٹی اڑاتا شہ پر — آپ پر پھینکتا کوئی پتھر
شہ کو ہمسایہ مین تھے جو کفار — دیتے اقسام کے رنج و آزار
کہتے ہین جب وہ شہ خلق نواز — جاتے مسجد کے طرف بہر نماز
کیسی ہمسائیگی ہے یہ ہیہات — کہ ادا کرتے ہین جو میر سمات
ایکدن شاہ ہدا سرافراز — روبرو کعبے کے پڑہتے تھے نماز
اونٹ کاٹے ہین قبیلے مین فلان — کون ہی تم مین کہ اب جاوے وہان
عقبہ یک کافر بدبخت جو تھا — جاکے وہ پوٹھا اٹھالے آیا
کافران دیکھ کر یہ ہنستے تھے — ہنستے اور ایک پہ یک گرتے تھے
فاطمہ ایسے مین اسجا آئے — دور اس پوٹھے کو حضرت سے کئے

اَللّٰھُمَّ عَلَیْکَ بِقُرَیْشٍ

ہوئی مقبول یہ حضرت کی دعا — انکو سب بدر مین حق نے مارا

ہم ہین ہر کام مین تیری منقاد — اب بھی لائے ہین ہم سب فریاد
عقل و اخلاق مین ہی گرچہ طاق — سب فضائل مین شہیر آفاق
باپ دادے کے ہمارے دین کو — سب ہمارے یہ قدیم آئین کو
کہتا ہے ایک جہانکا ہے خدا — طاعت اسکی ہی کرو دل سے ادا
ہمکو اسکا سبب ہے رنج و الم — کر نصیحت تو اسے ای اکرم
آتش فتنہ بجھانے کو مگر — انکو بھیجا ہے تشفی دیکر
دیکھا کفار نے پھر آنحضرت — ترک کرتے نہین ہرگز دعوت
عد و کد گرچہ کئے وے بیحد — تا کرے ترک وہ سرور کی عدد
ابو طالب سے ہوئے جب نومید — ہوگئے ناچار وے کفار عنید
بہت اس شہ کو ستانے کو لگے — آپکے دل کو دکھانے کو لگے
کوئی کہتے تھے کہ دیوانہ ہے — اور کلام آپ کا افسانہ ہے
رب کو کوئی آپکے دیتا گالی — جبرئیل اور فرشتون کو بھی
راہ مین کانٹے بھی دروازے پر — ڈالتے خون و نجاست لاکر
رات کو شاہ گذرنے کی جا — ڈالتے لاکے بہت سا کچرا
رہ سے وہ خار و خسک سرکاتے — اور نرمی سے تھے یون فرماتے
ظلم و کفار مین یک قصہ عجیب — کی بخاری نے روایت ای لبیب
وہان بیٹھے تھے جو یک جمع قریش — انمین سے کہنے لگا یک بدکیش
اونٹ کا پوٹھا اٹھالے آوے — اور محمد کے اوپر رکھ دیوے
جب گئے سجدہ مین وہ شاہ ہدا — آپکے پشت پہ وہ رکھ ہی دیا
شہ کی تھا پیٹھ پہ ہی وہ پوٹھا — سر سجدہ سے اٹھائے اپنا
کر نماز اپنی تمام آنحضرت — یہ دعا انپہ کئے بارقت
خاص او جند لعین پر بھی گئے — کہ ابو جہل بہی ہمگان سے
دیتے تھے ایسے ہی ایذا کفار — صبر کرتے تھے رسول مختار

لیک دعوت سے نہ باز آتے تھے
حق تبلیغ بجا لاتے تھے

طارق اسطرح کہا ہے پُرسوز
مین تہا بازار عرب مین یکروز

ایہا الناس نہو تم گمراہ
بولیو لَا اِلٰہ اِلَّا اللہ

پاؤں کو شہ کے تھے لگتے پتھر
اور کہتا تھا ہی وہ ابتر

شاہ اسبات پہ ہوتے تھے ملول
اور دعوت مین ہی تھی بس مشغول

تھے شکایت مین ہی حضرت کی تمام
آئے ایسے مین وہ سالار انام

تب جو کفار وہان بیٹھے تھے
ناسزا شاہ کو کچھ کہنے لگے

دو تین تیسرے طواف اندر بھی
ناسزا انکی وہی سنکے نبی

گر قبولوگے نہ تم میرا دین
ذبح یکبارگی کرون تمکو یقین

## روایت

کہتا ہے روز جب آیا دوسرا
کعبۃ اللہ مین مین بیٹھا تھا

کل مذمت وہ جو کرتے تھے ہم
آئے ایسے مین محمد جسدم

وہ خدایون کو ہمارے دشنام
دیکھو دیتا ہے علانیہ مدام

لائے ہین ایسے مین تشریف وہ شہ
اور لگے کرنے طواف کعبہ

کہے کیا آپ ہی کہتے ہو بد
سب خدایون کو ہمارے بیحد

گرچہ کفار ہوئے سب خاموش
ایک کتے نے کیا لیکن جوش

کرکے غصہ بہت اس ملعون پر
شہ سے دور اسکو کیا وہ رہبر

تمپہ لایا ہے وہ حق سے قرآن
ایک کہتا ہے خداوند جہان

لیک صدیق کو وہ سب ذات
دئے تکلیف بہت کچھ ہیہات

سنکے زہرا نے وہ تدبیر کہین
آکے رونق ہوئی از شہ دین

کافران قتل کے تھے جو خواہان
دیکھ حضرت کو ہوی بے امکان

## شناعت الوجوہ

الغرض شہ کی ترقی فیروز
دیکھے کفار نے جب روز بروز

## روایت

شاہ تمکین سے چلے جاتے تھے
اور لوگون کو یہ فرماتے تھے

بولہب شاہ کے پیچھے تہا روان
پھینکتا جاتا تہا پتھر نادان

کہ محمد کی نہ کیجو تصدیق
بلکہ تکذیب کرو بالتحقیق

اور کفار عناد یہ قریش
جمع کعبے مین تھے یکدن بدکیش

رکن کا کرکے ادا اس وہ شہ
جب لگے کرنے طواف کعبہ

شہ کی پیشانی پہ تب اے ماہر
ہوے آثار کراہت ظاہر

یون کہا انکو کہ ای جمع قریش
کفر کا ترک کرو یہہ بدکیش

پس یہ سنتے ہی ہوے لرزان ہو نام
لگے کرنے تو تملق سے کلام

عمر بن عاص کا بیٹا آگاہ
نام تھا جس کا یقین عبداللہ

جمع کفار وہی ہو یکسر
اسطرح کہتے تھے باکید یگر

بندنا گہہ ہوئی ہم سبکی زبان
بات کرنیکا نہین تہا امکان

آج بے شبہ اگر وہ آوے
ہمسے ان کل کا وہ بدلہ پاوے

آہ کفار سے سب جمع ہوئے
سب کے سب آپ کو آگھیر لیئے

شاہ کہو ہان کہ مین کہتا ہون بجا
اور کہتا ہی ہون یونہی سب!

ڈالا اس شاہ کی چادر پہ ہاتھہ
تہا ابوبکر جو تب شاہ کے ساتھ

یون کہا او سے سب گمرہ سے
بے ادب مت ہو رسول اللہ سے

سنکے بوبکر سے اسبات کو سب
وہ مزاحم نہوی شاہ کے تب

نقل ہے جمع ہوئے یکدن وے لیام
قتل سرور کی کئے فکر تمام

شاہ بس سنتے ہی یہ بات اٹھے
اور طرف کعبۂ اقدس کے چلے

خاک اک مٹھی پیمبر نے اٹھا
پھینک دی انپہ پڑھی دیکے دعا

جتنے کفار پہ پہنچی وہ خاک
سب ہوئے بدر کی غزوہ مین ہلاک

ہے ترا یدین جماعت اسکی
عزت و حرمت و شوکت انکی

شعرا ایسی کیے سب اشرار کہ کوئی شخص بڑا ہوشیار
شعر اور سحر میں ہوئے یکتا اور کہانت میں بھی ہووے یکتا
اور تقریر میں ہوئے مشہور بھیجیں ایسے کو پیمبر کے حضور
تاکسی ڈھب سے وہ پا انداز شہ کو اس کام سے اب لاوے باز
متفق ہو کے کہے سب گمراہ شخص ایسا ہے مقرر عتبہ
تہا عرب میں وہ بڑا ہی عاقل تھا ہر یک فن میں بڑا ہی کامل
بھیجے پس اسکو حضور سرور شہ سے وہ کہنے لگا یون آکر
ای بھتیجے مری سن عرض تو اب تیرا عالی ہے حسب اور نسب
اختیار ایسا کیا تونے کام جس سے گمراہی کا آوے الزام
باپ دادوں پہ ہمارے کی ریب کب روا انکو لگانا یہ عیب
لوگ کرتے ہیں ملامت یہ مجہے کہ میں سمجھاؤں تمہیں اب جاکے
گر کریں کام یہ شہوت کے سبب ہووے عورت جو پسند آپ کو اب
توڑ اشراف قریش اے اکرم میں کرادیتا ہوں تزویج بہم
زر ہے مطلوب تو دوں اتنا مال آپ ہو جاویں تونگر فی الحال
سلطنت آپ کو گر ہے مقصود بادشاہ اپنا بناویں ہم زود
اور ہے بیماری اگر کچھ لاحق تو میں لاتا ہوں طبیب حاذق
شاہ دیں باتیں یہ جب اس سے سنے سورۂ فصلت آغاز کیے
بیٹھ پیر باندہ کر وہ ہات اپنے غور سے اسکو لگا ہی سننے
شاہ عالم نے شروع سورت پہنچے جسوقت کہ تا این آیت

فَاِنْ اَعْرَضُوْا فَقُلْ اَنْذَرْتُكُمْ صٰعِقَةً مِّثْلَ صٰعِقَةِ عَادٍ وَّ ثَمُوْدَ

اپنے منہ پھیریں یہ کفار اگر بول اکموا ای سے پیغمبر
کہ ڈراتا ہوں تمہیں میں ز عذاب سخت بیہوش ہو کر دیوی شتاب
مثل آن سخت عذاب ای لوگو آیا تھا عاد و ثمود اوپر جو
عتبہ یہ سنتے ہی مبہوت ہوا [illegible] خشک ہے کہنے لگا
یون ہوا ہے اثر قرآنی کہ اسے ہوگئی یک حیرانی
بات کرنے کی نہ پایا طاقت ہو کے ہوشیار [illegible]
قوم سے اپنے کہا جاکے تمام میں محمد سے سنا ایسا کلام
جسکی عظمت ہے بہت یاد ابھی [illegible]
اب اسی میں ہے صلاح ای لوگو اسکی ایذا میں نہ رہنا پڑو
حال پر اپنے اسے تم چھوڑو رشتۂ خویشی کا نہ ان سے توڑو
اس سے تم ہووینگے غالب زود پاویں بے رنج تم اپنا مقصود
تہ گیر ہو وہ غالب بیشک ملک عالی تمہارا ہے یک
اسکی عزت سو تمہاری عزت اسکی حرمت سو تمہاری حرمت
یوں ہی ہوتے ہیں آثار اسکے دن بدن اسکو ترقی ہوئے
غلبہ آخر اسے میسر ہوگا دین چمکیگا جہان میں اسکا
کافران سنکے کہے عتبہ کو کہ محمد نے کیا ہے جادو
کہا عتبہ سے کہ مختار ہو تم رائے میری یہ کہا سلسلے [illegible]
کہتے ہیں جیتا تھا جبتک ای یار ابو طالب بصد اعزاز و وقار
پاسے امکان نہیں کفار یکسر کہ رسول اللہ کو پہنچاویں ضرر
اور اشراف صحابہ کو بھی سب قوم و خویشوں کی حمایت کے سبب
رنج و تصدیع نہ دے سکتے تھے دشمنی دل میں بہت رکھتے تھے
مفلسان جو تھے صحابہ میں مگر باندہے تھے انکی اذیت میں کمر
ایک کافر کا امیہ تہا نام تہا بلال حبشی اسکا غلام
جبکہ حضرت پہ وہ ایمان لایا بت پرستی سے بدل باز آیا
جب امیہ کو یہ پہنچی ہے خبر باندہا ہے اسکی عداوت میں کمر
کہا اسلام سے تو اب پھر جا وہ کہا میں نہ پھروں گا حاشا

تب وہ ملعون بہت ہو کر برہم　　ہے لگا کرنے بڑا ظلم وستم
نہیں تفصیل کا اسکے امکان　　اس سے تہوڑا یہاں کرتا ہون بیان

تھے وہ ملعون کہ یار جو غلام　　حکم یہ کرتا تھا وہ انپہ تمام
کہ اسے قمچیون سے مارین سب　　ایک کے بعد ہی اک ساری شب

ایک لمحہ نہو موقوف آواز　　تہے مظلوم وہ در سوز وگداز
دن کو پہر جو نوبت گرم ہو جب　　ہات اور پاؤں کو باندہ کے تب

گرم کنکرون پہ ہی بس سلواتا　　آگ سی ہر دو طرف سلگاتا
اور سینہ پہ بڑا ایک پتھر　　لاکے رکھواتا وہ ملعون ابتر

ایسی حالت مین بلال آگاہ　　بولتے ایک ہی اللہ اللہ
اور ایسا ہی بہت سخت عذاب　　ایکدن دیتا تہا وہ زشت نصاب

ناگہان ایسے مین اس جگہ پر　　ہوا صدیق معظم کا گذر
دیکھ یہ حال امیہ سے کہے　　اسقدر ظلم نہ اسپر کیجے

اور کیا جرم و گنہ اسکا ہے　　اسقدر ظلم جو تو کرتا ہے
وہ تو کہتا ہے کہ اللہ ایک ہے　　یہ تو سچ ہے نہیں اسمین شک ہے

تب لگا کہنے کو وہ زشت انجام　　ای ابوبکر یہ میرا ہے غلام
رحم گر اسپہ تجہے کچہ آوے　　مول لے اسکو کہ دیتا ہون تجہے

تب ابوبکر نے خوش ہوکے کہا　　مول اب اسکی تو قیمت ہی کیا
مول جو اسکا وہ ملعون بولا　　دیکے صدیق نے تب اسکو لیا

اور خدمت مین نبی کے لائے　　ماجرا اسکا سبہی عرض کئے
اور کئے عرض کہ اسکو دلشاد　　یا رسول اللہ کیا مین آزاد

خوش بہت ہو گئے شاہ ہدا　　حق مین صدیق معظم کے دعا
مدح مین حضرت صدیق کی رب　　بہیجا ہے سورۂ واللیل کو تب

اپنے رضوان کی بشارت دیا　　اور امیہ کی مذمت بہی کیا
فخر ہے حق کے بلال فاخر　　پایا یہ رتبۂ اعلی آخر

کہ نبی دیکھا ہی [illegible] ظلم [illegible]　　جلد مین پہنچے ہی [illegible]
اور عمار کے مانباپ کو آہ　　[illegible]

آخر آکے [illegible] کا لیے　　آہ کفار نے ہین قتل کئے
ہین اس امت مین وہی پہلے شہید　　دیوے حق انکو جزا [illegible]

اور اسی سال مین از پیغمبر　　ہوچکا معجزۂ شق قمر
معجزۂ شق قمر کا پرنور　　شمس تابان کی بہی زیادہ مشہور

## پانچواں گل نبوت سے پانچویں سال کا احوال مین ہجرت صحابہ کرام کی طرف حبش کے

پانچویں سال مین کفار عرب　　رنج دینے کو لگے بیحد جب
اپنے یارون کو حبش بہیجے نبی　　تہے انہار [illegible] مرد سبہی

اولا سب سے ہوا ہے عثمان　　ساتھ لے حضرت رقیہ کو روان
تب کہو لوٹ کے بعد عثمان ہی　　کیا ہجرت پہلے ہمرہ بی بی

تہا نجاشی جو حبش کا سلطان　　انکی تعظیم کیا سر و عیان
پائے آرام وہان خاطر خواہ　　سنے ایسے مین خبر یہ ناگاہ

کہ کئے صلح نبی سے کفار　　آئے مکے کو یہ سنکر بلغار
صلح کی پر جو سنے تھے وہ خبر　　تہی حقیقت مین غلط وہ یکسر

پس بہ فرمان رسول مختار　　پھر گئے دوسری ہجرت ناچار
نکلے ساتھ انکے بہت سے اصحاب　　[illegible] یہ [illegible] حساب

سب کو بہیجے بہ حبش سید ناس　　رہے بوبکر و علی حضرت پاس
ان مہاجر کا تہا جعفر سردار　　اور [illegible] شعار

تہا ہم جاکے حبش جب پہنچے　　عیش و راحت سے وہان رہتے تہے
کافران مکے [illegible]　　[illegible] آتش مین [illegible] دل [illegible]

پس بہت تھے نجاشی کیلئے
اور امیرون کے تحفے بھی انکے

طارقہ نام جو تھا ایک امیر
جلد جا اس سے طلب بے تاخیر

تحفے لائے سو وہ سب پہنچائے
اور احوال سب اظہار کیے

انمین سمجھا ہو وہین وہ آگاہ
کہ یہی ختم رسل ہے واللہ

تب نجاشی نے عمرو سے پوچھا
کونسا دین ہے ان لوگون کا

تب نجاشی نے کہا انکے تئین
جنکا معلوم نہو مذہب و دین

غیر دیانت مین انکو کیونکر دُن
بلکہ انکو بھی بلا کر پوچھون

لیکے ہمراہ صحابہ کو سبھی
آئے مین جعفر طیار تبھی

غیر حق کو نہ کرین ہم سجدہ
یون پیمبر نے ہمین حکم کیا

اور فی الفور اٹھا کر تقدیم
اسکے علما بھی کئے سب تعظیم

بولا کیا ہے تمہارا احوال
تب کہے جعفر فرخندہ خصال

بت پرستی مین ہی تھے خاص و عام
اور مردار بھی کھاتے تھے تمام

بھیجا ... عنایت سی خدا
ایک پیمبر کو کیا ہے پیدا

با امانت دیانت موصوف
سب کمال مین نہایت معروف

حکم کرتا ہے نمازون کو پڑھو
صلہ رحمی بھی قرابت سے کرو

اسلئے لوگ ہو سارے دشمن
ہمکو بس دینے لگے رنج و محن

جب نجاشی نے سنا یہ احوال
بولا جعفر سے کہ اے باجلال

تب لگے پڑھنے کو جعفر امین
سورہ مریم کا ز قرآن مبین

فَكُلِي وَاشْرَبِي وَقَرِّي عَيْنًا　سورۂ مریم

اتنا روئے علما بھی اس کے
کہ کتب بھیگ گئے ہین انکے

پایا موسی نے جو مشکوۃ سے نور
یہ بھی پایا ہے وہ مشکوۃ سے نور

کہا تحفے سب انکو واپس
ہوکے شرمندہ اٹھے وہ ناکس

ام سلمہ نے روایت یون کی
کہ مہاجرین تھی داخل مین بھی

عمرو بن عاص و عمارہ کو سات
دیکھنے بھیجے ہین حبش کو بذات

اور وساطت سے اسیکے سب
پس نجاشی سے ملے جا کر تب

پڑھا تھا جبکہ نجاشی انجیل
سنتے ہی نام محمد سے قبل

الغرض بولی یہ احوال کو سب
اہل ہجرت کو کیا اس سے طلب

پسر عاص عمرو بولا تب
کہ نہیں انکو مقرر مذہب

ویسے لوگ آ کے ہیں ملک اندر
جب پناہ میری لئے ہون یکسر

علما کو سبھی کر اپنے طلب
اور صحابہ کو بھی بلوایا سب

نہ نجاشی کے تئین سجدہ کئے
پوچھا جب اسکا سبب یون بولے

بات سنتے ہی نجاشی اے یار
رعب ہیبت مین پڑا ہے بسیار

سب مہاجر کو باکرام بٹھا
اسطرح حضرت جعفر نے کہا

اے ملک قوم ہماری یکسر
جاہلیت مین پڑی تھی اظہر

ہم تھے سب کھیلتے جوا بسیار (بادشاہ ۱۲)
اور بہت ایسی ہی تھے بد اطوار

بسکہ ممتاز وہ ہی قوم مین سب
از رہ شرف نسب اور حسب

جھکے ہی طاعت و توحید اوپر
وہ بتاتا ہے سبھون کو اشہر

لائے ہم اسپہ بلاشک ایمان
اسکے محکوم ہوے از دل و جان

ظلم ہم انکا نہ سہہ کر واللہ
لئے اس ملک مین اب آکے پناہ

کہ پیمبر پہ تمہارے جو کتاب
آئی ہے پڑھ کر سنا مجکو شتاب

جب اس آیت پہ وہ پہنچے اے یار
لگا رونے کو نجاشی بسیار

اشک سے ریش ہوئی اسکی تر
شوق احمد سے ہوا بس مضطر

پس لگا کہنے نجاشی اس دم
ہے وہ واللہ رسول اکرم

پس عمرو اور عمارہ سے کہا
جانیو تم نہ ہین انکو دونگا

بولا جعفر کو نجاشی بطرب
رہو خوشحال تم اس ملک مین اب

جب ابن عاص عمر اٹھ کے چلا
راہ مین غصہ سے یون کہنے لگا

وفد عمرو بن عاص کا نجاشی کے پاس اور صحابہ کا جواب

کہ نجاشی سے کہو گا کیا بات ۔ جس سے ان لوگ پہ سب آوے گھات
باب میں حضرت عیسیٰ کے بھی ۔ ہیں تمہارے بھی مخالف یہ سبھی
بس سنے یہ جو نجاشی سر روز ۔ یوں نجاشی سے کہا ہے پر سوز
پوچھا بلوا کے نجاشی اس حین وقت ۔ پڑھا جعفر نے اس آیت کو وہیں

إِنَّمَا الْمَسِيحُ عِيسَى ابْنُ مَرْيَمَ رَسُولُ اللَّهِ وَكَلِمَتُهُ أَلْقَاهَا إِلَىٰ مَرْيَمَ وَرُوحٌ مِّنْهُ　سورہ نسا

یعنے عیسیٰ جو ہے مریم کا پسر ۔ وہ خدا کا ہے یقیں پیغمبر
اور وہ یک کلمہ ہے اس کا ۔ جسکو مریم کے طرف ڈال دیا
سن نجاشی نے کہا تب اللہ ۔ راست یہ بات ہے بیشک و شبہ
آفریں تم پہ ہوا ہے جمع عرب ۔ اور بہتیر یہ تمہارے خورشید سب
میں یہ دیتا ہوں گواہی وہ نبی ۔ ہے بشارت دیا عیسیٰ جس کی
بولا جعفر کو رہو تم خوشحال ۔ ملک میں میرے نہیں تمکو ملال

## گلدستہ بیان میں بحث کرنے جعفر طیار کے علمای نصاری کیساتھ اور ملزم ہونا ان کا

علما جمع ہوئے یک بار ۔ آ نجاشی سے کئے یوں گفتار
جمع احبار کو کروا کے سبھی ۔ اور بلا جعفر طیار کو بھی
بحث کروا تو ہمیں جعفر سے ۔ ہو گئے سب تا سبھی ظاہر ہوئے
بحث کروایا نجاشی اس دم ۔ انکو جعفر نے کیا سب ملزم
تھوڑے عرصے کو ہی آگے رسول ۔ آیتیں پائی تھے یہ شرف نزول

قُلْ يَا أَهْلَ الْكِتَابِ تَعَالَوْا إِلَىٰ كَلِمَةٍ سَوَاءٍ بَيْنَنَا وَبَيْنَكُمْ أَلَّا نَعْبُدَ إِلَّا اللَّهَ وَلَا نُشْرِكَ بِهِ شَيْئًا وَلَا يَتَّخِذَ بَعْضُنَا بَعْضًا أَرْبَابًا مِّن دُونِ اللَّهِ فَإِن تَوَلَّوْا فَقُولُوا اشْهَدُوا بِأَنَّا مُسْلِمُونَ ۝ يَا أَهْلَ الْكِتَابِ لِمَ تُحَاجُّونَ فِي إِبْرَاهِيمَ وَمَا أُنزِلَتِ التَّوْرَاةُ وَالْإِنجِيلُ إِلَّا مِن بَعْدِهِ أَفَلَا تَعْقِلُونَ ۝ هَا أَنتُمْ هَٰؤُلَاءِ حَاجَجْتُمْ فِيمَا لَكُم بِهِ عِلْمٌ فَلِمَ تُحَاجُّونَ فِيمَا لَيْسَ لَكُم بِهِ عِلْمٌ وَاللَّهُ يَعْلَمُ وَأَنتُمْ لَا تَعْلَمُونَ　سورہ آل عمران

ترجمہ کہہ اے کتاب والو آؤ ایک سیدھی بات پر ہمارے اور تمہارے درمیان کی کہ بندگی نکریں مگر اللہ کو اور شریک نہ ٹھہراویں اس کا کسی چیز کو اور نکریں آپس میں ایک ایک کو رب سوای اللہ کے پھر اگر وے قبول نکریں تو کہو شاہد رہو کہ ہم تو حکم کے تابع ہیں. اے کتاب والو کیوں جھگڑتے ہو ابراہیم پر اور توراۃ پر اور انجیل تو اتریں اسکے بعد کیا تمکو عقل نہیں سنتے ہو تم لوگ جھگڑ چکے جس باب میں تم کو کچھ خبر تھی اب کیوں جھگڑتے ہو جس بات میں تمکو خبر نہیں اور اللہ جانتا ہے تم نہیں جانتے

آیتیں بھیجے تھے یہ خیر الناس ۔ یہ حبش جعفر و اصحاب کے پاس
بحث میں جعفر فرخندہ صفات ۔ جب فصاحت سے پڑھا یہ آیات
سارے احبار ہوئے ہیں خاموش ۔ پھر اس آیت کو پڑھا وہ پرجوش

مَا كَانَ إِبْرَاهِيمُ يَهُودِيًّا وَلَا نَصْرَانِيًّا وَلَٰكِن كَانَ حَنِيفًا مُّسْلِمًا وَمَا كَانَ مِنَ الْمُشْرِكِينَ

نتھا ابراہیم یہودی اور نتھا نصرانی لیکن تھا ایک طرف کا حکم بردار اور نتھا شرک کرنے والا

تب نجاشی نے کہا ہے بیقیل ۔ کہ بلا شبہ براہیم خلیل
نہ نصارا تھا یقیں اور نہ یہود ۔ سچ یہ فرماتا ہے وہ رب ودود

جب اقرار نجاشی نے کیا / وہین جعفرؓ نے اس آیت کو پڑھا

اِنَّ اَوْلَى النَّاسِ بِاِبْرَاهِيْمَ لَلَّذِيْنَ اتَّبَعُوْهُ وَهٰذَا النَّبِيُّ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَاللّٰهُ وَلِيُّ الْمُؤْمِنِيْنَ ۝ سورۂ آل عمران

لوگون مین زیادہ مناسبت ابراہیم سے انکو تھی جو اسکے ساتھ تھے اور اس نبی کو اور ایمان والون کو اور اللہ والی ہے مسلمانون کا

جب نجاشی نے آیت کو سنا / صدق و اخلاص سے یون کہنے لگا
کیا ظاہر وہین اپنا اسلام / اور سچا ہے نبیؐ کو پیغام
آئے در خدمت سالار جہان / انکو حضرت نے سنایا قرآن
　/ لائے ایمان بھی سیکھے قرآن

ای خداوند کریم بے چون / مستحق ابھی ہین براہیم کا ہون
بعد ازان جلد حبش سے ای میر / علما ہین نصارا کے شہیر
روئے اسقدر وے قرآن سنکر / داڑھیان ہوگئی ہین انکے تر
جا نجاشی سے کئے سب بیان / 

# چھٹا گل نبوت کے چھٹوین سال کے احوال مین اور کفار کا ظلم اور ایمان لانا حمزہؓ کا

سال ششم مین بصد عزت و شان / حضرت حمزہؓ نے لایا ایمان
کہ ابوجہل لعین بدکار / ایکدن شہ کو دیا تھا آزار
کہتے ہین حضرت حمزہؓ ای یار / گیا اس روز تھا از بہر شکار
پھر کے حمزہؓ کے طرف وہ آہو / یون فصاحت سے کہا ہے اسکو
کاش گر انپہ چلا تا تو تیر / پاتا دو جگمین سعادت ای خبیر
سن یہہ حیران ہوا وہ فی الحال / جلد آکے کو پوچھا احوال
جا ابوجہل کو ایسا مارا / سات جا سر پہ اسکی زخم لگا
وہ سلام آکے کیا دو سہ بار / ملتفت شہ نہوے ہین زنہار
شاہؐ یون تب سے فرمائے ہین / چھوڑدے مجھکو کہ بیکس ہو مین
آہ زندہ نرہا میرا جد / کرے اسحالمین تا میری مدد
تب قسم کھاکے ہی حمزہؓ نے کہا / بدلہ مین آپکے دشمن سے لیا
کہ نہ ایمان کا پاکر منصب / گرچہ کفار کو تو مارے سب
وہ کہا مین نے سنا ہون یہ رسولؐ / آپ پڑھتے ہو کلام مقبول
کہا حضرت نے ہے وہ حقکا کلام / وہ کہا اس سے سنا کچھ ای ہمام

اسکے ایمانکا سبب ای دلبر / سنئے اسطرح سب ارباب سیر
آئے تب گوشہ مسجد مین رسولؐ / آہ بیٹھے تھے بہت ہوکے ملول
ایک آہوپہ چلایا وہ تیر / حق دیا اسکو زبان بے تاخیر
کرتے ہین قتل نبیؐ کی تدبیر / آہ اب لگے ہین کفار شریر
مجھ سے جرم کو گر تو مارے / نفع کیا تجھ کو ملے گا بارے
ظلم بوجہل کا ہے جب وہ سنا / تب حمیت سے غضب مین آیا
آیا پس نزد رسول مقبول / شاہ تب بیٹھے تھے مسجد مین ملول
پس لگا کہنے کو یا ابن اخی / کہہ جو چھپتا ہے نرکھ اب مخفی
آہ میرے نہین پدر و مادر / ہے یتیمی و لیسیری مجھ پر
نہ چچا ہے نہ برادر میرا / حق سوا کون ہے یاور میرا
شاہ عالم نے کہا تب ای عم / خالق ارض و سما کی ہے قسم
نفع کچھ تجھکو نہ دیوے وہ جدال / شرط ایمان ہے اول نہ قتال جنگ
صید کرتے ہو دلو نکو اس سے / کیا ہے وہ او لئے وہ کس سے
پڑھکے بسم اللہ رسول اکرم / پڑھے یہہ آیت قرآن اسدم

حٰمٓ ۝ تَنْزِيْلُ الْكِتٰبِ مِنَ اللّٰهِ الْعَزِيْزِ الْعَلِيْمِ ۝ غَافِرِ الذَّنْبِ وَقَابِلِ التَّوْبِ شَدِيْدِ الْعِقَابِ

ذِي الطَّوْلِ لَآ اِلٰـهَ اِلَّا هُوَ اِلَيْهِ الْمَصِيْرُ ۝ اتارنا کتاب کا اللہ سے ہی جو زبردست ہی خبردار گنہ بخشنے والا اور توبہ قبول کرنے والا سخت عذاب دینے والا قدرت والا صاحب بڑی بندگی نہیں سوائے اسکے اسی کیطرف پھر چلنا ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| سن اس آیت کو کہا حمزہؓ نے تب | اس سے معلوم ہوا آپ کا رب | بخشنے والا نہیں کا ہی گناہ | جو کہے لا اِلٰہ اِلّا اللہ |
| شاہ تب اسکو کہی ہاں اے چچا | وہی توبہ بھی قبولے ان کا | عرض کی حمزہؓ نے پھر یوں ای شاہ | کلمہ لا اِلٰہ اِلّا اللہ |
| نہ پڑھی جو کہ بتصدیق شتاب | ہوئیگا اسکو خدا سخت عذاب | شاہ عالم نے کہا ہاں ای چچا | وہ کہا اور بھی کچھ پڑھکے سنا |
| | کہ شروع سورۂ طٰہٰ کو نبی | پڑھ سنائی ہیں یہ آیات تبھی | |

طٰهٰ ۝ مَآ اَنْزَلْنَا عَلَيْكَ الْقُرْاٰنَ لِتَشْقٰى ۝ اِلَّا تَذْكِرَةً لِّمَنْ يَّخْشٰى ۝ تَنْزِيْلًا مِّمَّنْ خَلَقَ الْاَرْضَ وَالسَّمٰوٰتِ الْعُلٰى ۝ اَلرَّحْمٰنُ عَلَى الْعَرْشِ اسْتَوٰى ۝ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا وَمَا تَحْتَ الثَّرٰى ۝ اسواسطے نہیں اتارا ہم نے تجھ پر قرآن کو کہ تو محنت میں پڑے مگر نصیحت کیواسطے جو کوئی ڈرے اتارا ہے اس شخص کا جس نے بنائی زمین اور آسمان اونچے وہ بڑا مہر والا عرش پر غالب ہوا اسیکا ہے جو کچھ آسمان اور زمین میں ہے اور ان دو کے بیچ اور نیچے سیلی زمین کے

| | | | |
|---|---|---|---|
| عرض پھر حمزہؓ نے کی ای سالار | ہے زمین میں بتان ڈیڑھ ہزار | تین سو ساٹھ ہیں کعبے میں کھڑے | ایک بالشت نہ حکم انکا چلے |
| آپ کہتے ہیں کہ در عرض و سما | ہی جو کچھ سب ہے وہ میری رب کا | کہے حضرت کہ ہی ایسا ہی ہاں | بلکہ ہی اس سے زیادہ پہچان |
| تب ہی حمزہؓ کو ہوا اسکا اثر | عرض یون کرنے لگا ای سرور | فکر میں آج کرون با دل و جان | اور کل آپ پہ لاؤن ایمان |

## گلدستہ بیان میں نزول چہار فرشتون کے حضور میں رسول مقبول کیواسطے اہلاک کفار کے

| | | | |
|---|---|---|---|
| شاہ کے پاس اسی روز خدا | نقل ہے چار فرشتے بھیجا | عرض کی ایک نے اے پیغمبر | کہ موکل ہوں میں دریاؤں پر |
| حکم اب آپ کا گر میں پاؤں | تو ابھی نوح کا طوفان لاؤں | مشرکاں آپکے جو دشمن ہیں | سب کو یکبار میں ڈبا ہی دوں میں |
| دوسرا عرض کیا اے سرور | میں موکل ہوں یقیں بادل پر | حق میں اعدا کے اگر ہو ارشاد | قوم سا عاد کے کر دوں برباد |
| تیسرا عرض کیا اے سرور | کہ موکل ہوں میں سورج اوپر | حکم گر ہو ابھی ای حق کے حبیب | سر کفار کے لے آؤں قریب |
| تاکہ سر پھوٹ ہی جاوین اسکے | مغز گرمی ہو کرے گا نیچے | عرض کی جو تھی نے ای شاہ انام | میں موکل ہوں پہاڑوں پہ تمام |
| حکم گر ہو تو پہاڑ یک لاؤں | سر پہ کفار کے اسکو ڈالوں | حکم یہہ ہمکو کیا ہے وہ رب | آپ کا حکم بجا لاویں سب |
| سنکے فرمائے ہیں یوں شاہ ہدا | بولا آمین میں کرتا ہوں دعا | بس دعا کرنے لگی ای وہاب | دور کر خلق سے تو قہر و عذاب |
| قوم کو میری ہدایت دیجئے | نہ ہمیں آفت و زحمت دیجے | ہیں یہ سالت سے مرے انجان | اسلئے لائے نہیں ہیں ایمان |
| حسب فرمان ملایک نے یقین | عجز سے کہتے تھے آمین آمین | بس لگے کہنے کو یا شاہ امم | مرحبا مرحبا اے بحر کرم |

انبیا جبکہ ہوئے تھے مضطر　　ہمکو بھیجا تھا خدا نے ان پر
قوم پر بیٹھے وہ کہ جبکہ چاہیے عذاب　　قوم مقہور یہ ہوئی انکی شتاب
آپنے قوم کی یون بخشی خطا　　چاہیے پھر انکی ہدایت ز خدا
شہ کہے خلق کی رحمت کیلئے　　آئے ہو نا ہین نہین زحمت کیلئے
الغرض جبکہ وہ گذرا ہے روز　　شب فیروز ہوئی جلوہ فروز
ہے دل پاک شہ عالم کا　　متعلق تھا بہ ایمان چچا
شب گذارے ہین تمامی بہ نماز　　اور کرتے تھے دعا ہی بہ نیاز
ابن مسعود کہا ہے یہ بات　　کہ یقین حضرت حمزہؓ اس رات
در پہ سرور کے بوقت وافر　　آپہنچ بار ہوا ہے حاضر
مہر سے جب ہوئی روشن یہ جہان　　مہر ایمان سے ہو روشن جون جان
آئے حمزہؓ بحضور سرور　　یون کہی انکو رسولؐ پیغمبر
ای چچا تم نے کیا تھا اقرار　　کہ مین کل پاؤنگا ایمان سے وقار
نے کی عرض کہ ای شاہ جہان　　آج ہی اور سنا کچھ قرآن
شاہ دین سورۂ الرحمٰن سے　　تب یہ آیات پڑھی قرآن سے

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ۔ الرحمٰن علم القرآن ٥ خلق الانسان ٥ علمہ البیان ٥ الشمس والقمر بحسبان ٥ والنجم والشجر یسجدان ٥ رحمٰن نے سکھایا قرآن بنایا آدمی کو پھر سکھایا اسکو بات سورج اور چاند کو ایک حساب سے بیلدار اور جھاڑ اور درخت لگے ہین سجدے مین

لگے کہنے تو کہ حسبی بھی　　یعنے بس ہکو یہ ای حق کی نبی
عقل کرتی ہے دلالت آ کر　　کہ یقین نجم و شجر یہ ساری
غیر حق کو نکرین سجدہ کبھی　　پس پڑھی کلمہ شہادت کا تبھی
دین کو آن سے ہوئی زینت زین　　ہوگیا روز وہ کفار پہ رین

## گلدستہ بیان مین خطبہ پڑھنے ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے اور ظاہر کرنا توحید رب الوحید کا اور رنج دینا کفار عنید کا اس صدیق رشیدؓ کو

نقل ہے انکو ہی یکدن آ گئے　　عرض صدیقؓ نے کی حضرت سے
کہ مسلمان ہین قریب چالیس　　ہم ہین یہ دین کو ظاہر ای رئیس
کہے بوبکر سے تب یون حضرت　　ہمکو پورا نہ ابھی ہے قوت
پر بصد جد و کد اس شاہ کو لے　　آ گئے بیت اللہ مین صدیق سے
اور پڑھی خطبہ غرا و فصیح　　آمین ہی دعوت اسلام صریح
کافران سنتے ہی ہو مشتعل کباب　　سب گرے آ کے بصدیق شتاب
[illegible] پاک پہ بیسے ناکاسے　　آہ اس سوز سے یہان تک مارے
چہرہ بینی سے لے تا پیشانی　　موج کر یکسان ہوا اور گیا لانی
تکے ان صدیق کو ابنائی تمیم　　آ چھڑا انکو ز اعدائے لئیم
لے گئے انکو اٹھا کر اسدم　　تھے وہ مرنے کے قریب اکرم
شاہ ختم الرسل ہی پڑھی تھے بیہوش　　آخر روز مین جب پائی ہوش
تھی وہ اول جو کہی بات یہی　　بولو مجھ سے کہو کیا حال نبی
بہت سکھ نا فران سے بیٹے　　یون لگی انکو ملامت کرنے
جسکے خاطر تو اٹھایا یہ الم　　مارتا ہی تو ابھی اسکا دم
[illegible] ان آئی ہو سیکر کھانا　　الکلا دو کو تجھے وہ دانا
جبتلک شہ کا نہ معلوم ہو حال　　نکرون کھانیکا ہرگز مین خیال
[illegible] دریافت بہت کی جا کر　　بولی بوبکر سے پھر یون آ کر
دار ارقم مین شہنشاہ عرب　　خیریت سے ہین تو کھا کھانا اب

اپنی مادر سے کہو تب صدیقؓ ۔ کہ مین یہ نذر کیا ہون تحقیق
دیکھوں جبتک نبی کے اقدام ۔ نا کرون نوش مین کچہ آب طعام

دن گذر جانے کے جب آئی ہی شب ۔ انکو کھاندونپہ اٹھالیکر تب
لائے در خدمتِ سالارِ امم ۔ شاہ دیکھ انکو کئے چشم کو نم

بعد ازان انکو لگا اپنے گلے ۔ جوش الطاف سے بوسہ بہی دئے
اقتدا شہ کا صحابہ بہی کر ۔ بوسہ لینے لگے سب اعضون پر

درد و رقت سے لگے رونے کو ۔ اشک سے منہ کو لگو دہونے کو
شہ سے صدیق نے پس عرض کیا ۔ دیدۂ آپکے سب رنج گیا

اب یہی عرض ہے ای شاہِ ہدا ۔ ماں مری آئی ہے بس کیجے دعا
تا کہ حق اسکو مسلمانی سے ۔ بہرہ دے خلعتِ ایمانی سے

شہ دعا حق مین کئے تب اسکے ۔ اوسکو دے دعوت اسلام کئے
پس وہین جلد وہ ایمان لائی ۔ دو جہان کی ہے سعادت پائی

ہے روایت کہ اسی روز میان ۔ لائے ہین حضرت حمزہؓ ایمان
مومنان جو تہے ملول و رنجور ۔ ہوگئے اس سے زیادہ مسرور

## گلدستہ ایمان لانے مین حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے

بعد سہ روز عمرؓ بن خطاب ۔ ہوئے ایمان سے مشرف بہ صواب
وجہ ایمان مین عمر کے ای میر ۔ ہین روایات و حکایات کثیر

مختصر ایک روایت کا بیان ۔ نقل کرتا ہون حاجی سے بیان
ہے روایت کہ وہ سالارِ ہدا ۔ حق تعالیٰ سے کئے تہے یہ دعا

یا الٰہی یہ عمرؓ بن خطاب ۔ یا عمر ابن ہشام اب تو شتاب
دین اسلام کو بس غالب کر ۔ کیونکہ وے دو تو قوی تہے اشہر

ہے ابوجہل لعین ابن ہشام ۔ تہا شقی وہ تو ازل کا ناکام
حقمین کیونکر ہو دعا اسکی قبول ۔ ہوگئی حقمین عمرؓ کے مقبول

جاہلیت مین ابہی ہرگز وہ کبہو ۔ رنج و ایذا نہ دیا تہا شہ کو
بہن و بہنوئی عمر کے پنہان ۔ لائے تہے شہ دین پر ایمان

فاطمہ اسکے سمجہہ بہن کا نام ۔ تہی بڑی عابدہ نیک انجام
اسکا بہنوئی جو تہا سعد ای یار ۔ جسکو ہے عشرہ مبشرہ مین شمار

جبکہ اسلام سنے انکا عمرؓ ۔ جلد تر آن کے وہ بہن کے گہر
پوچھے اسطرح سنا ہون مین یقین ۔ باپ دادونکا تو چہوڑی ہے دین

ہوئی خاموش نہ کی وہ انکار ۔ تب کئی بہن کے سر پر یکبار
آہ سر پہوٹ گئے تب اسکا وہین ۔ خون ہوا خون سے اسکو رنگین

تب وہ کہنے کو لگی باتوفیق ۔ مین مسلمان ہوئی ہون تحقیق
تو جو چاہتا ہے سو کر مجہکو قبول ۔ ہے خدا ایک محمدؐ ہے رسول

بہن کی جب یہ دلیری دیکھے ۔ ہوکے ناچار اُسے چہوڑ دئے
کہتے ہین سو ہی پہرے رات کو جب ۔ بہن بہنوئی ہو بیدار بشب

سنکے قرآن کی تلاوت آغاز ۔ پڑہتے تہے سورۂ طٰہٰ بہ نیاز
سنتے جب انکو عمرؓ ہو بیدار ۔ ہوگئے سنتے ہی بے صبر و قرار

بہن کو پاس کہو آکے شتاب ۔ دے مجہے دیکھون یہ کیسی ہے کتاب
وہ کہی ہان یہ کتاب اللہ ہے ۔ جو منزل بر رسول اللہ ہے

بے وضو اسکو نہ چہینا ہے روا ۔ وصف مین اسکی ہے فرمایا خدا
لَا یَمَسُّہٗ اِلَّا الْمُطَہَّرُوْنَ　آیۃ

شرک کی تو ہے نجاست مین بہرا ۔ دون مین کسطرح ترے ہاتہ بہلا
بس وہین جلد عمر غسل کئے ۔ آکے پہر بہن سے اپنے مانگے

وہ کہی ہے یہ کتاب مولا ۔ بے ادب اس سے کہین تو ہوگا
تب عمر عہد کئے کہا کے قسم ۔ ہات مین انکو وہ دی ہے اسدم

دین اسلام کی اب کرنے کمک　　آپ جو مانگے جو انمرد کو یک
کہ کھڑے ہو دین وا زبیت حرم　　صف بصف تا بہ ثرے ارقم
آسمانوں کے فرشتوں کو تمام　　اسطرح حکم کیا رب انام
اپنے محبوب مکرم کے پاس　　سید عالم و آدم کے پاس
ای ملک میرے تم اب سرعت سے　　طیر تو اطیر تو اب کہتے ہوئے
یا نبیؐ دیکھئے آتا ہے عمرؓ　　شرف ایمان کا پاتا ہے عمرؓ
تھے اسی بات مین جبریل ابھی　　آئے ایسے مین عمرؓ در پہ تبھی
دلے اس نور سے خوش ہو بسیار　　کہ آری دست عمرؓ سے تروار
شاہ خوش ہو کے کہے تب تکبیر　　او صحابہ بھی کہے سب تکبیر
تھے جو اصحاب نبیؐ انتالیس　　ہوئے فاروق سے پورے چالیس
پھر عمرؓ عرض کئے اے سالار　　لات عزیٰ کی پرستش کفار
ہاتھ حضرت کو لے پس اسی روز　　سب چلے کعبے کو فرحت اندوز
اور عمرؓ پیچھے تھے آگے کرار　　سب کے ہاتھوں مین علم تھے تلوار
حضرت حمزہؓ علیؓ اور عمرؓ　　کر کے حملات وے کفار اوپر
انکا سردار جو تھا ایک لعین　　اسکو فاروق گرائے بہ زمین
دیدبے صدقے سے گرد جب باہر　　تب کیا شور بہت وہ کافر
لیے ہاں کی جماعت کو سب　　ظہر مسجد مین گذارے شہ تب
پس عمرؓ عرض کئے ہین ای شہ　　چاہین کیا جا اندرون کعبہ
کعبۃ اللہ مین تب جتنے تھے بتان　　یون عمرؓ کہنے لگے انکو عیان
گر پڑے جلد بتان اوندھے سب　　تبھی بھیجا ہے اس آیت کو رب
اے نبیؐ کافی ہے اللہ تجھے　　او جو تابع ہین مسلمانون سے
لائے جب حضرت فاروق ایمان　　دین اسلام لیا عزت و شان
دین اسلام کی عزت شوکت　　دن بدن پانے لگی ہے شہرت

حق نے اس عرض کو مقبول کیا　　حکم اسطرح فرشتوں کو دیا
یون طبقوں مین طبق پر انوار　　تا بہ تکریم کرین اسکو نثار
دیکھیو تم ای ملایک میرے　　ہم جو انمرد کو یک بھیجیں گے
تا کرے دین متین کی یاری　　دیوین دلریشوں کو وہ دلداری
اس جوانمرد کو اب رہ دیکھو　　پاس احمدؐ کے اسے لیجاؤ
ہمنے بھیجا ہے اسے ہو خوشحال　　تو بلا اسکو کر اب استقبال
آن کے سرور دین استقبال　　ہاتھون کو انکے کمر اندر ڈال
سر جھکا اپنا عمرؓ باآواز　　پس پڑھے کلمہ شہادت بہ نیاز
سب لگے کرنے سرور و شادی　　اور لگے دینے مبارک بادی
بولے جبریل ز ایمان عمرؓ　　خوش ہوئے اہل سماے سرور
کیا کرتے ہیں بلا شبہ عیان　　حقکی طاعت کرین کیوں ہم پنہان
شاہ کے سیدھے طرف تھے صدیق　　داؤین جانب مین تھے حمزہ تحقیق
آئے کعبے کو بصد عزت و شان　　دیکھ کفار ہوئے سب حیران
منتشر انکی جماعت کو کئے　　داد مردی و شجاعت کی شدت
چڑھکے سینے پہ بصد خشم دلی　　اسکی آنکھیں مین [illegible]
جلد آ اسکو چھڑا [illegible]　　[illegible]
ہے وہی اول [illegible]　　[illegible]
کہے ہان پس پکڑ اس شہ کا ہات　　لیگئے کعبے مین وہ اپنے ساتھ
لے بتان آیا ہے یہ حق کا نبیؐ　　جلد تم سجدہ کرو اسکو بھی

یَا اَیُّھَا النَّبِیُّ حَسْبُکَ اللّٰہُ وَمَنِ اتَّبَعَکَ مِنَ الْمُؤْمِنِیْنَ

اہل تفسیر کہے ہین رکھ یاد　　تابعداروں سے ہے فاروق مراد
کافراں ہو گئے سارے عاجز　　قوت ظلم نہ پائے ہرگز
کافروں اور مسلمانوں کے　　درمیان فرق جب آیا انسے

| ہوا فاروق لقب جانو تم | رضی اللہ تعالیٰ عنہم |
|---|---|

## ساتواں گل نبوت سے ساتوین سال کے احوال مین قطع رحمی کفار کی بنی ہاشم اور سرور عالم اور حضرت کے صحابہ کرام سے اور حضرت مع صحابہ و بنی ہاشم غار مین تشریف رکھنا نہایت رنج و تصدیع سے تین سال تک اور مضمون قطع رحمی سے کفار اشرار کعبۃ اللہ پر ایک عہدنامہ جو لگائے تھے غیب سے ایک کیڑا وہان آنا اور اس مضمون بد کو اور چھوڑ دینا نام اللہ تعالیٰ اور رسول علیہ الصلوٰۃ والسلام کا پس غار سے تشریف لانا حضرت کا

ساتوین سال مین کفار تمام — دیکھے جب رونقِ دین اسلام
اور حبش انکو ہو ہجرت کی جگہ — راحت و عشرت و فرحت کی جگہ
دو جوان مردِ شجیعان عرب — یعنے حمزہؓ وہ عمرؓ پاک نسب
آنحضرت کے نبوت کی خبر — چو طرف پائی ہو شہرت اکثر
سارے کفار لگے جلنے کو — ہاتھ حسرت کے لگے ملنے کو
کہ بیہودہ کام سے کر ترک کام — یہی مقصود ہمارا ہے تمام
یا تو کر منع اسے جلد ابھی — تا خداؤن کو ہمارے وہ کبھی
یہ سخن گر نکرے گا وہ قبول — ہوگا ہاتون سے ہمارے مقتول
ابو طالب جو سنا قتل کی بات — فکر او غم مین پڑا کہ ہیہات
پر لگا کہنے کو اے نور العین — تیری دعوے ہے یقین حق بین
دشمن جان ہوے ہین تیرے — فکر بس اسکی ہے دلبر میرے
انکے معبودون کی مت کر توہین — فتنہ برپا نکہین تا ہو کہین
حکم سے حق کے ہی بس کرتا ہون — لوم لائم سے نہین ڈرتا ہون
کسطرح ترک کرون حکم خدا — حکم پر اسکے مری جان ہو فدا
ہے یقین اسمین سعادت تیری — ورنہ ہووے گی اہانت تیری
جب یہ ارشاد کئے سرورِ دین — جلد مجلس سے اٹھے سرورِ دین
شاہ عالم کو وہ پھر بلا کر — اس طرح کہنے لگا رو رو کر

دن بدن سرورِ دین کی رفعت — اور صحابہ کی ہمیشہ کثرت
ابو طالب کی حمایت ہر اوپر — بنی ہاشم کی اعانت ہر اوپر
یہی سلمان ہوئے از دل و جان — جن سے اسلام کو ہے رفعت و شان
ہر قبیلے مین عرب کے ہر جا — دین اسلام کا پایا چرچا
باندھکر سارے عداوتین کمر — ابو طالب سے کہے یون آکر
کہ بھتیجے کو ترے ہمکو سے — قتل کر دینگے بے شبہ اسے
بد نہ بولے بھی اہانت نہ کرے — بت پرستونکی شناعت نکرے
اپنی توبے سوا ہی سب شتاب — تاکہ کل دیوے ضرور اسکا جواب
شاہ عالم کو وہین بلوایا — بات کفار کی وہ سنوایا
پر ہین کفار شقاوت معمور — پر جہالت مین ہدایت سے دور
رحم کر لینے تو جان پر اس دم — انسے اس وقت ہے یہ کر لطف و کرم
یون جواب اسکے دئے شاہ انام — اے چچا مین جو یہ کرتا ہون کام
قوم و قویشونکی رعایت کے سبب — کافرونکی یہ عداوت کے سبب
تو بھی ابلاغ رسالت مین مرے — گر عدو لینے دل و جان سے کرے
مجھکو تائید خدا کافی ہے — اسکی نصرت ہی مجھے وافی ہے
جبکہ یہ بات سنا بوطالب — در و رقت ہوئی اسپر غالب
ہے دل و جان مرا تجھپہ فدا — کر او تجھکو جو ہے حکم خدا

جبتلک جان ہے مرِ تن میں ہے
دشمناں کر نہ سکینگے کچھ گھات
بنی ہاشم کا قبیلہ یکسر
متفق ہو سبھی کفارِ قریش
قطع کر دیویں سلام اور کلام
اُنسے کوئی شئی نہ خریدیں ہرگز
عہدنامہ اسی مضمون کا لکھے
اسکو لٹکائی ہیں پھر کعبے پہ
ابوطالب نے یہ سن اے اکرم
بولہب کافرِ ملعون اصلا
غار سے گر کوئی آتا باہر
لوگوں سے تو بقیں بیع و شرا
گرچہ پس آتے نہیں تھے وہ مگر
تاجروں کو بھی ڈرانے کو لگے
آہ گر دیکھتے کفار کمین
آہ پھرتے تھے صحابہؓ محروم
انکے اطفال جو تھے بےخور و خواب
ہے روایت کہ حکیم خوشخو
دیکھ بوجہل اُسے تنگ کیا
بولا بوجہل کو وہ اے ابتر
اور ایک رات ہشام ابن عمرؓ
بولا اب کیجئے تقصیر معاف
پھر گئے تنگ اُنسے مردودان

تیری الفت بھی مرِ تن میں رہے
مثل سایہ کہ ہون تیرے ساتھ
اور بنی عبد مطلب بھی دگر
اسطرح عہد کئے بد اندیش
نہ رکھیں اُنسے بھی ہرگز کچھ کام
انکو کوئی چیز نہ بیچیں ہرگز
شخص چالیس بھی مہر اُسپہ کئے
ہے روایت کہ جو ملعون ابتر
جمع کر دو ان قبیلوں کو بہم
نہیں وہ ہر دو قبیلوں میں ملا
بیچ تھے اسکو ستانے کافر
بہ سببِ عہد کے موقوف ہی تھا
سال بھر آمیں ہی کرتی تھی گذر
تا نہ کوئی چیز انہوں کو بیچے
کہ خریدی میں ہر کوئی مومن
یونہی رہتے تھے ہمیشہ مظلوم
اسقدر روتے تھے ہو کر بیتاب
کہ خدیجہؓ کا بھتیجا تھا جو
بلکہ وہ اس کو بہت جنگ کیا
صلہ رحمی کو تو اب منع نکر
تین فرد ورپہ سامان لیکر
اور آئندہ کروں گا نہ خلاف
دیکھو تب انکو کہا بوسفیان

میں مددگار رہوں گا تیرا
آہ جب دیکھی ہیں کفارِ قریش
ابوطالب کے ہی تابع ہو تمام
کہ بنی عبدِ مطلب کے ساتھ
صلۂ رحمی کا شیشہ پھوڑیں
بیٹا بیٹی بھی نہ دیویں لیویں
اور لپیٹ اسکو حریر اندر تب
عہدنامہ وہ لکھا تھا اجہل
شل ہوا اور یاروں کو اسکو لیکر
کہتے ہیں غار یہ بھی جا کفار
حج کے موسم سوا کوئی انجان
حج کو تجار جو آیا کرتے
دیکھ یہ حال ابوجہل لعین
انکو دیویں گے اگر تم سودا
جمع کفار وہاں ہو دو چار
بیچ کیا انکا لکھوں میں اے یار
شور اور غل سے ہی بس انکو سب
سر پہ فرد ورکھے کچھ اسباب
دیکھ احوال کو تب ابن ہشام
تب بھی مانا نہیں وہ ناکارا
جانب غار چلا جاتا تھا
دوسری شب کو بھی لے دو فرد وہ
صلہ رحمی وہ بجالاتا ہے

یار و غمخوار رہوں گا تیرا
ابوطالب کی مدد بیش از بیش
جنکی تائید میں رہتے ہیں مدام
از بنی ہاشم سو بھی ای نیک صفات
سب رہ و رسم قرابت چھوڑیں
چھوڑ تا مکہ سے جنگل میں بسیں
سو ہم اسکو کئے محکم سب
حق تعالیٰ کیا اسکا سُن
جا لگا رہنے کو یک غار اندر
ہو گئے آہ محاصر اشرار
باہر آنے کا نہ پاتے امکان
چیزیں کچھ انسے لیا کرتے تھے
اور کہو دوسرے مشرک بیدین
لوٹے جاوینگے تم اب یا کہے دغا
اسکی قیمت کو بڑھاتے بسیار
تھی انہیں فاقہ کشی لیل و نہار
بھوکے والوں کو نہ تھی نیند یہ شب
جلد جاتا تھا وہ بی بی کے جناب
گرچہ تھا وہ بھی عدو بدانجام
پس ابوجہل کو آہ وہ مارا
مشرکاں دیکھو کئے ہیں بلوا
جانب غار وہ کرتا تھا عبور
اور پہلے کام طرف جاتا ہی

ہے بھلا اسپہ یہ سختی نکرو　اسقدر اس سے کرختی نہ کرو
پس حکیم اور دگر ابن ہشام　جو کئے رحم باصحاب کرام

بالیقین ہے رب ارحم ترحم　پائے اسلام کائے ملک حشم
خیرخواہی جو کیا بوسفیان　اسقدر پایا وہ شرف ایمان

اور ابوالعاص نبی کا داماد　قرزینب کا جو تہا نیک نہاد
کئے شتر بہر کے گیہوں اور کہجور　گاہ گہ لاتا بہ شب کے حضور

ہوگئے مسرور بہت شاہ ہدا　حقمیں بوالعاص کے کرتے تہے دعا
الغرض آئے بہت رنج و ملال　غار میں گذرے ہیں یونہی تین سال

ایکدن حضرت سالار امم　یون لگے کہنے چچا سے کہ عم
عہدنامہ وہ جو لکہا ہی قریش　اوسے کیڑے یہ لٹائے قریش

حق نے کیڑے کو وہاں یک بہیجا　عہدنامے کو وہ سب کہا ہی لیا
نام اللہ کا او سے انام　چہوڑ مضمون کو کہایا ہے تمام

ابوطالب نے کہا ہو حیران　یہ خبر کون دیا تجھکو یہان
بولے جبرئیل منظم آیا　وحی یہ حق کی طرف سے لایا

ابوطالب نے کہا اے شہ دین　تو ہی سچا ہے ترا رب بہی یقین
پس جماعت کو لے اپنے ہمراہ　آیا وہ کعبے کو با عزت و شان

ابوطالب کو جو دیکہے ہیں قریش　سمجہے نادانی سے توڑی بدکیش
غار میں رنج بہت پایا ہے　پس محمد سے وہ باز آیا ہے

اسکو تکریم سے بہلاتے لجا　ابوطالب نے یہ تب انسے کہا
عہدنامہ وہ تمہارا لاؤ　وہ بہی لائے بہت ہی جوش ہو

پوچہا تم مہر کئے تہے جیسا　کیا ہے ویسا ہی کہے ہاں ویسا
پس وہ کفار سے اسطرح کہا　دیا آگاہی محمد کو خدا

غیب سے کیڑے کو یک بہیجا رب　کہایا مضمون وہ نامے کا سب
کچہ بہی اس نامے میں باقی نہ رہا　نام حق نام محمد کے سوا

گرنہ سچا ہو سخن یہ بے قیل　شہ کو کرتا ہوں تمہارے تحویل
اور اگر ہووئیگی یہ سچی بات　عہد تم اب اوٹہا دیجو ہات

بات یہ سنکے کہے سب کفار　کہ ہے انصاف یہی بے تکرار
کہول نامے کو کئے جبکہ نظر　پائے سچ مخبر صادق کی خبر

سارے کفار ہوئے شرمندے　قطع رحمی کو بہی قطع کئے
پر ابوجہل و توابع اس کے　توڑنے عہد کو راضی نہوئے

الغرض اوٹہ کر ابوطالب تب　ساتہ لے اپنے رفیقوں کو سب
آکے کعبے میں اوٹہا دست دعا　یہ دعا کر کے سوئے غار گیا

اَللّٰھُمَّ انْصُرْنَا عَلیٰ مَنْ ظَلَمَنَا وَقَطَعَ اَرْحَامَنَا وَاسْتَحَلَّ مَا یُحَرَّمُ عَلَیْنَا

یعنے بارخدایا نصرت دے ہمکو انپر جو ظلم کئے ہمارے پر اور کاٹے ہمارے ارحام کو اور حلال کئے وہ چیز کو جو حرام تہے ہمارے پر

پس دو فرقے ہوئے کفار قریش　ایک بوجہل و توابع بدکیش
عہد شکنی یہ نہیں چاہی کبہی　لیک چاہی ہے جماعت دوسری

توڑنے عہد جو چاہی ہے گروہ　وہی غالب ہے لئی باشان و شکوہ
پس وہی لوگ گئے سب باہتہیار　آئے ہیں جلد وہیں جانب غار

معذرت کر کے بہت کچہ ظاہر　لائے ہیں غار سے سبکو باہر
سال دسوان ہے ہوا جبکہ شروع　واقعہ جان یہ پایا ہے وقوع

## گلدستہ روم پر فارس کے غلبہ سے کفار قریش فال لئیا تب نازل ہونا سورۂ روم کا کہ بضع سنین میں رومیان غالب ہونگے اور مسرور ہونا مسلمانوں کا اس خبر سے

ابتلا کیا سخت تر اس سے رہو / کفر پر کافر مجھے دعوت کرے
کر تو کالا اپنا منہ اب سے شام / اور سنا حاکم کو اپنے یہ کلام
بعد ازاں میں اپنے گھر آیا ہوں جب / مصطفیٰ کا حکم یہ آیا ہے تب
بولے میں دینا طلاق اسکو تئیں / بلکہ صحبت اس سے نا رکھنا یقین
اور ہے دو اصحاب پر بھی یہ گمان / حکم ہے میں وہیں شاہ جہان
کہ مرا خاوند بوڑھا ہے یقین / کوئی خدمتگار بھی اسکا نہیں
شاہ فرمائے کہ خدمت کیجئے / ہاں مگر قربت سے دوری لیجئے
قصہ کوتہ کعب کہتا ہے بسوز / گزری پوری ہمپہ جب پنجاہ روز
ایک ٹیلے پر کسی نے آ کھڑا / اور کی اسطرح سے مجکو ندا
یک روایت ہے کہ کوہ سلع آ / حضرتِ صدیق نے کی ہے ندا
شکر یہ سجدہ بجا لایا ہوں میں / اور حضور مصطفیٰ آیا ہوں میں
تہنیت میری مہاجر سب کئے / لیک سے انصار سب خاموش تھے
غایت فرحت سے روی شاہ دین / بدر کے مانند رخشان تھا یقین
جب سے تو پیدا ہوا مان ہے یقین / اس سے بہتر تجھہ پہ دن آیا نہیں
میں کہا کیا شکر یہ میں اسکے اب / صدقہ دوں للہ اپنا مال سب
شاہ فرمائے نہیں میں نے کہا / یا نبی اب دیوں ثلث مال کیا
اور ہلال از غایت درد و ملال / ہو گیا تھا ضعف سے مثل ہلال
وہ وہیں سجدہ میں سر اپنا رکہا / اور یہاں تک گریہ زاری کیا
کہتے ہیں وہ اندنوں میں لا کلام / کر دیا تھا اس نے سب آب طعام
شیخ دین بوبکر در آن ایمان / جو بڑا تھا پیشوای عارفان
کیں نشان ہے اسکی اب بھیجو خبر / تب کہا یوں اُنکو شیخ ذوالوقر
اور اسکا نفس بھی ہوا تنگ تنگ / یعنی جینے سے بھی جی آوے بتنگ
یعنی نام اُنکا مرارہ اور ہلال / ہو کے راضی ان سے ہر دم ذوالجلال

میں جلاؤں اور وہ نامہ آگ پر / اور قاصد کو کہا اے بد گہر
ناخوشی بہتر نہیں کی ہے مجھے / بالیقین لکھوں عنایت سے تیرے
یوں تا بی بی سے اپنے میں فراق / میں نے پوچھا کیا اسے دیوں طلاق
بینے تب بی بی کو اپنے حکم پر / یا کہے گھر اسکے بھیجا جلد تر
ہے روایت جبکہ بوڑھا تھا ہلال / اسکی زن حضرت سے کی آ عرض حال
کیا مجھے ہو اذن انشاء ہُدا / کہ میں خدمت اسکی اب لاؤں بجا
بولی ضعف و درد و غم سے اب یقین / ملنے چلنے کی اسے طاقت نہیں
ایک شب اپنی پہاڑی کے اوپر / میں پڑا تھا تنگدل افسردہ تر
لے خوشی اے کعب مت رہ اب ملول / کہ ہوا ہے اب ترا توبہ قبول
پس کئی یاران پیاپے آئے ہیں / اور بشارت یہ مجھے پہنچائے ہیں
تب مہاجر اور انصار کرام / بیٹھے تھے در خدمتِ شاہِ انام
میں کیا سالارِ عالم کو سلام / مجھے بہت اسوقت پر وہ شاہ کام
مجکو فرمائے کہ تجہ کو ہو خوشی / تجہ پہ ایسا دن نہ آیا ہو کبھی
کہ کمال لطف سے رب العلا / ہے کیا مقبول توبہ اب ترا
شاہ عالم نے کہا ایسا نہ کر / میں کہا کیا نصف دیوں مال و زر
نہ کہی ہاں ثلث دینا ہے بھلا / اور رہت ہے ثلث پس میں نے دیا
بولتے ہیں یوں سعید باصفا / جب بشارت اسکو میں جا کر دیا
سر اٹھا سکتا نہ تھا مجکو گمان / کہ نکل جاوےگی تن سے اسکی جان
اور کبھی رکھتا تھا وہ صوم وصال / اور بہت روتا تھا ہر دم پُر ملال
اس سے پوچھا ایکدن آیا فتوح / کہ وہ توبہ جسکو کہتے ہیں نصوح
باوجود ایسی فراخی کے یقین / تنگ اس تائب پہ ہو جاوے زمین
جسطرح سے کعب نے توبہ کیا / اور اسکے وہ دو یار باصفا
جب ہوا توبہ وے تینوں کا قبول / تب یہ آیت پائی ہے شرف نزول

لَقَدْ تَابَ اللّٰهُ عَلَى النَّبِيِّ وَالْمُهَاجِرِيْنَ وَالْاَنْصَارِ الآیہ. ترجمہ. اللہ مہربان ہوا نبی اور مہاجرین اور انصار پر.

وَعَلَى الثَّلٰثَةِ الَّذِيْنَ خُلِّفُوْا حَتّٰى اِذَا ضَاقَتْ عَلَيْهِمُ الْاَرْضُ بِمَا رَحُبَتْ وَضَاقَتْ عَلَيْهِمْ اَنْفُسُهُمْ. ترجمہ. اور ان تین شخص پر جو پیچھے رہ گئے تھے یہان تک کہ جب تنگ ہوی اون پر زمین باوجود اسکے کہ کشادہ ہے اور تنگ ہوی ان پر اپنی جان يَا اَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ وَكُوْنُوْا مَعَ الصّٰدِقِيْنَ ترجمہ. ای ایمان والو ڈرتے رہو اللہ سے اور رہو ساتہہ سچون کے ف یہ تین شخص سچ کہنے سے بخشے گئے. سورۂ توبہ

## ابولبابہ سے بسبب اقتضای بشریت کے خدا اور رسول کی اک خیانت سرزد ہونا اسلئے وہ آپکو مسجد کے ستون سے پندرہ روز تک باندہ لینا اور غایت پشیمانی سے توبہ کرنا ان کا توبہ قبول ہونا

بولبابہ پانزدہ دن آپ کو / کھام سے مسجد کے یک باندھا تھا جو
وہ بہی اس غزوہ کی بولے نہی پہچان / مختصر اسکا یہی قصہ ہے جان

یعنے ابنای قریظہ پر یقین / جب محاصر ہوگئے تھے شاہ دین
تنگ اس قوم الون تھے تمام / شاہ کی خدمت مین یہ بہیجا پیام

بولبابہ کو روانہ تا کرین / شورہ تا اس سے کرین اسا امین
کیونکہ ہم سوگند انکا تھا وہ جب / اسلئے اسکو کئے ہین وہ طلب

پس اسے بھیجا ہین شاہ انبیا / بولبابہ انکے قلعہ مین گیا
اسکے استقبال کو تب آئے زود / مرد و زن پیر و جوان سارے ہو

اور زن بچے فغان کر رونے لگے / اپنی سختی اس سے سب ظاہر کیے
جب سے اس قلعے مین ہین محصور ہم / ہین بہت پر درد اور رنجور ہم

بولبابہ کو تب انکے حال پر / رحم آیا انکا رونا دیکھہ کر
پوچہی کہہ کیا مصلحت ہے اسمین اب / نیچے اس قلعے کے اب ہم ہین سب

وہ کہا ہان آؤ قلعے سے اتر / اور پہیرا ہاتھہ اپنا حلق پر
یعنے زیر قلعہ جب آؤگے تم / ذبح یکسر جانو ہوجاوینگے تم

بولبابہ گرچہ ایسا کہہ دیا / اور سمجہی ولیسے پشیمان ہوگیا
جب خدا کی اور رسول اللہ کی / یہ خیانت آہ اس سے ہوگئی

ہین پشیمان اور شرمندہ ہوا / جلد استرجاع کی آیت پڑھا
پس کیا رجعت وہین روتا ہوا / اپنے منہ کو اشک سے روتا ہوا

نا تو حضرت سے نہ یارون سے ملا / بلکہ سیدہی مسجد نبوی گیا
سخت یک زنجیر سے اپنی تئین / کہام سے مسجد کی باندہا ہے وہین

اور بولا کوئی نا کہولے مجہو / جبتلک اللہ نا بخشے مجہے
یہ خبر جب سرور عالم سنے / لطف سے اسطرح فرمانے لگے

کہ اگر ہوتا وہ حاضر میری پاس / اسکی بخشش مانگتا مین حق کے پاس
کیا کرون کر عہد حق سے وہ یقین / یون لیا باندہ جب اپنی تئین

جبتلک اسکو نہ بخشیگا وہ رب / آہ اسکو کسطرح کہولو مین اب
کہتے ہین لڑکی جو اسکی ایک تہی / باپ کے پاس اپنے آتی تہی وہی

دانہ خرما کہلاتی تہی اوسے / اور پانی بہی پلاتی تہی اسے
کہولتی تہی اسکو ہر وقت نماز / اور برای حاجت بول و براز

یونہی پندرہ دن ہوے منقضی / اور ستر اسکی تب جاتی رہی
اور بصارت کا بہی جاتا تہا / تب کیا توبہ قبول اسکا مجیب

وحی اسکے باب مین نازل ہوی / مومنونکو سب خوشی حاصل ہوی
ام سلمہ کے تہے گہر شاہ جہان / یکبیک خندان ہوے او شاہ دین

بی بی کہتی ہی کہی مین شاہ سے — کہ ہمیشہ آپکو حق خوش رکھے
بولبابہ کا گنہ بخشا گیا — کہ کیا توبہ قبول اسکا خدا
دریچہ حجرے کے کھڑی رہکر تبھی — ام سلمہ نے بشارت اسکو دی
کھولنے اسکو وہین دوڑین سبب — بولبابہ نے کہا یون انکو تب
شہ نماز صبح کو آئے ہین جب — اسکو دست پاک سے کھولے ہین جب

## قاعدہ فوائد تنبیہ

اسلئے باندھا گیا تھا اور وہ کھام — ہے ابھی در مسجد شاہ انام
معنی ایلا قسم ہے جانئے — کہ نہ زن سے مرد نزدیکی کرے
کہ وہ ایسا چاہئے نفقہ لباس — کہ میسر تب نتھا ای حق شناس
یک مہینا نا کری لئے ملاپ — تا سزا اسکی انہین پہنچے شتاب
اور تب جو آپکا تھا ایک غلام — کہ رباح اسکا جو تھا مشہور نام
اور شہرت یون مدینے مین ہوی — کہ طلاق ازواج کو حضرت نے دی
بولتے ہین اسطرح حضرت عمرؓ — کہ مین مسجد کو گیا سن یہ خبر
اس غلام باصفا سے مین کہا — اذن لے میرے لئے اب جلد جا
چند بار ایسا ہی مین بھیجا اُسی — اذن نہین حاصل ہوا لیکن مجھی
اسلئے حق کی قسم کہا مین کہا — حکم گر ہووے رسول اللہ کا
پھر گیا مین جبکہ کر ایسا کلام — آکے ایسے مین پکارا وہ غلام
کیا دئی ہو اب طلاق ایشا دین — بی بیونکو اپنے فرمائے نہین
پھر عمرؓ ایسا کئے بہتر کلام — کہ ہوئی مسرور سالار انام
ایسے مین صدیق بھی حاضر ہوے — اذن چاہی اذن تب انکو دئی
دیکھتے کیا ہین کہ وہ حضرت رسول — ہین بہت محزون و دلگیر و ملول
یہ وہ نفقہ مجھسے کرتے ہین طلب — کہ نہین ہین مقدور کہتا ہو اب
یونہی چاہی مجھسے نفقہ بیشتر — مین نے مارا اسکی گردن کو اپر

اس خوشی کا کیا ہی فرماو سبب — شاہ عالم نے کیا ارشاد تب
پوچھی پھر بین کیا بشارت وین آپ سے — بولے گر چاہے بشارت دیکھئے
جب سنے بی بی استخار رسول — بولبابہ کا ہوا توبہ قبول
تم نہ کھولو آوے تا شاہ امم — آپ ہی کھولے بالطاف و کرم
اور مجاہد نے کہا قرآن مین — آئی یہ آیت اسی کے شان مین
بعضے بولے بولبابہ کرکے چوک — بھی نہین حاضر ہوا تھا بر تبوک
اس برس مین ہی رسول اللہ نے — اپنے سب ازواج سے ایلا کئے
بی بیان یکبار سب حضرت سے ل — آہ حضرتکو کئے ہین تنگ دل
پس یہی تھا باعث رنجیدگی — اسلئے ایلا کئے ان سے نبی
پس رسول اللہ کنارہ انسے لے — جاکے تشریف ایک حجرے مین رکھے
دریچہ حجرے کے ہین بٹھلا اسے — تا کسے بے اذن وہ آنے نہ دی
جو کوئی یاروں سے سنتا یہ خبر — وہ طرف مسجد کے آتا جلد تر
یک صحابہ کی جماعت دلفگار — بیٹھی در روازے پہ تھی تب زار زار
لسنے جاکر پھر کے آ بولا شتاب — اذن چاہا پر نہ کچھ پایا جواب
میری بیٹی کی سفارش کیلئے — مین اب آیا ہون گمان شاید کئی
کہ مین مارون اسکی گردن بار دون — حکم حضرت سے تجاوز نا کرون
کہ تم آؤ حکم آنے کا ہوا — مین گیا اور عرض خدمتین کیا
کھولا مین اللہ اکبر سے زبان — اور کہا تھا جو مشہور لوگونکا گمان
اور کہا جابر کہ یکدن اور بھی — سمع آئے در پہ اصحاب نبی
بعد ازان آ اذن چاہی ہین عمرؓ — اذن انکو بھی دئے خیر البشر
اور بیٹھے تھے وہان سب بی بیان — انکو بتلا کر کہے شاہ جہان
یون کہا فاروق اعظم نے ای بشر — میری عورت جو ہے بنت خارجہ
لیکن سنتے ہی مینے خیر البشر — تب اٹھے ہین جلد بوبکر و عمرؓ

عائشہ کو مارے صدیقی گزین
اور عمر بھی مار حفصہ کو وہین

مسکرائے دیکھ یہ خیر البشر
عرض یون کرنے لگے ہین تب عمر

ہم تھے جب مکہ مین اے شاہ امم
عورتون پر اپنے سب غالب تہی ہم

پر مدینے کے نسا بر شوہران
ہینگے غالب دیکھتے ہین ہم یہان

دیکھکر انکو ہمارے عورتین
سیکھی انکی جراتین اور خصلتین

الغرض ایسا ہی وہ شاہ ہدا
یک مہینا بی بیون سے تھے جدا

پورا انتیسا ہوا وہ ماہ بھی
پہلے آئے عایشہ کے گھر نبی

عائشہ نے عرض کی ای شاہ دین
کہ قسم تھی یک مہینے کی یقین

مین گئی ہے آج دن انتیسوان
شہ کہی یہ ماہ انتیسا ہے جان

پس وہین در باب ازواج رسول
آیت تخییر یہ پائی نزول

يَا أَيُّهَا النَّبِيُّ قُلْ لِأَزْوَاجِكَ إِنْ كُنْتُنَّ تُرِدْنَ الْحَيٰوةَ الدُّنْيَا وَزِينَتَهَا فَتَعَالَيْنَ أُمَتِّعْكُنَّ وَأُسَرِّحْكُنَّ سَرَاحًا جَمِيلًا ۝ وَإِنْ كُنْتُنَّ تُرِدْنَ اللّٰهَ وَرَسُولَهُ وَالدَّارَ الْآخِرَةَ فَإِنَّ اللّٰهَ أَعَدَّ لِلْمُحْسِنَاتِ مِنْكُنَّ أَجْرًا عَظِيمًا ۝

یعنے حق کہتا ہی ای میرے نبی
بی بیون سے اپنی تو کہدے سبھی

تم اگر دنیا کی چاہین زندگی
یعنے دنیا مین کشایش رزق کی

اور اس دنیا کی زینت کا اساس
یعنے عمدہ زیور و بہتر لباس

پس تم آؤ تا کہ مین دیوں تمہین
اور اچھی طرح سے چھوڑون تمہین

یعنے اپنی دلکی رغبت سے یقین
چھوڑ دون تمکو کراہت سے نہین

اور اگر اللہ کی چاہین خوشی
اور خوشی اسکے رسول پاک کی

اور دار آخرت کی نعمتین
نعمتین اور راحتین اور لذتین

پس مہیا حق رکھا ہی لطف سے
تم سے اچھے عورتون کیواسطے

دار عقبی کا یقین اجر عظیم
یعنے مزدوری بڑی ہے اور فخیم

نعمتین دنیا کی جسکے روبرو
کچھ نہین رکھتے ہین قدر آبرو

جب یہ آیت پائی ہے شرف نزول
عایشہ کو پہلے سنوائی رسول

اور فرمانے کہ دینے مین جواب
تو نہ کر فی الحال جلدی اور شتاب

مشورت ماں باپ سے کرنا صواب
بعد اسکے دیجئے اسکا جواب

عرض کی بی بی نے ای سالار دین
مشورت کرنیکی کچھ حاجت نہین

کہ یہ دنیا کی کشایش یا یقین
مین کبھی چاہتی نہین چاہتی نہین

بلکہ حق اور اسکے پیغمبر کے تئین
جان و دل سے اختیار اب کی ہمین

بعد ازان یونہی تمامی بی بیان
عرض ہو گئے سرد عیان

چھوڑ دنیا کو کئی سب اکبار
حق کو اور حق کے نبی کو اختیار

زہد و ایثار و سخا مین بالدوام
درجۂ غایت کو پہونچے ہین تمام

خاص بی بی عایشہ تھی بعد ازان
انکو تھی اسمین شان جلیل

سرور عالم کے بعد ازای خبیر
جب لگے آنے فتوحات کثیر

جب عراق و روم و شام آئے بدست
فضل جتنے ہو منکے آئی ہات

تب صحابہ کو بڑی وسعت ہوی
اور بڑی اسلام کو شوکت ہوی

تب خلیفے اور امرا اغنیا
جو تھے ار اصحاب شاہ انبیا

بھیجتے تھے مال و زر از بس وفور
ہدیہ ازواج پیمبر کے حضور

بی بیان خیرات کر دیتے تمام
آپ رہتی زہد مین ہی بس مدام

ہے روایت یون ز عروہ بن عمیر
کرین دیکھا چشم سے لینے بخیر

کہ جناب عایشہ نے ایک بار
کر دئے صدقہ درم ستر ہزار

پیرہن اک تب جو لگے تن پہ تھا
دیکھا مین پیوند تھا اسکو لگا

ابن عبد اللہ زبیر حق شناس
بھیجا یکدن لاکھ درم انکے پاس

کی اسیدن صدقہ وہ سب آشکار
اور رکھتی اسدن وہ بی بی روزہ دار

آیت تخییر

ازواج مطہرات کا دنیا پر آخرت کو اختیار کرنا

تا ایک حبہ بھی نہ سالن کو رکھی　پس نمک اور نان سے افطار کی
اسکا مین سالن پکاتی تھی شتاب　عائیشہ اسکا دئیہین یون جواب
اور خزیمہ کی بھی بیٹی ای امین　جو تھی زینب زوجۂ سالار دین
اور زینب جو تھی بی بی دوسری　کہ وہ بیٹی تھی مقر جحش کی
ہاتھ سے اپنے مشقت کر سدا　صدقہ دیتی تھی وہ در راہ خدا
بی بیون سے بولے تھے خیر الوریٰ　تم سے جسکا ہاتھ لنبا ہو ویگا
مانپے ہین ہاتھونکو اپنی بی بیان　بی بی سودہ کا تھا لنبا ہاتھ جان
سمجھے لنبے ہاتھ سے تھی یہ مراد　ہاتھ لنبا ہو سخاوت مین زیاد
خواہش دنیا سے ہو کر دور تر　زہد اور ایثار مین باندہے کمر
ذکر مین اسکے اگر چاہے خدا　یک رسالہ ہی لکھونگا مین جدا
آیت تخییر جب آئی ای یار،　آہ وہ دنیاہی کی ہی اختیار
شاہ عالم نے اسے رخصت کیا　حال اس عورت کا آخر یہ ہوا
دیکھ لوگون نے کیا اس سے سوال　کون ہی تو بول کیا تیرا ہے حال
پس جو عقبیٰ چھوڑ دنیا لیوے گا　حال آخر اسکا ایسا ہو ویگا
اور ان ایام مین ای باصفا　جب تھی تنگی بر جناب مصطفےٰ
اور لیکر اذن جب اندر گیا　دیکھتا کیا ہون کہ شاہ انبیا
زیر سر بالین ہی ایک ایسا ہرا　نار سب خرمیکا ہی اسمین بھرا
صاع ایک جو اور کوزہ آب کا　اور کچھ گھر مین نتھا اسکے سوا
مین نظر اس حالت اوپر جب کیا　سینہ بھر آیا سو مین رونے لگا
آپکو جب دیکھون اسحالت مین میں　آہ ایسی تنگی و شدت مین ہین
آپ بیشک ہین رسول اللہ کے　در گہہ حق مین دعا اب کیجئے
بات یہ سنتے ہی بس حضرت اٹھے　اور سیدہا بیٹھ فرمانے لگے
کافرونکو عیش اس دنیا مین ہی　اور ہمارے واسطے عقبیٰ مین ہے

انکی باندی نے کہی ای محترم　گر برای گوشت رکھتے یکدرم
کہ نہ مجکو یاد آئی تب یہ بات　ورنہ دیتی ایکدرہم تیری بات
اسقدر دیتی مساکین کو طعام　کہ ہوا ام المساکین اسکا نام
والدہ انکی تھی حضرت کی پھپی　تھا امیمہ نام اسکا ای اخی
صدقہ و خیرات مین انکے نکات　تھا بہت لنبا اسی بی بی کا ہات
وہ ملیگی مجسے آکر جلد تر　پس موی جب رحلت خیر البشر
لیک پہلی بیون سے وہ سبھی،　حضرت زینب نے ہے جب نقل کی
الغرض وہ آیت تخییر جب　آئی ہین سب بی بیان حضرتکو تب
انکی طاعت اور تقویٰ کا بیان　بس درازی چاہتا ہے ایمیان
اور سوا ان بی بیون کے ای زکی　بھی تھی یک عورت رسول اللہ کی
بس بحکم رب حق ای باوفاق　دیکے اسکو مہر و پوشاک و طلاق
خستہ خرما وہ رہ سے چونکر　راتدن وہ اسپہ کرتی تھی گذر
بولی وہ بدبخت ہو مین نشت کار　کہ جو کی مین آہ دنیا اختیار
حب دنیا سے سدا اشتم نگاہ　حق تعالیٰ دیوی مومن کو پناہ
بولتے ہین اسطرح حضرت عمر　کہ گیا مین ایکدن حضرت کے گھر
تب برہنہ تن ہی لیٹے بر حصیر　اس ہی سے پہلوی حضرت نقش گیر
اور دیکھا آہ تب برگ سلم　ہین بچھائے آپ کے زیر قدم
بے دباغت چند ٹکڑے پوست کے　گھر کے تھے دیوار سی لٹکے ہوئے
پوچھی حضرت کیون تو روتا ہی ملول　مین کہا کیونکر نہ روؤن یا رسول
قیصر و کسریٰ جو بس کفار ہین　کیسی راحت مین سدا سرشار ہین
تا فراخی دے کرم سی اپنی رب　آپ پر اور آپ کی امت پہ سب
ای بن الخطاب کیا جانا ہے تو　کیا نہین یہ بات پہچانا ہی تو
یہ جو فرماسے وہ سالار انام　محض تہا وہ ازپی تفہیم عام

ورنہ وہ انوار و اسرار شریف
اور شہود و ذوق و لذات لطیف

اور وہ حظ نعمت دار جنان
پاتے ہین دنیا مین ہی بیگمان

راوی کہتا ہی سنا مین یہ بات جب
تب کیا اقرار صدق دل کے سات

یا رسول اللہ رضینا باللہ ربا و بالاسلام دینا و بمحمد رسولا

اور اسی سال ذوالقعدہ مین جان
حضرت صدیق کو شاہ جہان

کر امیر حاج با عز و شرف
جلد تر بھیجے ہین مکے کی طرف

صبحدم تک جبکہ وہ پہنچے ہین آ
تب علی مرتضی کو مصطفی

اونٹ پر اپنے بٹھا عزت کیا
بھیجے مکے مین سنا دین تا برات

جسکے جانب سے سنانا ہو برات
اسکو رہنا ہی قرابت اسکے سات

شرط و عادت تھی عرب مین قدیم
اسلئے بھیجے علی کو ای سلیم

مرتضی جا کر ملے ہین انسے جب
پوچھے ہین صدیق اکبر انسے تب

کہ امیر اب ہو کہ آئے آپ کیا
یا ہو تابع تب کہا یون مرتضی

آپکا تابع ہون مین ای پاکذات
محض آیا مین سنا دینے برات

پہنچے ہین مکے کو جا وہ دو جب
مومنونکو ساتھ لے صدیق تب

حج بیت اللہ کو قایم کئے
شاہ عالم کے مطابق شرع کے

اور طریقے پر ہی انکا قران
حج بجا اس سال لائے بیگمان

نحر کے دن پاس جمرہ کے علی
سب کو سنوائے ہین باتان جلی

کوئی مشرک سال آیندہ مین آ
حج بیت اللہ نا لاوے بجا

صلح تھا جن مشرکون سے جا بلین
صلح کے ایام تک ہی وہ رہین

مشرکان ہی دوسرے چار ماہ
جس جگہ چاہتے ہین جاوین بی پناہ

پس ابوبکر و علی مرتضی
آکے پہنچے در جناب مصطفی

اس برس مین ہی بہت آئے وفود
لائے ہین ایمان اس برس پر یہ وفود

وفد کی معنی جماعت ہی یقین
جمع ہی اسکا وفود ای اہل دین

طور پر فہرست کے بھی ہی بیان
نام ہی انکے لکھونگا گر بیان

وہ کئی اوراق ہوینگے یقین
اسکے اس نسخے مین گنجایش نہین

## ہجرت سے دسوین سال کا احوال

اور دسوین سال لکھی شاہ دین
نامہ نجران کے نصارا کو تین

دعوت اسلام تھی ان مین رقم
پس وہی ساری مشورت کر کے بہم

ساٹھ اسوار انسے نکلے جلد تر
پہنچے جب نزد مدینہ آن کر

ریشمی کپڑے گران سب پہنکر
اور سونے کی انگوٹھی ہر نفر

کھینچتے دامان زمین پر آئے تب
مسجد نبوی طرف آئے ہین سب

اور گئے ہین شاہ عالم کو سلام
انسے پھیرے منہ کو سالار انام

جبکہ پہنچا انکا آ وقت نماز
روبمشرق وی کہڑے ای با نیاز

منع کرنا چاہی ہین اصحاب جب
شہ کہے چھوڑ دو کہ پڑھ لین وی سب

جبکہ وی فارغ ہوئے ہین از نماز
بات کرنا چاہی سارے با نیاز

اپنے فرمانے نہ حضرت التفات
اور نہین ہرگز کئے ہین انسے بات

وی نکل مسجد سے با تنگ دل
بولے ابن عوف اور عثمان سے مل

آگے پوچھے وی دو نو از مرتضی
آپکی اس بابمین ہی رائے کیا

وہ کہے پوشاک یہ از ریشمین
سب نکالین اور سونے کی نگین

راہبونکا پہنکر سارا لباس
جاوین اب در خدمت سالار ناس

یونہین کر وی گئے ہین پیش امام
تب جواب انکو دئے شاہ انام

اور کہے خلقی قسم ہی با یقین
پہلے ساتھ انکے تھا شیطان لعین

دعوت اسلام کی حضرت نے جب
بہرۂ ایمان نہ وی پائے ہین تب

اور رکھے وی عرض آگے شاہ دا
یا مین عیسیٰ کے فرماتے ہو کیا

| | |
|---|---|
| مصطفے نے فرمایا ہے اسکا جواب | آجکے دن ہی مین دونگا شتاب |
| وحی کا تھا آپکو تب انتظار | پس یہ آیت آئی ہے از کردگار |
| اب اقامت تم کرو اس شہر مین | کہ جواب اسکا تمکو دون تمہین |

اِنَّ مَثَلَ عِیْسٰی عِنْدَ اللّٰہِ کَمَثَلِ اٰدَمَ خَلَقَهٗ مِنْ تُرَابٍ
ثُمَّ قَالَ لَهٗ کُنْ فَیَکُوْنُ اَلْحَقُّ مِنْ رَّبِّکَ فَلَا تَکُنْ مِّنَ الْمُمْتَرِیْنَ فَمَنْ حَاجَّکَ فِیْهِ مِنْ بَعْدِ مَا جَآءَکَ مِنَ الْعِلْمِ
فَقُلْ تَعَالَوْا نَدْعُ اَبْنَآءَنَا وَاَبْنَآءَکُمْ وَنِسَآءَنَا وَنِسَآءَکُمْ وَاَنْفُسَنَا وَاَنْفُسَکُمْ ثُمَّ نَبْتَهِلْ فَنَجْعَلْ لَّعْنَتَ اللّٰہِ عَلَی الْکَاذِبِیْنَ

یہ آیت سورۂ آل عمران مین آئی ہے اسکو آیۂ مباہلہ کہتے مین اسکے نازل ہونیکا سبب یہہ ہی کہ نجران کے نصاری نے حضرت کے جناب مین حاضر ہوکے کہا کہ کسلئے آپ انکو بندہ کہتے ہو حضرت نے فرمایا العیاذ باللہ عیسی کو عبد اللہ کہنا گالی نہین حقیقت مین وہ بندہ اللہ کا ہے اور اس کا کلمہ جو ڈالا گیا طرف مریم کے انہون نے یہ سنکے غصہ ہوئے اور کہا کہ کون بندہ ہی جو بغیر باپ کے پیدا ہوا تب یہ آیت شریف نازل ہوی اِنَّ مَثَلَ عِیْسٰی عِنْدَ اللّٰہِ کَمَثَلِ اٰدَمَ یعنے بیشک مثال عیسے کی نزدیک اللہ کے جیسی مثال آدم کی ہے اور تم تو تصدیق کرتے ہو کہ آدم بغیر ماں باپ کے پیدا ہوا حالانکہ اسکو ابن اللہ نہین کہتے ہو پس جو کوئی بغیر باپ کے ان کے تکم سے پیدا ہوا کسلئے اسکو ابن اللہ جانتے ہو۔ امام قشیری نے کہا کہ اللہ تعالی نے ان ہر دو پیغمبر وکی روح کی پاکی اصلاب مین گزرنے سے بیان فرمایا حقیقت مین ان ہر دو پیغمبر کا ظہور اللہ کی قدرت اور خرق عادت سے ہے پس آدم کی پیدایش کا بیان کرتا ہے خَلَقَهٗ مِنْ تُرَابٍ یعنے پیدا کیا اسکے قالب کو مٹی سے ثُمَّ قَالَ لَهٗ یعنے پس کہا اس قالب کو کُنْ یعنے روح کے ساتھ زندہ ہو فَیَکُوْنُ پس ہو گیا یعنے ہم خاک کو کہیں کہ آدم ہو اور ہوا کو کہے کہ عیسی ہو اَلْحَقُّ مِنْ رَّبِّکَ حق بات ہے تیرے رب کے طرف سے یعنے عیسے کی مثال جو ہمنے بیان کیا وہی حق بات ہے فَلَا تَکُنْ مِّنَ الْمُمْتَرِیْنَ پس مت رہ شک لانے والون سے۔ اگرچہ یہ خطاب حضرت کے طرف ہے لاکن اس سے آپ کی امت مراد ہے فَمَنْ حَاجَّکَ فِیْهِ پھر جو کوئی جھگڑا کرے تیرے سے عیسے کے باب مین مِنْ بَعْدِ مَا جَآءَکَ مِنَ الْعِلْمِ بعد اسکے کہ پہنچ چکا تجھ کو علم یعنے وہ دلیل جو عیسے کی عبودیت پر دلالت کرتی ہے فَقُلْ تَعَالَوْا نَدْعُ اَبْنَآءَنَا وَاَبْنَآءَکُمْ تو کہہ اے میرے رسول آؤ بلادین ہم اپنے بیٹے اور تمہارے بیٹے وَنِسَآءَنَا وَنِسَآءَکُمْ اور اپنی عورتین اور تمہاری عورتین وَاَنْفُسَنَا وَاَنْفُسَکُمْ اور اپنی جان اور تمہاری جان ثُمَّ نَبْتَهِلْ پھر مبالغے سے دعا کرین فَنَجْعَلْ لَّعْنَتَ اللّٰہِ عَلَی الْکَاذِبِیْنَ اور لعنت ڈالین اللہ کی جھوٹون پر۔ بچون اور عورتون کو مباہلے مین ضم کرنے کا جو حکم آیا اس کا سبب یہ کہ اپنی سچائی خوب ظاہر ہووے کیونکہ آدمی اپنے عزیزون کی خرابی نہین چاہتا ہے۔ جب مباہلے مین ان کو شریک کرین تو یقین معلوم ہوا کہ آپ حق پر تھے اور مخالف باطل پر۔ اور نبتہل کا مصدر ابتہال ہے۔ یہان ابتہال کے معنے مبالغے سے دعا کرنا ہے ھکذا فی تفسیر حسینی و منبع الکریم

انکو یہ آیت سنا کے شاہ دین
وہ کہے سب آج مہلت دیجئے
وہ کہا تم جانتے ہو سر بسر
گرنہ چہتے ہو کہ چھوڑین اپنا دین
آکے باہر انکو فرمائے سنو
وہ کہا ای قوم ہو ہوشیار
مت کرو زنہار انسے ابتہال
پس نہین آئے ہین وہ بر ابتہال
گر کئے ہوتے وہ مجھ سے ابتہال
اہل نجران خوار ہوتے سب ضرور
آپ سے کرتے نہین ہم ابتہال
بولے ہمکو جنگ کی طاقت نہین
تیس نیزے تیس بکتر بھی دگر
سو دمت کہا ؤ بخش ہے اور بد
یک صحابہ کی جماعت ای امین
یا رسول اللہ یک مرد امین
شاہ فرمائے امین با صفا
ملک مین وے اپنے جا پہنچے ہین تب
انکی تبعیت بے ریب و گمان
مملکت کو اسکے وہ خیر البشر
اور ابو موسی کو جو تہا اشعری
بعد ازان خالد کو بہیجے با شرف
بعد ازان ور شہر رمضان بادقا

تب بھی کچھ بحثی کو وہ چھوڑے نہین
مشورت ہم کرکے پھر کل آئینگے
کہ محمد حق کے ہین پیغامبر
صلح تم انسے کرو بے بغض و کین
مین دعا کرتا ہون تم آمین کہو
پنجتن یہ آئے ہین جو باوقار
ہو وینگے تم سب ہلاک و پایمال
اور فرمائے رسول ذو الجلال
مسخ کر دیتا او نہین کو ذو الجلال
بلکہ سر پر جو اڑین انکے طیور
نہ کہا ایمان کر پاؤ کمال
آپ سے ہم صلح کرتے ہین یقین
انکو فرمائے ہین تب خیر البشر
سود سے بھی مت کر دادو ستد
شاہدی اسپر لکھی اپنی وہین
بہیجے ہمرہ ہمارے پیش مین
لاوے حق کی جو امانت کو بجا
نقل ہے تہوڑے ہی دن گذرے ہین جب
یک جماعت لائے ایمان بعد ازان
چار شخصو نکو دے تقسیم کر
ایک حصہ پر دئے ہین سروری
سو نجران اک قبیلے کیطرف
مرتضی کو بہیجا تہہ وے سہ صد سوار

پس بفرمان خدای ذو الجلال
تہا رئیس انکا جو عاقب ہوشیار
ابتہال انسے کرو مت زینہار
دوسرے دن وہ رسول کائنات
اور بلائے ان کو بہر ابتہال
ہین یہ ایسے جلتینگے حق سے اگر
اور نصرانی بھی کوئی بر زمین
ہے قسم پروردگار پاک کی
بندر و خنزیر بہکے تب سب
آگئے ہی اک سال کے مرتے تمام
بولے ایمان بھی نہین لاتے ہین ہم
دیوینگے ہر سال حلہ دو ہزار
گر پڑیگا کچھ مسلمانونکو کام
پس ہوا ہے صلح ان باتو نپہ سب
صلح نامہ اہل نجران کو دئے
گر ہمارے بیچ مین کچھ آوے اختلاف
بو عبیدہ ہے امین پاک ذات
حلد سید او رعاقب آئے ہین
اور آہی سال بادان نیکذات
ایک حصہ اسکے بیٹے کو دئے
اور معاذ ابن جبل کو ای پسر
انکو وہ دعوت کیا ہی جا کے جب
مصطفے بہیجے سو ملک یمن

شہ بلائے انکو بہر ابتہال
مشورت اس سے کئے سب اہل کار
دو جہا نمین ہو وینگے تم خوار و زار
حیدر و حسنین زہرا کو لے سات
المسیح بوالحارث جو تہا اک با کمال
حق ڈہا دیکو پہاڑان سر بسر
نا رہیگا جا نیو باقی کہین
دست قدرت مین ہے جسکے جان مری
اتنے آتش مینہ وادی یہ سب
پس کئے یون عرض اے شاہ انام
شہ کہو پس جنگ پر آؤ ہم
تیس اونٹان تیس گہوڑے راہوار
دو امانت تیس یہ چیزین تمام
اور لکہے ہین صلح نامہ ایک تب
اہل نجران عرض یون شہ سے کئے
تا کرے وہ راستی سے حکم صاف
پس کئے انکو روانہ انکے سات
سرور عالم پہ ایمان لائے ہین
حاکم ملک یمن پایا وفات
اور یعلے کو عطا دوسرا کئے
ایک حصہ سے کئے ہین مفتخر
ہو گئے وہ بہو د ر ایمان سے سب
اور دئے انکو علم شاہ زمن

علی و فاطمہ و حسنین کو لیکر حضرت کا مباہلہ کیلئے نکلنا

حاکم یمن کا وفات اور اسکے ملک کا حصہ

اور سر پر انکے دستار ہمام — باندھی دست خاص سے شاہ انام
اور فرمایا کہ اب تو جلد جا — جنگ مین لیکن نہ کر تو ابتدا
گر قبولین کیجئے حکم صلوٰۃ — جب مطیع ہون کیجیو حکم زکوٰۃ
گر قبولین تجہ سے ان احکام کو — کوئی سبب سے انکا متعرض نہو
بہیجتے ہو مجھ کو بر اہل کتاب — یا رسول اللہ مری ہے پر شباب
ہاتھ اپنا رکھ کے میری صدر پر — تب کئی ہین یہ دعا خیر البشر
یمن سے اسکے جناب مرتضیٰ — پہنچے اس درجے کو در علم قضا
اور مروی ہے کہ سالار عرب — یون کئے کرار کو ارشاد تب
وہ یقین دنیا و ما فیہا سے جان — خیر ہے بہتر ہے در ستر و عیان
اور قدم اپنا بمیدان جہاد — بھی کبھی ثابت وہ ای نیکو نہاد
خاص ہمدان کا قبیلہ لا کلام — لایا ہے اکبار ہی ایمان تمام
شکر کا سجدہ کئے خیر الانام — اور کہے ہمدان پر ہووے سلام
ابن مسعود مکرم ذو الوقر — دیکھئے اسطرح دیتا ہے خبر
جمع انکے لوگ بیحد و حساب — تا چلین حضرت کے ہمراہ رکاب
اہلبیت پاک اور ازواج سب — بھی تھی ہمراہ رسول اللہ تب
لیکے ہمرہ رفیقون کو تمام — عازم مکہ ہوے شاہ انام
کیونکہ سمجھے تھے یہی وہ باکمال — کر چلے اب شاہ با اہل و عیال
دے انہین تسکین بالطاف و کرم — یون ارشاد و سالار امم
مت جدائی سے ہو پہر تم حزین — ہین رہونگا آگے تم مین ہی یقین
قصر دو رکعت ادا کر عصر کے — باندھکر احرام پھر آگے چلے
صبح ذی الحجہ کی تھی جب چار دین — وارد مکہ ہوے سالار دین
آپنے ارکان حج سب کر ادا — بطن وادی مین ہی اک خطبہ پڑھا
اور قواعد ملت اسلام کے — اسمین تھے سب شرع کے احکام کے

اور کہے ہین بھیجتا ہون اب تجھے — لیک ہون غمگین جدائی سے ترے
اوّلا اس قوم کو تب سربسر — کر تو دعوت کلمۂ توحید پر
مال انکے مالدارون کا مگر — انکے فقرا پہ ہی یکسر صرف کر
ہے بروایت مرتضیٰ سے یہ بیان — مین کیا تب عرض از شاہ جہان
اور نہین چندان مجھے علم قضا — مین سر انجام انکا کیونکر دونگا

اَللّٰھُمَّ ثَبِّتْ لِسَانَهٗ وَاهْدِ قَلْبَهٗ

کہ کہا سرور نے افضالم — یہ علی کو حق دیا شان جلی
کہ خدا اک مرد کو بھی سربسر — کر ہدایت بخشنے تیرے ہاتھ پر
پس علی اس جا پہ جا پہونچکے — جلد دعوت کا علم برپا کئے
فضل مولا کے بدست امیر — تب ہدایت پائی اک جمع کثیر
مرتضیٰ جب یہ خبر شہ کو کہے — سرور عالم بہت شادان ہوئے
اور اسی سال شاہ انبیا — جا کئے حج وداع ای باصفا
شہر ذیقعدہ مین سالار عرب — چوطرف اعلام کروائی ہین جب
ہے یہ بہ قول صحیح انکا شمار — کہ تھے سب ایک لاکھ پہ چوبیس ہزار
شہر ذیقعدہ کی تھی چھبیسوین — تھا مبارک پیر کا روز ای امین
تب مدینہ مین جو تھی خرد و کلان — سب لگے رونیکو بادرد و فغان
مکہ و طائف بھی ہاتھ آئی ہین سب — پس وہین شاید رہینگے جا اب
حج بیت اللہ مین کرکے ادا — پھر کے آتا ہون اگر چاہی خدا
پڑھ نماز ظہر نکلے تھے رسول — ذو الحلیفہ مین گئے ہین جب رسول
تلبیہ کہتے لگے ہین تب پکار — اور یونہی سارے اصحاب کبار
اور یمن سے بھی علی مرتضیٰ — آملے مکے مین با خیر الوریٰ
وہ بلاغت سے نہایت پر رہا — اور فصاحت سے بہت پر نور تہا
اور کئے برپا ہدایت کا علم — کردئے پایہ ضلالت کا ہدم

ہر طرح کے شرک کو بیقین و قتال ۔ پھینکڈالے بیخ اور بن سے نکال
جانیو تا حشر ہے تم پر حرام ۔ کوئی نا مارے کسیکو لا کلام
اور رسوم جاہلیت یک قلم ۔ کر دیا ہین آج سب زیر قدم
اور حقوق مرد و عورت کا بیان ۔ مرد کے احسان و الفت کا بیان
رکھے ہین جو باندیان در کل حال ۔ حکم سے اسکے ہوین تم پر حلال
یعنے مرد غیر سے وے بالضرور ۔ روز و شب رکھین بچا اپنے کو دور
ان کا حق یہ تم پہ ہی ای حق شناس ۔ کر او نہین پہنچاؤ نفقہ اور لباس
اسکو گر مضبوط بس پکڑو گے تم ۔ بالیقین گمراہ نا ہوؤ گے تم
بعد خطبہ اور وصیت کے تمام ۔ شاہ یون پوچھے ز اصحاب کرام
وہ کہے ہم حق سے بولینگے تمام ۔ آپ پہنچائے ہین حق کا پیام
جو امانت پاس اپنے تھی یقین ۔ کر دئیے وہ سب ادا ای شاہ دین
اور کئے ہین راہ مولا مین جہاد ۔ سنکے ان باتونکو وہ شاہ عباد
بولے یا اللہ اسپر ہو گواہ ۔ بولے دو بار اسطرح وہ دین پناہ
ایک اخلاص عمل ہے سر بسر ۔ خیر خواہی بھائی مومن کی دگر
پھر کہے ارشاد یون سالار دین ۔ اب سنین ہین جو مرے حاضر یہین
اونٹ سے تو اتری ہین پس باجلال ۔ اور اذان بولا ہی تب آکر بلال
پھر چلے عرفات پر ہو کے سوار ۔ کوہ رحمت پر ہین پہنچے باوقار
عجز و زاری سے کئے ہین وہان دعا ۔ ہو گئی مقبول درگاہ خدا
اور سعادت ابدیہ کے دیان ۔ انسے ہین کتنے دعا لایا ہے جہان

اور فرمائے تمہارا خون و مال ۔ مثل امروز و مہ این حال و سال
اور خون جاہلیت چھوڑ دین ۔ اب کسی سے کوئی وہ بدلہ نہ لین
جاہلیت کا ربا باطل ہوا ۔ چھوڑ دو وا دوستد اسکا سدا
بھی کہی اس طرح سے ای مومنو ۔ عورتون کے باب مین رب سے ڈرو
حق تمہارا ہے یہی ان پر خبیر ۔ کہ تمہارے فرش تک نا آوے غیر
گر قصور اس کام مین ان سے ہوا ۔ انکو بے سختی تکے مارو دو سزا
بعد فرمائے سنو ای با ادب ۔ چیز مین چھوڑتا ہون تم مین اب
یعنے وہ ہے چیز قرآن کریم ۔ ہے کتاب اللہ فرقان عظیم
جبکہ تم مسئول ہون روز حساب ۔ باب مین میرے تو کیا دو گے جواب
اور دکھلائے ہین راہ ہدا ۔ اور حقوق اپنے کئے ساری ادا
اور کہی ہم کو نصیحت صبح و شام ۔ اور کئے ہین خلق کو دعوت تمام
اپنی انگشت شہادت ایمان ۔ تب اٹھا کر جلد سوئے آسمان
پس کہو اے مومنان باتمیز ۔ پاک کرتے ہین دلونکو تین چیز
مومنونکی بھی جماعت کا لزوم ۔ دفع انسے ہووے ظلمت کا ہجوم
غائبونکو اپنے پہنچادین ضرور ۔ اسکی پہنچا نہین نالا دین قصور
یک اذان اور دو اقامت سے وہ قصر ۔ شہ پڑھے ہین جمع کر تب ظہر و عصر
رو بقبلہ رہ کھڑا وہ پاکذات ۔ اور سینے تک اٹھا کر اپنے ہاتھ
جو دعا عرفے کے دن ماثور ہین ۔ وہ مواہب ہین کئی مذکور ہین
شاہ فرمائے کہ فاضل تر دعا ۔ ہین یہی اور اگلے مرے سب انبیا

آچکے دن جو کئے ہین بیقین ۔ ہے یہی تم جانیو ای مسلمین

لَا اِلٰہَ اِلَّا اللہُ وَحْدَہٗ لَا شَرِیْکَ لَہٗ لَہُ الْمُلْکُ وَلَہُ الْحَمْدُ وَہُوَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ

شام تک اسدن ہی ہین وہان رسول ۔ پائی یہ آیت اسی جا پر نزول

اَلْیَوْمَ اَکْمَلْتُ لَکُمْ دِیْنَکُمْ وَاَتْمَمْتُ عَلَیْکُمْ نِعْمَتِیْ وَرَضِیْتُ لَکُمُ الْاِسْلَامَ دِیْنًا　سورۂ مائدہ

اس مبارک دن کی تکمیل سے / سب صحابہ بس خوشی کرنے لگے
پر بہت صدیق تب رونے لگے / منہ کو اپنے اشک سے دھونے لگے

پوچھے یاران انسے رونیکا سبب / یون کہو صدیق اکبر انکو تب
آہ جب کامل ہوا دین متین / کسلئے پھر یہان رہین سالار دین

انکو غیبی کا اب پہنچا سفر / یہ جہان ہو ویگی ویران جلد تر
جب سنی یہ رمز اصحاب کرام / درد و رقت سے لگے رونے تمام

مصطفٰے نے تب انہین تسکین دی / اور طلب کی مغفرت انکی سبھی
اور کہا ہر سال روح رازدار / مجکو سنواتے تھے قرآن ایکبار

پر سنا اس برس دو بار مین / ہان یہ میری موت کے آثار ہین
سال آیندہ تلک ایمومنان / مین رہونگا مین تمہارے درمیان

پس اُتر عرفات سے آیا صفا / کی ہے شب باشی وہ مزدلفہ مین آ
خواب فرمایا مین پڑہ مغرب عشا / اور نماز فجر بھی وہان کرادا

بعد مرکب پر سوار اپنے ہوے / قبلہ رو ہوا کے مشعر مین کہڑے
کھولے لب تسبیح اور تہلیل سے / اور تضرع سے دعا حق سے کئے

اور شب عرفہ وہ سالار عرب / مغفرت امت کی چاہی تہو زرب
حق کہا تب انکو سب بخشا ہو مین / پر نہ بخشونگا کبھی ظالم کے تئین

اوسکو بکڑون واسطے مظلوم کے / عرض کی ہے آپنے پھر عجز سے
اسپہ تو قادر ہے اے رب متین / چاہیے دے مظلوم کو خلد برین

بخشے ظالم کو بفضل بیحساب / اس دعا کا حق نہین بہیجا جواب
جب گئے ہین صبح مزدلفہ مین آ / شاہ عالم پھر وہی مانگے دعا

درگہ مولا سے تب آیا جواب / کہ دعا تیری کیا مین مستجاب
یک بیک خندان ہوے خیر البشر / تب کئے ہین عرض بوبکر و عمر

آپ پر قربان ہمارے باپ مان / کیا سبب ہنسنے کا فرماؤ یہان
تب کئے ارشاد یون سالار دین / جب کیا معلوم ابلیس لعین

کہ ہوی مقبول یہ میری دعا / اور مری امت کئین بخشا خدا
ڈال ہی اپنے سر و نے لگا / غایت حسرت سے وا ویلا کیا

اس لعین کا دیکھ یہ درد و فغان / یون ہنسی آتی ہے مجہ کو ناگہان
اور مراد امت سو اس جگہہ کہو / ہین وہی حرفاین جو ہین کہڑی

پس منا مین آکے بروقت ضحی / سرور عالم نے یک خطبہ پڑہا
آپکے اعجاز سے ای باشعور / خلق سب انکو سنے نزدیک و دور

کر نصیحت چند فرمائے ہین تب / غائبین کو حاضرین پہنچاؤ سب
سیکہو اب حج کے مناسک سربسر / پھر نہ شاید پاؤ مین حج دگر

کر وداع آکو وہان خیر البشر / آن کر منحر کو پہنچے جلد تر
سو شتر تھے اپنے دست پاک / ان سے تب ترسٹھ شتر قربان کئے

عمر اشرف کے برس ترسٹھ ہی تہے / اونٹ اتنے ہی نبی قربان کئے
کرتے تہو اوسوقت اونان ازدہام / اک کے آگے ایک ہو کر تیز گام

تاکہ تب اپنے تئین کرے قبول / جلد تر قربان کرے جھٹکے رسول
سات اونٹ انحشاہ مردا انکو وہی / انکو سب حضرت علی قربان کئے

گوشت سے ہر اک سے تہوڑا اور پکا / نوش فرمائے نبی اور مرتضے
پوست اون کا و توکے اور بھی انکے جہول / سارے مسکینوں کو دیئے آرسول

چھیلنے والونکو دیتے نہین کوئی چیز / انکو مزدوری دئی ہین اے عزیز
اور طرف سے اپنی ازواج کے / ہے روایت گاؤ یک قربان کئے

ہے روایت عائشہ سے بھی دگر / گاؤ یک قربان کئے خیر البشر
اور روایت آئی ہے اے ہوشمند / ذبح اسدن شش کئے دو گوسفند

اور یہ اعلام کر دو اے یقین / کہ ہے منحر اس منا کی سب مین
پس بلا حلاق کو پیغامبر / پہلے منڈوا سیدہ جانب اپنا سر

حاضر ونیر ہوے مو اشرف وہ بھی
کہتے ہین تقسیم کرواے نبی

اور منڈوا جانب چپ بعد ازین
خاص بوطلحہ کو بخشے شاہ دین

ہیے سید جانب کے بھی کچہ موی شریف
پایا تہا آگے بھی ان سند وہ عفیف

شاہ نے ناخن کی جب تقلیم کی
اسکو بھی حضار پر تقسیم کی

نکتہ یہ سفر السعادت مین لکھا
کہ امام تورپشتی نے کہا

قسمت موے مبارک کا سبب
تہا یہی اصحاب مین آیا ادب

ایہین تا برکات یہ باقی رہین
ختم برکت کو انہون ساقی رہین

از وجود مصطفی شاہ خیار
تا جہان مین ہو ہمیشہ یادگار

اور تھا اسمین اشارہ ایمیان
قرب رحلت سے پیمبر کے پہچان

شیخ عبد الحق محدث نے بیان
شرح مین مشکوۃ کے لکہا ہی جناب

کہ وہ برکات وجود شاہ دین
آجتک امت مین باقی ہین یقین

اور مدارج مین بھی درباب ہم
جلد اول مین ہی لکہا جا نو تم

عروہ بن مسعود بولا اسے ہمام
جب وضو کرتے تہے سالار انام

آپ پر گرتے تہے اصحاب کبار
اک یہ اک تقدیم کرتے آشکار

اثر دحام ہوتا تھا یون بقیل وقال
تہا قریب ایمین کہ ہو جنگ وجدال

تہوکتے تہے وہ شہ لولاک جب
وہ اٹہاتے آگے اسکو با ادب

دوڑ کر لیتے صحابہ جسد تر
ملتے اپنے منہ اور اپنے جسم پہ

موی اشرف آپ سے گرتے تہے جب
اور چہنکتے تہے مبارک ناک جب

اور تبرک جان کر با احترام
اسکو رکہتے تہے نگاہ وہ صبح وشام

اور انس سے ہے روایت مشتہر
کہ پیمبر جبکہ منڈواتے تہے سر

تب صحابہ اسکے کرتے تھے ہجوم
انکی کثرت سے بہت تہا ہجوم

وہ نہین چہتے تہے ہرگز ای امین
کہ گرے موی مبارک بر زمین

ہاتھہ مین لیتے تہے آگے اپنے تب
اور نگاہ رکہتے تہے اسکو با ادب

اور عمارہ سے ہے مروی ہی تو اب
کہ حدیبیہ مین پیغمبر نے جب

سر کو منڈوا اپنے موی پر ضیا
جہاڑ پر کانٹون کے اٹک لوا دیا

جن لئے اسکو صحابہ با صفا
مین بھی اک موی شریف انسے لیا

جبکہ بعد رحلت خیر البشر
گر کوئی بیمار آتا میرے گھر

ڈال پانی مین وہ موے باصفا
اسکو پلواتا وہ پاتا تہا شفا

کہتے ہین حضرت کے وہ موے شریف
کہا لئے بعضے صحابہ ای عفیف

تا ہمین جسنر و سالار جہان
قبر کی تعذیب سے ہووی امان

اور کئے بعضے وصیت امیان کی
کہ رکہین اپنے کفن کے درمیان

تا یہ مین جسنر و سالار انام
اپنے آتش سے ہو دوزخ کی حرام

اور بعضے جو حفاظت سے رکھے
منتقل انکو نہین وہ مو ہوگئے

اسکی صحت خلق مین با افتخار
گر ہوی ہوگی بوجہ اشتہار

تا کرے انکار اور ترک ادب
حسن ظن بہتر ہے اس روز وشب

اور صحیح وہ اصل مین نا ہو اگر
جو کیا کذاب اسکو مشتہر

پاس مولا کے وہی مقہور ہو
اور جو رکہا حسن ظن ماجور ہے

گرچہ بعضے کا زبان نابکار
مال و زر کی طمع سے بے ننگ وعار

موی جعلی کو بہت شہرت دئے
شاہ عالم کے مبارک نام سے

بے ادب ہین بے ادب ہین بے ادب
اپنے حق کا اور نبی کا ہو غضب

بے ادب تنہا نہ خود را داشت بد
بلکہ آتش در ہمہ آفاق زد

جعل انکا جبکہ ثابت ہوویگا
تب دئے جاوینگے وہ بیشک سزا

شیخ سندی رحمۃ اللہ ایمیان
منسک متوسط اندر اپنی جان

اور اسکی شرح مین ملا علی
اسطرح لکہتے ہین بروجہ جلی

منتسب حضرت سے جو آثار ہین
جو مساجد اور جو آبا دہین

ہی زیارت انکی بیشک مستحب
انکا لازم ہے سدا حفظ ادب

عین آثار اسکے یا انکا طرف
اور لکھا قاضی عیاض با صفا
منزل و مسکن کا یونہی احترام
ہین اس سالار کی تعظیم ہے
ہو برابر کچھ نہین ایمین کلام
آٹھہ سو نو دکے اوپر ساتوان
تب زیارت اسکی مین جا کر کیا
دیکھہ اصل قسمت موے نبیؐ
تا زمان قسطلانی در عرب
ہان مگر موی معین پر یقین
کیونکہ رکھنا باحفاظت لا کلام
جونکہ گانا او ربجانا ہے حرام
آگے اسکے پھر بجا لانا سجود
خود رسول اللہ نہین سجدہ لئے
گرچہ بر وجہ تحیت ہووے گا
آسکے پھر کہین وہ بیش زوال
پس وداع ان سے ہوئی خیر الورا
اور وداع اپنی کئے امت کو سب
لائے اس تودیع پر وقت تمام
صبحدم پھر کوچ کرا بجاسے
کیا نہین تم جانتے ہو سربسر

ہین یقین ہر دو برابر در شرف
رحمۃ اللہ علیہ در شفا،
اور کئی ہین مس جسے شاہ انام
فی الحقیقت آپکی تکریم ہے
ہو گیا حاصل شفا کا اب تمام
سال تھا ہجرت سے شہ کی ایمان
اور امام قرشی میری ساتھ تھا
نقل سے جب شرع مین ثابت ہوی
تھی زیارت اسکی جاری باادب
حکم صدق و کذب ہو سکتا نہین
ہیگا ثابت بعض اصحاب کرام
بازئی آتش کرانا ہے حرام
کرنا منت اسکے بہر نفع و سود
کب روا ہو آپ کے آثار سے
دیکھہ ایسا ہی سفینے مین لکھا
گر زیارت کا طواف باکمال
کہ نہ آتے سال بھر مین آونگا
اور وصایا بھی کئی ہین اکو تب
اسلئے حج وداع اسکا ہے نام
جب غدیر خم پہ پہنچے آنکے
مومنونکے پاس ہوئین دوستر

الْنَّبِيُّ أَوْلَىٰ بِالْمُؤْمِنِينَ مِنْ أَنْفُسِهِمْ،
أَلَسْتُ تَعْلَمُونَ أَنِّي أَوْلَىٰ بِالْمُؤْمِنِينَ مِنْ أَنْفُسِهِمْ

چارون مذہب کے بلا شک علمان
کہ یقین تعظیم اجزائے رسولؐ
اور لگا جس شی کو حضرت کا قدم
اسکی صحت نقل سے ثابت ہے
اور مواہب کا مصنف یون لکھا
شیخ بوحامد مرے مرشد کے پاس
محض شہرت پر ہی اکو ای زین
اسکا ممکن ہے وجود محترم
اور ملکونمین بھی اسکا انتقال
پر ہو شہرت جب یہ ہوی رسولؐ
موی اشرف کی زیارتین لے
اونٹ پر لے اسکو پھرنا جابجا
فعل ایسے ناروا ہین ناروا
خاص ہے سجدہ خدا ہی کو تو جان
الغرض جب ناخن و موے ہمام
اور ادا حج کے مناسک کر تمام
اور کئے طوف وداع آخر جن
تب وہان تھے جمع جتنے خاص و عام
کوچ کر کے سے پھر جنکے رسولؐ
تب مخاطب کرکے یارون سے کہے
انکو جانو تم ہی اے اہل وفا
اس روایت ہے کرہ شاہ خیا
اسی سے یہ مطلب ہے جاری بالیقین

اسکی تصریح کروئے ہین بیگان
حرمت اجزا و اشیای رسولؐ
دست و پہلو کوئی عضو محترم،
یا نہو منقول پر شہرت رہے
مکہ اشرف کو تھا جب مین گیا
مشتہر تھا ایک مو کے شہ ناس
ہوتے تھے ایسے ائمہ زائرین،
خواہ در ملک عرب ہے یا عجم،
محتمل ہے یہ نہین ہے کچھ محال
حسن ظن سے اسکو کرلیوین قبول
کام کچھ نا ہو مخالف شرع کے
کوچہ و بازار مین تشہیر مچا
اس سے راضی نہین خدا اور مصطفےٰ
غیر حق کو کفر لکھے عالمان
کرد تہی تعظیم سالار انام
دیکھیے جب احداد کے اپنے مقام
کہ نہ آتے سال بھر اونکی یقین
اور پہر خدا در مقامات کرام
ذوالحلیفہ مین گئے اکر نزول
جان نثار و دوستدارون سے کہی
جو نکہ اس آیت مین فرمایا خدا
انکو فرما ہین ایسا تین بار
مومنونکو حکم مین کرتا نہین

جیہز دنیا خیر عقبے کے سوا،
جسمین ہووے دین و دنیا کا بہلا
برخلاف نفس انکے سر بسر،
حکم وہ کرتا ہے انکو جرم پر

اک روایت ہے کہے وہ باشرف
ہے بلاوا مجکو اس عالم طرف
مین کیا اسکے بلاوے کو قبول
خوش ہون جانے پہ نہین ہرگز ملول

اب تمہارے درمیان بہاری دو چیز
چہوڑکر جاتا ہون اے اہل تمیز
ایک ہو دوسرے سے بہتر باکمال
یعنے وہ قرآن ہے اور میری آل

تا نہ مین دیکہون بعد میرے کہ تم چوک
کرتے ہین دونو سے تم کیسا سلوک
اور حقوق ہر دو کے از خوف خدا
کسطرح کرتے ہین تم دیکہون کو وا

بعد میرے وے دونون آباصفا
ایکدوسرے سے نہ ہووینگے جدا
تا مرے پاس آئینگے وے یقین
حوض کوثر کے اوپر یوم دین

بعد فرمایا مرا مولا ہے رب
اور ہون مین مولا مسلمانونکا سب
پس پکڑ دست علیؑ مرتضے
یون لگے کرنیکو حق سے التجا

کر مین جسکا ہون مولا اے خدا
اسکا مولا ہے علیؑ مرتضے
یا الہی دوست اسکو جو رکہے
دوست اسکو رکھ تو اپنے لطف سے

اور اس سے جو رکہے گا دشمنی
دشمنی رکھ اس سے ای رب غنی
جو کریگا اسکی یاری اور مدد
کر مدد اسکی تو ای رب صمد

چہوڑ دیوی اسکو جو یاری نہ دے
یا الہی چہوڑ دے تو بہی اسے
اور گردان خلقکو توحید کیا تہہ
جسطرف کہ ہووے وہ نیکو صفات

بعد اس ارشاد کے فاروق آ
مرتضیٰ سے تہنیت لاے بجا
اور کہے تم خوش رہو سرو جہاں
تم کو یہ رتبہ دیا پروردگار

مرد و زن سب مومنونکے اے علیؑ
آپ اب مولا ہو باشان جلی
اس خبر کو نقل احمد نے کیا
ابن عازب سے بن ارقم جو تہا

پس غدیر خم سے حضرت کوچ کر
جب مدینے سے ہوے نزدیک تر
دیکھ آثار مدینہ آشکار
فرح سے تکبیر بولے تین بار

دین کی تکمیل اور تتمیم پر
نعمتون کے بہی اداے شکر پر
یہ دعا کے باصفا پڑہتے ہوئے
داخل شہر مدینہ ہو گئے

لَا إِلٰهَ إِلَّا اللهُ وَحْدَهُ لَا شَرِيكَ لَهُ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ تَائِبُونَ عَابِدُونَ سَاجِدُونَ لِرَبِّنَا حَامِدُونَ صَدَقَ اللهُ وَعْدَهُ وَنَصَرَ عَبْدَهُ وَهَزَمَ الْأَحْزَابَ وَحْدَهُ وَأَعَزَّ جُنْدَهُ فَلَا شَيْءَ بَعْدَهُ

ترجمہ۔ نہین کوئی معبود بندگی کے لائق مگر اللہ وہ ایک ہے نہین کوئی شریک اسکا اسکے لئے بادشاہت ہے اور اسکے لئے سب تعریف ہے اور وہ ہر چیز پر قادر ہے ہم پہرنے والے ہین توبہ کرنیوالے ہین بندگی کرنیوالے ہین سجدہ کرنیوالے ہین چلنے والے ہین یعنے جہاد کیو اسطے اپنے پروردگار کیلئے تعریف کرنیوالے ہین سچ کیا اللہ نے وعدہ اپنا اور مدد کی اپنے بندہ کو یعنے محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی اور شکست دی کفار کے گروہونکو آپ اکیلے اور غالب کیا اسکے لشکر کو نہین کوئی بعد اسکے۔

## ہجرت سے گیارہوین سال کا احوال۔

گیارہوین جب سال تہا آغاز جان
مچ گئی شور قیامت در جہان
یعنے پیغمبر کی رحلت ہو گئی
سارے عالم پر قیامت ہو گئی

ہے روایت وہ رسول اللہ کے
حکم یون شہر مدینہ مین کئے
رومیون سے جا لگے اب کرنیکو جنگ
غازیان سب جمع ہووین بیدرنگ

حکم سنتے ہی بس بیخوف و بیم
جمع آئی جلد اک فوج عظیم
اور اسامہ زید کا جو تہا پسر
اسکو سرداری دی اس فوج پر

حضرت کا دو بہاری چیزون کا چہوڑنا

حضرت علی کو مولا کا خطاب بخشنا

جان یہ قصہ ہی اسکا مختصر
زید تھا جو یہ اسامہ کا پدر
جب صفر کی آئی ہے چھبیسوین
پیر کے دن پیشوای مرسلین
کہ تو جا انکی طرف اب جلد تر
پدر کے قاتل کو تیرہ قتل کر
تب اسامہ کی تھی عمر باکمال
بس اٹھارہ سال یا انیس سال
کہ بقیع پاک مین جا مصطفےٰ
مردگون کے حق مین مانگے سب دعا
اور اٹھا سہ بار دست التجا
مغفرت چاہی انہونکی از خدا
اور بروز چارشنبہ ای امین
کہ صفر کی تھی جو اٹھائیسوین
اک صحابہ کے جنازے کی نماز
پڑہکے آئے گھر کو شاہ سرفراز
دست اطہر سے بنا اپنے نشان
دی اسامہ کو یہ فرمایا مین جان
تب اسامہ لے مبارک وہ لوا
ما تہہ مین اسکو بریدہ کے دیا
عمدۂ ذیشان اصحاب کرام
از مہاجر اور ز انصار ہمام
حسب فرمان رسول انس و جان
تھے اسامہ کے تمامی تابعان
اور بیماری یہان اس شاہ کی
آہ ہر دن مبدم بڑہنے لگی
لیک بیماری ہوی جب سخت تر
پھر گئی وہ فوج آخر ای پسر
روم پر وہ فوج بھیجے جلد تر
حق اسامہ کو دیا فتح و ظفر
ذکر اس لشکر کا گر چاہے خدا
مین حدیقے مین مفصل لاؤنگا
گرچہ وہ لکھنے مجھے یارا نہین
پر لکھی بن مختصر چارا نہین
غم کہان ایسا جو امت پر ہوا
حادثہ جو دین و ملت پر ہوا
غم ہوا اس خاک سی تا عرش پاک
اور عرش پاک سی تا فرش خاک
یہ بیان غم سنو ای مومنو
اپنے غم کی آتش مین بہنو
ہے روایت جبکہ با خلق کثیر
سرور عالم گئے حج اخیر
سورۂ نصر اسکو کہتے ان سبب
ذکر نصرت کا کیا ہی اسمین رب
یعنے اس سورہ کا مضمون سر بسر
رحلت سرور سی دیتا ہی خبر

جنگ تہ مین ہوا تھا وہ شہید
روم میں جدا غدر اے شہید کیے گئے
کرکے لشکر کا اسامہ کو امیر
یون کئی تاکید اسکو ای خبیر
اور جلادی انکے تو گھر و ار کو
انکے پھر باغات اور اشجار کو
چارشنبہ کی جب آئی آہ شب
آیا یہ دوپہر شب کو حکم رب
پس رسول اللہ وہ قبرستان پر
لیگئے تشریف اس فرمان پر
دیر تک اس مقبرہ مین ٹہر کے
جانب دولتسرا رجعت کئے
آہ تپ آئی ہی حضرت کو تہین
اور ہوا آغاز درد سر وہین
اور پنجشنبے کے دن خیر البشر
با وجود آن بخار و درد سر

اُغْزُ بِسْمِ اللّٰهِ وَفِي سَبِيْلِ اللّٰهِ تُقَاتِلُ مَنْ كَفَرَ بِاللّٰهِ ،

پس اسامہ فوج کا سردار تھا
اور یہ اسکا علم بردار تھا
مثل صدیق و عمر عثمان یقین
اور سعد و بوعبیدہ ای امین
پس اسامہ نے بفرمان رسول
جرف مین جا کر کیا اسدن نزول
لوگ حضرت پاس تب آنے لگے
لیکے رخصت جرف کو جانے لگے
اور بعد رحلت سالار دین
جب خلافت پا صدیق گزین
تھی یہی فوج اخیر شاہ دین
اور پہلی فوج صدیق گزین
اب یہان سی مین لکھو ذکر وفات
سرور کونین کا رقت کیسا تہہ
ہے مصیبت کونسی اس سی بڑی
الغرض آفاق پر ہی جو کھڑی
غم سی یہ حیران ہوئے ارض و فلک
غم سی یہ حیران ہوی جن و ملک
اس الم اس رنج سی روح الامین
آہ روئی ہو بہت اندوہگین
اس الم سی گریہ وزاری کرد
ندیان دو چشم کی جاری کرد
تھے منا مین جبکہ وہ نق فزا
حق نے سورہ نصر کا نازل کیا
سورۂ تودیع بھی ہی اسکا نام
کہ ہی مضمون وداع اسمین تمام
رخصت اس امت کو کرینگا بیان
بھی یقین آیا ہی اس سورے مین جان

ہے یہی اسکا خلاصہ ای فہیم / کہ یہ دنیا مین خداوند کریم
انبیا کو اسلئے بھیجا تمام / تا امور دین کا دیکو انتظام

بس جو کام انسے ہو وابستہ بڑا / جبکہ پورا انتظام اسکا ہوا
تب رجوع انکو الی اللہ ہے ضرور / انکا ملجا ہے خدا کا ہی حضور

انکا گھر اعلائے علیین ہے / انکی روحونکو وہین تسکین ہے
کیونکہ یہ دنیا تو ہے دار فنا / دار نقصان دار غم دار عنا

جو کہ ارواح مقدس ہین یقین / بس یہ جگہ انکے رہنے کی نہین
بہر تدبیر مہمات عظام / اس جہا مین لائے تھے انکو تمام

جب ضرورت سے فراغت ہوا ہین / پھر اسی عالم مین رجعت ہوا ہین
اور اس دنیا مین خلاق صمد / انکی ان کامونمین کرتا ہے مدد

وہ جن کامونکی خاطر آہین / خلق پر پیغام حق جو لا ہین ،
انکو اور اتباع کو انکے تمام / لطف کے امداد کرتا ہے مدام

انکو مولا نصرت و فتح مبین / دشمنان دین پہ دیتا ہی یقین
دشمن دین چار ہین بالاتفاق / نفس و شیطان کافر و اہل نفاق

نفس و شیطان کی بدی اور روسیہی / دفع کرونیکے خاطر خلق سے
ہوتے تھے مبعوث اگلے انبیا / کوششین اسمین وے لاتی تھے بجا

اور دور رسالت ختم الانبیا / دفع چارون چیز کا منظور تھا
اسلئے ہی جنگ اور لشکر کشی / ملک گیری اور حکومت پروری

اور تنبیہ باغیونکی بالدوام / مفسدون اور رہزنونکی بھی
اور تعذیر حدود و فاسقان / اصل دین مین آپکے داخل ہے جان

صورت شرع امام المرسلین / اسلئے لی صورت شاہی یقین
اور از آغاز بعثت شاہ دین / دن بدن اپنے نبوت کے تئین

وہ ترقی بالیقین پہنچا دئی / غایت کبری خلافت تک اسے
جب ہوئی اس سے فراغت بالضرور / انکو بلوایا رب اپنے حضور

اور اس سرور کے بعد از تیس سال / انکے ایام خلافت تھی بحال
افضل امت خلیفے تھے جو چار / دی قوانین خلافت کو بہار

واسطے پچھلونکے اپنے خلل / گذری اک ٹھہر کے دستور العمل
پس وہ نصرت اور فتح اشتہار / غایت الطاف سے پروردگار

تھوڑی عرصہ مین جو حضرتکو دیا / اور مسخر چارون دشمن کو کیا
حق یہ سورۃ مین اسیکا کر بیان / کر بیان اپنی مدد اور امتنان

اور اس دین کی ترقی اور نوید / اپنے پیغمبر کو دے رب وحید
اپنی درگہہ مین انہین کرنے طلب / اسمین کرتا ہے اشارہ اک عجب

بخشش امت بھی چہنے کے لئے / حکم فرماتا ہے اسمین دیکھئے
اب مع تفسیر با ایجاد نیک / پاک وہ سورہ یہان لکھتا ہون

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰہِ

یعنی جب آئی مدد اللہ سے / جنگ مین کفار نابکار سے

ای محمد تیرا اور نزد وار سے / انیہ ہم غالب کو بیشک تجھے
اور اہل ربعت طغیان کے ساتھ / ہم تجھے غالب کئے برہان کیساتھ

ذکر سے بھی نفس بے ایمان پہ / وا یہی تقویت ہے بھی شیطان پہ
ہم کئے تیری مدد جون چاہئے / انکو سب تیرے مسخر کردئے

وَالْفَتْحُ

اور بیشک فتح مکے کی ہوئی / اور دوسرا کافرونکے ملک کی

اور بت خانہ بہت سی لاکلام / جا بجا پائے شکست و انہدام
باطنی حالات و علمی مشکلات / کھل گئے اللہ کی نصرت کے ساتھ

کافرو ہمیر یا دین نصرت جب جنگ / فتح تب شہر و نہ ہو وے بیدرنگ
یا دین نصرت جبکہ اہل بدع پہ / علم سے شبہونکو انکے دفع کر

فتح ہوتے ہین علوم اسوقت پر / یعنے کھلتے ہین علوم پاک تر

اکثر احوال سنیئہ تب کہلین / اور مقامات علیہ تب کہلین

الغرض یہ نصرت و فتح عجیب / جب دی تجہ ہم نے تجہ کو امیرے حبیب

ہم نے ہمارے دین کو قوت دیئے / اور اب اس دین کو کامل کیئے

## وَرَاَيْتَ النَّاسَ يَدْخُلُوْنَ فِيْ دِيْنِ اللّٰهِ

یعنے ہی جس دین سے کفر و شرک دور / اور نفاق و بدعت و فسق و فجور

## اَفْوَاجًا

فوج فوج ہوینگے باشان و شکوہ / قوم قوم آدمی قبیلے اور گروہ

تیغ اور حجت برہان سے / دفع کر نفس اور شیطان سے

ہے یقین سچا خدا سچا رسول / جون خبر دی حق نے اور اسکا رسول

نوین دسوین سال ہجری مین یقین / فوج فوج آئین در دین متین

ساتہہ پر کتنے وفود آئے ہین جان / ذکر کی گنجایش انکی نہین یہان

کہتے بعضے کافر دین کے جنگ پر / نفس اور شیطان کے بعضے جنگ پر

تھی راہ حق مین تہے شہ کے رفیق / بحر مرضیات حق مین تہے غریق

وضع و آئین سے رسول اللہ کے / خوب واقف اور بہت آگاہ تہے

ہو سکین جب نائب قایم مقام / دے سکین دین متین کو انتظام

عالم دنیا کا یہ ناقص مقام / بہی نہین تہا لایق شاہ انام

جب ہوئی نزدیک حضرت کی اجل / حکم فرمایا ہے یہ عز و جل

پس تو پاکی اپنے رب کی بولئے / ساتہ اسکے حمد کے لب کہولئے

اور گنہ بندونکا اس سے بخشوا / انکی بخشش کے لئے کیجیے دعا

یہ اشارا ہے ہے تکمیل کمال / کہ مکمل ناقصونکو دے کمال

اور انکی عفو و بخشش کی طلب / بہی کرے وہ درگہ مولا سے اب

جذب ہو سکے کمال بندہ تمام / پیوے اک طلب کمال ای نیکنام

ذکر و تقوی کرکے لازم روز و شب / نفس اور شیطان پہ نصرت پاوین جب

فتح ان چارو نہین بہی پس محترم / حق نے دی حضرت کو بر وجہ اتم

نشر کرنا تہا یقین جس دین کو تو / اب بڑا قوت ہوا اس دین کو

جانئے حقانیت کا اسکے نور / اب کریگا سارے عالم کا ظہور

اور تو دیکہو ای پیمبر لوگ کو / دین مین اللہ کے آتے ہین جو

بلکہ حق ہے سو ہے باطل بالیقین / مطلقا جس دین مین غیبت بہی نہین

ایسے دین حق مین لوگونکا دخول / دن بدن اب دیکہو امیرے رسول

اور تیرے بعد تیرے تابعان / حشر تک ای خاتم پیغمبران

دین مین داخل کرینگے صبح و شام / فوج فوج ایمان لاوینگے مدام

فوج فوج ایمان لائی بیمان / آگے بہی گذرا ہے کچہ اسکا بیان

پے بہ پے قوم و قبیلے آئے ہین / صدق سے سرور پہ ایمان لائے ہین

فیض صحبت سے رسول اللہ کے / ظاہر و باطن مین کامل ہو گئے

خاص اسکے چار یاران باصفا / نہین ہے ہو ہرگز کبہو اس سے جدا

اور ہر اک شور مین تہے شریک / اور مددگی یہین تہے حضرت کی نیک

اور نیابت کی لیاقت کا کمال / جلوہ گر تہا انمین سب تفصیل و قال

پس شہ دین کے وجود پاک کی / دار دنیا مین نہین حاجت رہی

حکمت حق یہ تقاضا کی ہے تب / اپنی درگہ مین کری شہ کو طلب

## فَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ

مشغول کر تسبیح اور تحمید کا / خلق سے تجرید اور تفرید کا

## وَاسْتَغْفِرْهُ

بہر تکمیل جمیع ناقصان / التجا حق سے کرے سرور عیان

تا اسی کی پیروی کی برکت سے / نقص استعداد جو انکا رہے

پس شفاعت کی حقیقت ہے یہی / فہم کیجیے یہ دقیقہ اے ذکی

آپ پر پانی لگے جب ڈالنے / منع مین اسکے اشارہ تب کیے
آکے مسجد کو بصد عز و وقار / خاص منبر پر پہونچے سوار
پھر کہے بندیکو اک پروردگار / دنیا و عقبیٰ مین بخشا اختیار
کوئی حضرت کا غرض سمجھا نہین / پر سمجھ کر اسکو صدیق گزین
شہ کہے خاموش رہ ای باخبر / پس نصایح چند سب یارونکو کر

## روایت

اک مہینے کی ہی آگے از وفات / عایشہ کے گھر مین ای نیکو صفات
غایت اشفاق سے رونے لگے / اور دعا تب حق مین ان سب کے کیے
تب انہین فرمای وہ حق کے حبیب / تم سے ہوتا ہون جدا مین عنقریب
مین قبولا ہون لقای کردگار / شوق اسکا ہی مجھے سر و جبار
دفن کرنا کون اور پڑہنا نماز / دین کفن کیا ای شاہ سرفراز
اور کفن جیسا میسر تم کو ہو / ایمرے یارو مجھے پہنا ئیو
مجہپہ تب بہیجیگا رحمت کردگار / اور آوینگے ملایک بیشمار
اور جو میری اہلبیت پاک ہین / دفن کرنا قبر مین میری تئین
امتی میرے جو ہین غائب تمام / انکو سب پہنچاؤ تم میرا اسلام
پہنچیگا ان سب کو ہی میرا سلام / بالیقین وہ دوست ہین میرے تمام
انکو تب فرمای از لطف و کرم / صبر کیجو مت کرو درد و الم
حوض کوثر پر ملا دیگا خدا / تم کو پہر مجھسے نہ ہووینگے جدا
نقل ہے اک روز جبریل امین / آ وہ بیمار مین نزد شاہ دین
چاہی گر جینا ابھی ای مصطفیٰ / بالیقین دیتا ہون مین تجکو شفا
آپ یہ سنکر کہے اسے جبرئیل / مین ہون مرضی سے تابع رب الجلیل

## روایت

آہ روتے تلملاتے زار زار / پہرتے تہی اطراف مسجد بیقرار

بعد کپڑے پہنکر خیر البشر / اور مبارک سر پہ پٹی باندہکر
حق مین شہدای احد از خدا / عجز و زاری سے بہت مانگے دعا
پس وہ بندی نے قبولا سربسر / پاس جانا حق کے دنیا چہوڑکر
بولے رو رو کر فدا ہو آپ پر / پدر او مادر ہماری سربسر
لے گئے تشریف گھر مین بعد ازین / پھر وہ بیماری لگی بڑہنے وہین
ابن مسعود مکرم با صفا / نقل کرتا ہے کہ شاہ انبیا
خاص یارونکو کئے اپنے طلب / اور نظر انپر پڑی حضرت کی جب
اور جدائی کے لگے کرنے کلام / تب لگے یاران بھی رونیکو تمام
جب کیا مختار مجکو میرا رب / کہ مین یون دنیا کو یا عقبی کو اب
عرض یون یارونے کی تب شاہ کو / کون دینا غسل اب فرمائیے
بولے میری اہل بیت طاہرین / غسل دینا چاہئے میرے تئین
پاس تربت کے جنازہ رکھ مرا / جلد تم سب اس سے ہو جاؤ جدا
وی گھڑی مین ہے میرے جنازہ پر نماز / بعد ازان تم سب پڑہو آ با نیاز
اور ملائک بہی رہینگے انکے ساتھ / دفن مین انکے معاون پاکذات
بلکہ روز حشر تک جو مسلمان / پیروی میری کرینگے جاودان
جب سنی یہ بات اصحاب کبار / سب لگے رونے وہین ہو بیقرار
زہد و تقوی مین سدا ثابت رہو / اور امید مغفرت حق سے رکھو

## روایت

یون کہی ہین حضرت خیر الانام / حق تعالیٰ نے کہا بعد سلام
ورنہ دنیا سے یہان تشریف لا / منتظر میری ہین سب اہل سما
ہووےگی جب امر مین حق کی رضا / ہے اسی مین سربسر میری رضا
یہی روایت ہی کہ انصار کرام / شہ کے نا سنے سے مضطر ہو تمام
مرتضیٰ یہ حال انکا دیکھ کے / عرض جا کر شاہ عالم سے کئے

از فاطمہ بنت قیس ایجان　مسلم نے کئے ہین نقل سچان
تب وہ یہ خبر دیا ہے ای یار　کہ ہم تھے جہاز اوپر اسوار
پانی کی طلب مین ہم سب اُترے　اطراف میں اسکو ڈھونڈھتے تھے
بال اُس کے تھے سر کے اتنے لمبے　کہ تا زمین پہنچے تھے،
ہم اس سے کہے ہے کیا ترا حال　کر صاف بیان ہم سے الحال
تم جاؤ فلان مقام میں اب　معلوم وہ تمکو ہوویگا سب
پوچھا ہمین کون ہین وہ اُس دم　ہم اس کو کہے کہ ہین عرب ہم
تب ہم نے کہا کہ لوگ اکثر　تصدیق اس کی کئی ہین پھر
پھر بار دگر وہ ہم سے پوچھا　کیا حال ہے چشمۂ زغر کا،
پوچھا خرمے کا بن اے لوگو　بیسان کے درمیان ہے جو
وہ بولا کہ چند دن گئے پر　پھل وہ نہین دیویگا مقرر
جب مجھ کو نکلنے حکم ہوگا　مین ساری جہان تب پھرونگا
احوال یہ اس سے جب سنے ہم،　واپس اس جائے سے ہوئے ہم
دجال وہی ہے بد قرینہ　طیبہ ہے یقین یہی مدینہ
دیتا ہے خبر یہ سن اے سالم　اس طرح جبیر بن مطعم
بصرے کو مین جا کے جب کہ پہنچا　میرے سے ملے کئی نصارا
مین اُن کو دیا جواب ایسا　ہان مکے کے مین حرم سے آیا
صورت کی پہچانت اسکی ایجان　کیا تجھ کو ہے مین نبی تب ہان
اور بولے کہ ان مین دیکھ بھالی　کیا ان مین ہے صورت اُس نبی کی
تھی دوسری دیر جو کلان تر　مجھے لائے ہین مجھ کو اُسکے اندر
دکھلا کے کہے مرے سے ایسا　دیکھا نہین کہ صورت اُنکی ہے کیا
ویکسی بھی تھی شکل جا تو،　پکڑا تھا وہ مصطفےٰ کے زانو
مین بولا کہ ہان ہوی پہچانت　ہیرپت ہی اسیکی صورت

کہ آن کے جب تمیم داری　ایمان لایا بفضل باری
طوفان مین جہاز وہ ہمارا　جا ایک جزیرے بیچ پہنچا
عورت ناگاہ ایک ایسی،　یک جائے نظر پڑے ہم کو آنی
ہم پوچھے تو کون کیا ترا نام　بولی جساسہ ہے مرا نام
یہ سن کے جواب ہم کو دونی　احوال مین اپنا نا کہون گی،
تب ہم اُسی جا گئے مین جلدی　یک شخص یقین وہان تھا قیدی
پوچھا تم سے نبی جو نکلا　بولو احوال کیا ہے اُس کا
ہین دل سے مطیع اسکے یکسر　بولا یہ ہے اُن کو حق مین بہتر
کیا اس مین ہے یا نہ بولو پانی　بولے پانی ہے اسمین باقی،
پھل دیتا ہے یا نہ بولو کیا ہے　بولے پھل ابھی وہ دے رہا ہے
پھر ہمسے کہا ہے وہ دران حال　کہ مین ہون یقین مسیح دجال
پر مکہ و طیبہ درمیانے　طاقت نہ ہیگی مجھ کو آنے
جب بولا یہ سب تمیم داری　فرمائے رسول رب باری

## بشارت

مبعوث ہوے کی بعد سالار　مین شام طرف گیا تھا یکبار
اور کہنے لگے تو بول ہم سے　آیا ہے تو کیا یہان حرم سے
پوچھے وہان کوئی آشکارا　دعوی جو کرے پیمبری کا
یک دیر مین تب مجھے وے لائے　تصویرین بہت وہ دیر مین تھی
مین دیکھ کہا انہیں بسرعت　ان مین نہین اُس نبی کی صورت
تصویرین جو پہلی دیر مین تھین　سو اس سے نہی تھی زیادہ اُسمین
مین دیکھا تو ان مین غیر تا خیر　حضرت کی نظر پڑی بے تصویر
وہ پوچھا کہ کیا تو اس کو جانا　تصویر یہ کس کی ہے پہچانا
اور اُس کے سوا صفات والا　حضرت کے نہین کچھ آن سے بولا

تا اُن کی زبان سی سنون میں
کیا وصف بہلا وی جانتے ہین

مین بولا کہ دیتا ہون گواہی
اوصاف اُس کی ہین کما ہی

مین بولا کہ ہان میں جانتا ہون
اسکو بہی یقین سمجہتا ہون

ہے عین حیات یار اُس کا
بعد اُسکے خلیفہ اُس کا ہوگا

اور کہنے لگے قسم ہے حق کی
نا ما سکیں گے اُس کو کوئی

بے شبہ کرم سے اپنے داور
غالب اس کو کریگا سب پر

احباب یہود سے بتحقیق
عالم جو بڑا تہا ایک مخلوق

بولا ہے یہود سے کہ واللہ
ابات سی تم ہو خوب آگاہ

پس تم یہ سعادت آج پاؤ
یہ دولت دین ہاتھ لاؤ

حضرت کے جناب مین ہی آیا
ایمان کا شرف ہے جلد پایا

اور آگے کہا تہا یہ وصیت
جب مجھ کو نصیب ہو شہادت

مختار ہے وہ کرے جو چاہے
مختار رہے دیوے جسکو چاہے

اس مال کو خرچتے تہے دن رات
صدقات مین وہ شبہ بریات

## بشارت

کہ بعثت مصطفےٰ کے آگے
کی مین نے سفر طرف یمن کے

سن اس کی تہی تین سو کے اوپر
شتا د برس کی اے برادر

مین اس سی ملا وہ مجھ کو پوچہا
کہ لوگ سے تم حرم کے ہین کیا

مین بولا کہ کیا سبب ہی اسکا
کیا تو ہی بنی تمیم سے کہہ

مین بولا کہ کیا سبب ہی اس کا
اس طرح کہے تب وہ بولا

کہ ایک نبی حق تعالیٰ
مبعوث یقین حرم میں ہوگا

اُن دونون سی ایک کہل رہیگا
اور ہووے یقین جوان دوسرا

اور ہوویگا دفع کرنے والا
ہر آئینہ سخت مشکلون کا

اور اُس کا بدن رہے گا لاغر
یک خال بہی اُس کے ہو شکم پر

پس مجھ سے صفات احمدی سب
بے شبہ وہی بیان کی سب

پہر پوچھے اُسے پہچانی تو کیا
یہ زانو کو اُس کی ہے جو پکڑا

تب کہنے لگے مرید سے سب
ہم دیتے ہین کی شاہدی اب

مین بولا کہ ڈر ہی مجھ کو دل میں
کہ اس کو قریش مار ڈالین

واللہ وہ رسول بیگمان ہی
پیغمبر آخر زمان ہے

## بشارت

اور تہا وہ بڑا ہی صاحب مال
ہر روز احد وہ نیک منوال

کہ نصرت و یاری پیمبر
حق ہی لازم ہے تم سبہون پر

اس طرح سے بول وہ نکوکار
نکلا وہین اپنی لیکے تلوار

اور جنگ کیا وہ باشجاعت
اور پایا ہے رتبہ شہادت

جتنا کہ یہ مال و زر مرا ہے
سب نذر جناب مصطفےٰ ہی

پس مال و منال جو تہا اُس کا
حضرت کے حضور میں ہے پہنچا

کیا نیک تہا حال و مال اُس کا
راضی رہے اُس سی حق تعالیٰ

شیخ ابن عساکر اے سخندان
صدیق سی نقل یون کیا جان

تہا ازد کا جو وہان قبیلہ
عالم تہا بڑا ایک اُن سی آگاہ

جتنے کہ کتب ہین آسمانی
تہا اُن کو پڑہا ہوا وہ گیانی

مین بولا کہ ہان وہ اور پوچہا
کہ بول تو تجہے قریش سے کیا

مین بولا کہ ہان کہا وہ مجھ کو
بتلا تیرا اسم مجھے تو

کہ اس کا بہی سبب ہے سن لے
پایا ہون یہ بات مین کتب سے

وہ شخص بہی اُس نبی کے ہی یار
ہووین گے یقین سدا مددگار

اب جانئے جو جوان ہوگا
دہینے والا ہو سختیون کا

اور جانئے جو کہل رہے گا
رنگ اس کے تن ہی گا گورا

اور اُس کے بائین ران اوپر
یک ہووے نشان بہی تہر پر

وے سارے علامتیں برابر ‌ پاتا ہوں ترے میں میں سراسر
یہ بات بجھے وہ جب سنا پایا ‌ میں اپنے شکم کو تب دکھایا
واللہ نشان وہ یہی ہے ‌ وہ مرد بکل یقین تو ہی ہے
مردی ہے خرانثلی سے بیجان ‌ تھا اوس جو ابن حارث ایجان
جب وقت ممات اس کا آیا ‌ وہ اپنے پسر کو تب بلایا
کرکے میں ہوویگا معمر ‌ اولاد لوائے یک پیمبر
نصرت میں نہ اسکے ہووے قاصر ‌ تائید کرو بسر و ظاہر

## بشارت

احوال ہمارا کچہ اے ذیشان ‌ کیا دیکھا ہے تو کتب کے درمیان
اسطرح کہا ہے تب وہ اس کو ‌ کہ قلعۂ آہنی میں ہے تو
تکبیر کہے عمر یہ سن کر ‌ پھر پوچھے ہیں اسکو اے برادر
تب بولا ہے نیک باصفا وہ ‌ خویشوں کتنیں بڑہاویگا وہ
پھر پوچھے جو اس کے بعد ہوگا ‌ کہدیجے وہ ہے گا کیا
افسوس کئے یہ سن وہ اے یار ‌ تب ان کو کہا ہے کعب احبار
پر اسکی خلافت اے سخندان ‌ ان روز دنوں میں ہوگی یقین جان
ہیں وہ حضرت علی والا ‌ جو ایسے ہی وقت کے خلیفہ
علمائے یہود اور نصارا ‌ لائے ایمان جو آشکارا
بے شبہ و گمان جو کئے ہیں ‌ حضرت کی خبر جو دیئے ہیں
در عہد خلافت عمر جان ‌ اکثر ہیں انھوں سے لائے ایمان
ایمان سے بہرہ یاب ہوکی ‌ جو جنگ کئی مخالفوں سی
سو اس کا بیان بشرح و تفصیل ‌ لایا ہوں حدیقہ بیچ تکمیل
کر اس کا مطالعہ تو خوشحال ‌ معلوم ہو خوب ان کا احوال
میں صاف و سلیس و بیان ہی ‌ لایا بقد امید عزیزی

پر ہووے شکم پہ جو نشانی ‌ میں دیکھنا چاہتا ہوں وہ بھی
جب خال سیاہ اس نے دیکھا ‌ تب تجہ لگا ہے وہ قسم کہا

## بشارت

اشہر ہے جو اوس کا قبیلہ ‌ دادا ہے وہ وہی اوشیون کا
مالک اس کا تہا نام سمجھو ‌ کی یوں ہی وصیت اس نے اس کو
سو اسکی متابعت کرو تم ‌ نصرت میں بہی اسکو دل و سر تم
کہ اسمیں تمہاری ہے سعادت ‌ یہ بول کے وہ کیا ہے رحلت
اور بولا ابن عساکر اے یار ‌ پوچھے ہیں عمر ز کعب احبار
بولا کہ ہی ہاں کتب میں مسطور ‌ پوچھے مری وصف کیا ہی مذکور
بینے کا میں تن دین کی شرم ‌ ہوویگا بہت ہی سخت محکم
کہ بعد مرے جو ہو خلیفہ ‌ کیسا ہوویگا وہ اے آگہ
یہ سن کے کہا عمر نے اس آن ‌ کہ رحم کرے خدا یہ عثمان
تب اس نے کہا کہ وہ معلا ‌ لوہے میں مڑا ہوا رہے گا
جلدی نکرے اے امیر امت ‌ وہ نیک ہی مرد باشجاعت
کہ لوگوں میں چلیگی جب تلوار ‌ بیٹھے جاوے ہی تمون بسیار
بالجملہ روایتیں اے مقبول ‌ اسباب میں ہیں بہت سے منقول
اور بعثت احمدی کا اقرار ‌ حضرت کے حضور و غائبانے یار
سو ان کی روایتیں ہیں بسیار ‌ مجمل بہی لکھوں تو ہوئے طومار
رومی شامی بہت نصارا ‌ رہبان و سلاطین آشکارا
ملک ان کا بفضل حق تعالی ‌ اسلام کے ہاتہ میں ہے آیا
مبسوط و مطول اور مشہور ‌ وہ صاف و سلیس ہے پرنور
جنات بہی جو دئی بشارات ‌ ایمان بہی لائے صدق کیساتہ
مشہور ہے وہ بہی نسخہ خوب ‌ دیکہہ اس کو اگر ہے تجہ کو مطلوب

# فضائل اسمائے محمدی

اسمائے رسول رب ذو المن، — ثابت جو ہیں از حدیث و قرآن
مخصوص جو ہیں دو نام امجد — یعنے احمد ہے اور محمد
کچھ اُن کے فضائل و مراتب — کچھ اُن کے عجائب و غرائب
علوی سفلی میں حق تعالیٰ — ظاہر جو کیا تبارک و الا
مروی ہے صحیح جو خبر سے — اور نقل ثقات معتبر ہے
ایجاز سے اب درین رسالہ — لکھتا ہوں بفضل حق تعالے

## اللہ تعالیٰ نے حضرت کا نام ازل میں ہی محمد مقرر فرمایا اور دنیا میں وہی نام رہنے کے لئے آپ کے جد امجد اور والدۂ ماجدہ کے دل میں الہام کرنا۔

مولانے زبان انبیاء سے — الطاف کرم سے اور عطا سے
اکثر حضرت کے نام فاخر — بے شبہ کیا کتب میں ظاہر
نکلے جو کتب میں اسامی — مذکور ہیں انہیں سب کے گیا ہی
قرآن کریم کے ہی درمیان — اسمائے کثیر آئے ہیں جان
کثرت اسامی آئے برابر — ہے دال فضیلت و شرف پر
کو واسطے از صفات و افعال — مشتق اسما ہیں نیک منوال
ہر شغل سے اور ہر صفت سے — ایک ایک اسم شریف نکلے
افعال و صفات کی وہ کثرت — ہے دال کثرت فضیلت
اسما حضرت کے جو ہیں اکثر — اُن میں یقین اعظم اور اشہر
ہے رب جانے محمد — مشہور و معظم و ممجد
اسم ذاتی حق سے آگہ — جیسا کہ ہے ایک اسم اللہ
ایسا ہی محمد اسم ذاتی — ہیں دوسرے نام سب صفاتی
مولانا نے ازل میں ہی اکرام — حضرت کا یقین یہ رکھا نام
بر جنت و ساق عرش اعظم — مرقوم ہوا وہ نام اکرم
دنیا میں رکھا گیا جو وہ نام — تھا حق کی طرف سے ہی وہ الہام
کہ آپ کے جو تھے جد و مادر — ڈالا ہے انہوں کے دل میں داور
جب عبد مطلب نے برادر — حضرت کا رکھا یہ نام انور
لوگوں نے ادائے تہنیت کر — پوچھے اُن سے اے عرب کے بہتر
دنیا میں ترے تو یہ نہ تھا نام — پس کس لئے اسکا یہ رکھا نام
بولا رکھتا ہوں میں یہ امید — کہ خلق کریں سب اسکی تحمید
اور نقل ہے عبد مطلب نے — یوں دیکھا ہے سچ خواب اپنے
کہ پشت سے اسکے ایک نکلی — زنجیر عجیب ہے روپہری
ہر چرخ پہ اسکا ایک جانب — دوسرا ہے بمشرق اور بمغرب
زنجیر وہ اس کے بعد آیا ر — یک جھاڑ سے ہو گئی نمودار
اور برگ جو اس شجر کے ہیں ہر یک — ہر برگ پہ اسکے نور ہر ایک
اور لوگ جو شرق و غرب کے ہیں — زنجیر کو وہ پکڑ لئے ہیں
اسوقت کے جو تھے اہل تعبیر — تعبیر کہے یہ اس کی نے سیر
کہ صلب سے تیرے نخدان — لڑکا پیدا ہوا ایک ذی شان
لوگ اسکی متابعت کرینگے — جو شرق سے غرب تک ہیں کی
اور لوگ زمین و آسمان کے — سب حمد کرینگے اسکی سننے
جب عبد مطلب اُن سے ایسا — مذکور یہ حمد کا سنا تھا
اسواسطے ہی وہ نام امجد — حضرت کا یقین رکھا محمد

## روایت

اور دوسری آئی ہی روایت — کہ جب کہ تھا حمل پاک حضرت

تب خواب مین بی بی آمنہ کو — اسطرح کہا ہے کوئی آکے
سواس سی ہوئی ہے حاملہ تو — رکھہ یاد تو خوب اس سخن کو
اور جانئے از زبان آدم — تا قرب ظہور عہد خاتم
محفوظ رکھا تھا اس کو جن نے — عالم سے رکھا تہا اس کو پنہان
یہ قرب ظہور کا زمانہ — نزدیک ہوا ہے جیسے دانا
کہ ہوویگا عنقریب پیدا — اس عصر کا جو رسول ہوگا
اپنے بچے کا بہی وہی نام — رکھیے امید سے باکرام

## روایت

فرمائے رسول رب علام — کہ پانچ ہین جانئے مرے نام
میرے سی کرے ہی محو بے مین — کفار سے کفر و شرک کا عین
حق دور کیا ہے بت پرستی — باقی نرہیگی وہ کہین بہی
پیچیدہ زمین کو کرائے ماہر — حضرت پہ کیا ہے اسکو ظاہر
سو کفر وہان تلک ہے سرور — بس محو کیا ہے رب داور
سو عصر مین یون کسی نبی کے — نین کفر اٹھا ہے اس جہان سی
کہ کوئی بتون کو پوجتے تہے — اور یونہی ستارگون کو بعضے
اور کوئی تہے صابئین اے یار — اور کوئی تہے دہریہ تبہ کار
مبدا و معاد کو بہی اے یار — وے لوگ نجانتے تہو زنہار
جو دین ہے پاک اصلا — نین معتقد اس کے تہی وے اصلا
غالب کیا دین وہ شاہ مین کا — دینون پہ دیا سب اس کو غلبہ
اور پرتو آفتاب مانند — پہنچا وہ جہان مین اے دلبند
پر دین کے قاعدے کماہی — اور اس کے اوامر و نواہی
اصحاب کرام کے زمان مین — اکثر ہوئے تسخیر جہان میں
مخصوص عمر کے وقت ای یار — ہاتہ آئے ہین کتنے ملک و امصار
اس امت باصفا کا اشہر — سردار جو ہووے گا مقرر
پیدا جب ہووے وہ مجدد — نام اس کا ضرور رکہہ محمد
یہ نام نتہا کسیکو معلوم — اس سی نہ ہوا ہے کوئی موسوم
شرکت نہوا اس مین تا آدمیان — حضرت ہی وہ نام سے ہو ممتاز
تہے اہل کتاب سے جو علما — دینے لگے یہ خبر بہ ہر جا
اور نام محمد اس کا ہووے — امہات کو بعضے لوگ سن کر
پر حق نے ازل مین جسکو چاہا — یہ زینۂ پاک اسی کو بخشا
راوی ہین بخاری اور مسلم — بیشک زجبیر ابن مطعم
کہ مین ہون محمد اور احمد — اور ماحی ہو نین کہ رب احد
یعنے کہ سے جان لیجے — اور سارے جزیرۂ عرب سی
یا وہ جو حدیث مین ہی آیا — کہ حضرت خالق البرایا
اور وعدہ کیا ملک امت — پہنچیگا یہان تلک بہ نصرت
خود وقت شاہ انس و جان کے — جون کفر یقین اٹہا جہان سے
مبعوث ہوے ہین جب وہ سالار — سارے اہل زمین تہے کفار
اور آگ کو پوجتے تہے کوئی — اور پوجتے کوئی آب کو بہی
اللہ کو نین وہ جانتے تہے — ہرگز نہ اسے پہچانتے تہے
اور جانئے جو فلاسفر تہے — قائل وے نہین تہے انبیا کے
بس کفر کو ان سبہون کی مولا — حضرت کے ہی ہاتہ سے [illegible]
وہان تک پہنچا یہ دین فیروز — کہ ہووی جہان تلک [illegible]
در حین حیات شاہ والا — گرچہ نہین سب جہان مین پہنچا
اور فرع و اصول اے برادر — حضرت جو گئی تہی بس مقرر
یہ دین متین بہ عہد خلفا — بس دور و دراز تک ہی پہنچا
کیا فتح و ظفر دیا ہے مولا — یہ دین کہان تلک ہے پہنچا

شوکت کیسی دیا ہے داور
پایا نہین جس کسی نے سکندر

دیہات ودیار ودشت وامصار
آباد ہوے ہین کیسی اے یار

خواہان تو اگر ہی اسکا نیک
لایا ہون حدیقے بیچ تو دیک

علماء فضلا ائمہ دین
امرا حکام اور سلاطین

اور لکھتے ہین محو کا بھی معنا
غلبہ وظہور ہے اے دانا

برہان ودلیل سے اے بھائی
اور جنگ وجہاد تیغ سے بھی

کہ شرق سے غرب تک ہر جا
دین اسلام ہی رہے گا،

اب سی یہ کام ہوا ہی دنیاں
واقع میں نہیں ہے وہ جان

ہیں ماحی کفر وہ پیمبر
روشن ہی یہ بات اور اظہر

تخصیص اس اسم کی ہی سرور
غلبہ کے سبب ہی مقرر

حضرت کے ہی ہاتھ سی وہ مولا
بے شبہ جہان سے اٹھایا

حاشر میرا ہے نام مشہور
ہون میرے قدم پہ لوگ محشور

اور آپ کے بعد سب اٹھیں گے
پیچھے حضرت کے ہی رہینگے

اور معنی حاشر اے برادر
اسطرح بھی لکھتے ہین مقرر

آوے گا یقین روز محشر
کوئی مرے بعد نہیں پیمبر

یعنے رہیں آپ ہی مقدم
پیچھے رہین آپ کے سب عالم

معنا عاقب کا کیا ہی پہچان
آنیوالا ہے پیچھے اے جان

فرمائے جو وہ حبیب علام
کہ پانچ ہیں جانیو مرے نام

یہ پانچ ہیں میرے نام مسطور
اور اہل کتاب میں ہین مشہور

## روایت

کہ پانچ ہیں میرے نام اطہر
قرآن کریم میں مقرر

اور مدثر و مزمل اے یار
جو یاد کیا ہے رب دادار

مذکور ہوئے جو پانچ آگے
اور ان کے سوا یہ پانچ ہین گے

عثمان کیوقت بھی نصرت
کیسی ہوی لشکروں کی کثرت

تاریخ کے فن سے جو ہین ماہر
یہ بات ہی خوب ان پہ ظاہر

اصحاب کے بعد بھی اے سامع
اس سرور دین کے توابع

پہنچائے جہاں میں سب ای بھائی
ہے آج تلک بھی در ترقی

اس دین کو دیکھ رب واہب
سب دینوں پہ کر دیا ہی غالب

پورا غلبہ یہ دین کا آخر
ہوگا مہدی کے وقت ظاہر

نائب حضرت کے ہین وہ مہدی
سب خلق خدا کے ہین وہ ہادی

اور محو کے گریہ لیوے معنی
کہ دل سی تمام مومنوں کے

اور قاضی عیاض اے سخندان
اس اسم کے شرح میں لکھا جان

یعنے کفر وگناہ بسیار
بر وجہ اتم واکمل اے یار

فرمائے ہین اور نبی فاخر
کہ جانیو تم کہ میں ہوں حاشر

یعنے حضرت ہی سب کے آگے
پس قبر شریف سے اٹھیں گے

اور سارے بدرگہ الٰہی
لاوینگے وسیلہ آپ کا ہی

کہ میرے زمان سروری میں
میرے ہم عصر پیمبری میں

پس عہد میں میرے لوگ یکسر
محشور ہون سب مرے قدم پر

فرمائے ہیں اور شاہ والا
عاقب یعنے ہے نام میرا

یعنے خاتم ہے اے برادر
کہ خاتم انبیا ہین سرور

یہ اس سی مراد ہے سمجھ لین
بیریب سمایہ کتب میں

اور بعضے روایتوں میں آجان
خاتم آیا ہے نام حیوان

نقاش سی آئی ہی روایت
فرماتے ہین خاتم الرسالت

یعنے ہے محمدؐ اور احمدؐ
طٰہٰ یٰس اور ممجد

اور بعضے حدیثوں میں سمجھ لی
دس نام ہین آپ مصطفےٰ کے

پہلا ہے سمجھ رسولؐ راحت
دوسرا ہے سمجھ رسول رحمت

تیسرا ہے طاحم معلا — یعنی ہی جہاد کرنے والا
پنجم قیم ہے سن اے عاقل — معنی جامع ہے اور کامل
واو دیکھے اے رب اکبر — مبعوث ہمارے واسطے کر
اسمائے شریف اور القاب — قرآن میں بہت ہیں آ دریاب
حق و برہان شہید و شاہد — در حق مبین امین ای ماجد
اور آیا عزیز نام اطہر — اور آیا حریص اے برادر
اور نام ہی قدم صدق بھی جان — اور رحمت عالمین ہے ذیشان
اور آیا کریم نام نامی — اور آیا یقین نبی اُمّی
مدثر کے ساتھ ہی سمجھ یٰسین — اسواسطے ہے روایتوں میں

## روایت

اسمائے شریف شاہ ابرار — قرآن مجید میں ہیں لب یار
یوں کہتا ہے شیخ ابن دحیہ — ستونی میں اپنے حق آگہ
قرآن و حدیث میں بھی یکسر — ڈھونڈیں تو نبی کے نام اطہر
جیسا کہ صوفیہ نے لکھے — کہ نام ہزار ہیں خدا کے
اوصاف سے آپکے ہیں الحق — ہر وصف سے نام یک ہی مشتق
کم جانیو مت صفات امجد — ہوویں گے ہزار سے بھی زاید
بے شبہ چار سو سے اکثر — لایا ہے یقین مواہب اندر
سے ہر دو بجائے اسم ذاتی — ہیں دوسرے اسم سب صفاتی
دونوں میں بھی حمد کا ہے معنا — ہیگا بہ مبالغہ اے دانا
اور معنی اقدس محمد — بھی حمد کیا گیا ہے بیحد
اور حشر میں آپ ہی کو مولا — بے شبہ لوائے حمد دے گا
وہ سرور دین بھی بہ دنیا — کا ہے نکلے تھے حمد لیا
از راہ کمال لطف و احسان — فرمائیگا تب وہ رب رحمان

چوتھا ہے مقفا نام والا — ہے لطف کرم کا اس میں معنا
معنا قیم کا اور دوسرا — سنت قائم ہے کرنیوالا
انکو جسے نام ہو محمد — سنت قائم کرے وہ امجد
ہے انکے بشیر اور مبشر — اور نور و نذیر اور منذر
اور آیا ہے خاتم النبیین — نجم ثاقب اے نیک آئین
اور آیا رؤف نام والا — ایسا ہی رحیم بھی ہے آیا
اور آیا ہے نام نعمت اللہ — اور عروہ وثقی بھی اے آگاہ
اور لکھتے ہیں مصطفے کتین رب — ناموں ہی جو ہے خبر و یاسب
اسمائے شریف کا وہ تعداد — آیا ہے کم و زیاد رکھ یاد
علامہ وقت قسطلانی — لایا بمواہب اللدنی
تا نود و نہ لکھے ہیں بعضے — جو ہر دو نوں میں نام حق کے
کر جتنے کتب میں آسمانی — ڈھونڈیں اگر انہیں سب لیے گیا نی
شہد ہو حساب انکا — بعضوں نے ہی ہیں لکھے زیادہ
اسمائے شریف شاہ ابرار — ایسا ہی ہیں یک ہزار اے یار
ہر وصف سے شاہ دو جہاں کے — جب نام ہیں تمام ایک نکلے
علامہ قسطلانی اے یار — اسمائے رسول رب داور
بس اشہر و اعظم اور امجد — ان سب سے ہے احمد و محمد
ہیں اصل میں ایک ہر دو آخر — کہ دو تو ہی حمد سے ہیں مشتق
احمد کی تو معنی معلا — ہے حمد زیادہ کرنے والا
دنیا میں ہی آخرت کے درمیان — تعریف کئی گئی ہیں وہ جان
سکھلاویگا تب وہ حمد ایسا — سکھلایا نہیں کسیکو ویسا
کہ ایسی ہوئے حمد اعظم — سر سجدے میں رکھ اپنا اقدم
اے میرے حبیب خیر محبوب — کیا ہے سو تو بول اپنا مطلوب

جو چہتا ہے چاہ پاس میرے — براؤں گا مقصد ان میں تیرے
یہ کیسی خدا کی ہے عنایت — کہ جسکو نہیں ہے کچھ نہایت
مختار ہے اپنی مملکت کا — صاحب ہے یقین بڑی سکت کا
خالق ہے وہ سب اسی کے مخلوق — رزاق ہے وہ سب اسکے مرزوق
غالب ہے وہ سب اسی کے مغلوب — ہیں خوف سے اسکے سب ہی مرعوب
درگاہ میں اپنے با کرامت — دیتا ہے کرم سے اپنے عزت
اور منزلت و فضیلت و جاہ — عرفان و شہود و قرب درگاہ
حتی کہ خوشی بھی اپنی داور — حضرت کی رکھا خوشی میں مضمر
اور اپنی محبت معلا — حضرت کی اتباع پیروی میں رکھا
وہ پیروی جو کہ چھوڑ ڈالا — ہے دوستی حق کی توڑ ڈالا
حضرت کو غرض خطاب محمود — جب ہوویگا در مقام محمود
تب چاہینگے خلق کی وہ رحمت — کھولیں گے وہاں در شفاعت
اس روز یہ رتبہ معلا — حضرت کے سوا نیاوے دوسرا
جب عالم اولین یکسر — اور عالم آخرین یکسر
نام اس لئے آپ کے ممجد — ہیں جلائے احمد و محمد
حضرات کلیم اور عیسی — احمد ہی لئے ہیں نام والا
لیکن یہی قول حق ہی سمجھو — بیشک ہیں قدیم نام ہر دو
تفضیل کا ہے وہ جان صیغہ — اس نحو سے ہو تو خوب آگہ
اور آئی روایت اے مؤدب — کو نام رکھا یہ آپ کا رب
اور ابن عساکر خبردار — یوں نقل کیا ز کعب احبار
اے میرے پسر تو میرے بعد از — میرا ہے خلیفہ معتبر
تو یاد کرے گا حق کو جسدم — لے نام محمد معظم
حالانکہ میں روح و طیں میں تھا — اسوقت نہیں ہوا تھا پیدا

اور چاہتے ہیں خوشی مری سب — چہتا ہوں میں خوشی تری اب
حالانکہ وہ بے نیاز ہے گا — کچھ اسکو نہیں کسی سے پروا
ذات اسکی حمید اور غنی ہے — لائق اسے کبر او منی ہے
حاکم ہے وہ سب اسی کے محکوم — عالم ہے وہ سب اسیکے معلوم
پا این وہ خواص نائبوں کو — وہ اپنے کئے معتبروں کو
لیکن جو مراتب منظم — درجات رفیع و شان اعظم
بخشا ستہ مرسلین کو جیسی — بخشا نہ کسی نبی کو ویسی
اور اپنی اطاعت مظہر — حضرت کی رکھا اطاعت اندر
پیرو جو ہے آپ کی سنن کا — ہے دوست خدا کے ذوالمنن کا
اللہ نہ کہے دوست جسکو — حضرت بھی نہ کہے دوست اسکو
جو چہتا ہے چاہ اے پیمبر — کرتا ہوں عطا تجھے مقرر
تب آپ کی عرض ہووے مقبول — برآویگا آپ کا یہ مامول
القصہ اس میں نہ کوئی کریگا — نا مرسل و نا فرشتہ حاشا
یہ دیکھینگے رتبہ گرامی — حضرت کو سراہینگے تمامی
بعضے لکھتے ہیں اے مکرم — احمد سے ہی تسمیہ مقدم
اگلے کتب سماویہ میں — مذکور یہی ہے نام سمجھیں
تفضیل کثیر پر نظر کر — احمد کہے اس کو وو پیمبر

## روایت

خلقت کے ہزار سال آگے — تخلیق جہاں ہی بعد اس کے
کہ شیث نبی کو با صفوت — آدم نے کہی ہے یہ وصیت
تقوی پہ تو کر ہمیشگی ہی — لے ہاتھ میں استوار رسی
دیکھا ہوں میں نام پاک اسکا — کہ عرش کے ساق پر لکھا تھا
بعد اسکے گیا ہوں میں جو سیر سات — جسوقت طواف میں سموات

دیکھا نہ میں کوئی جائے گا ہی — لکھا نہ محمد اس پہ ہووے
کوئی قصر کوئی در و دریچہ — میں نے نہ بہشت میں ہی دیکھا
حوروں کی جبین پہ اے مؤدب — طوبیٰ کے شجر کے برگ پر سب
آنکھوں مین فرشتگوں کے زیبا — وہ نام شریف ہی لکھا تھا

## روایت

معراج کی رات بیچ خورشید سب — افلاک پہ لیگئے مجھے جب
از کلمۂ طیبہ اے گیانی — مرقوم تھا اس پہ جزو ثانی
اور آئی ہی دوسری روایت — آدم کہتے تھے در معصیت
اب میری خطا کو بخشدیجے — توبہ بھی مرا قبول کیجے
آدم نے کہا ہے تب خدایا — ہر جائے بہشت مین میں دیکھا
آئی ہے روایت اور دیگر — عبدی و رسولی تھا محرر
توبہ کیتین ہیں اُن کے مولا — حضرت کے ہی حسین سے قبولا

## فَتَلَقّٰی آدَمُ مِنْ رَّبِّهٖ كَلِمٰتٍ

کہ اس ہی ثبوت کو یہ پہونچا — بے شبہ زمین پہ بھی کئی جا
یک سنگ قدیم ایک جا تہا — یہ فقرہ وہ سنگ پر لکھا تھا
اور پائے ہین ایک سنگ دیگر — عبرانی لکھا تہا خط یہ اُس پر

جب میتے میں وہ رب عزت — لکھا ہے بہشت مین سکونت
پر نام مبارک محمد — مرقوم تہا اُسپہ اے موید
اور سدرہ کے ہر ورق کے اوپر — اور پردوں کے حاشیوں پہ یکسر
پس ذکر مبارک محمد — اے میرے پسر تو کر بے زاید
کہتا ہے ابوہریرہ اے یار — ارشاد کئے رسول مختار
مین کوئی نہ آسمان پہ گزرا — پر اسپہ میں اپنا نام دیکھا
بوبکر کا نام بھی مین دیکھا — پیچھے مرے نام کے لکھا تھا
یارب از برکت محمد — از عزت و حرمت محمد
اسطرح کہا ہے حق نے اُن کو — پہچانا کہاں سے ہے اُسے تو
کہ کلمۂ طیبہ مطہر — لکھا تھا وہاں بخط انور
سمجھا اس سے میں غیر سواس — وہ اکرم خلق ہی ترے پاس
اس آیت باصفا کی تاویل — بعضون نے کہی ہی بے تفصیل
اور قاضی عیاض ذوالمناصب — لایا یہ شفا کے عجائب
وہ نام معظم و مطہر — پائے ہین لکھا ہوا مقرر

## مُحَمَّدٌ نَّبِیٌّ مُّصْلِحٌ اَمِیْنٌ

## بِاِسْمِكَ اللّٰهُمَّ جَآءَ الْحَقُّ بِلِسَانٍ عَرَبِیٍّ مُّبِیْنٍ

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ كَتَبَهٗ مُوْسَى بْنُ عِمْرَانَ یعنے نام سے تیرے اے پروردگار آیا حق تیرے رب کیطرف سے زبان عربی روشن سی نہین ہے کوئی معبود لائق عبادت لینے کی، مگر اللہ محمد رسول ہیں اللہ کے لکھا اس کو موسیٰ ابن عمران نے

اور شہر ہے ایک در خراسان — پایا تہا تولد یک پسر وہان
ہے سند مین پھول ایک عجب تر — دیکھے ہین اُسے ثقات اکثر
علامۂ دین یک معظم — مرزوق کا جو پسر ہے اکرم
ہم سند کے بحر میں تھی یکبار — بیٹا رجہاز ہوکے اسوار
پہنچے ہیں یک جزیرے اندر — کشتی کو دیے ہیں جلد لنگر
یک پہلو پہ اسکے اے برادر — تہا کلمۂ طیبہ محرر
کہ کلمۂ طیبہ ہے مسطور — از خط سفید اُس پہ پُر نور
یون نقل کیا ز ابن صوحان — دیتا ہے خبر وہ اسطرح جان
بہنے لگا ایک تند بارا — ہوتا تہا جہاز زیر و بالا
یک سرخ وہان نظر پڑا گل — خوشبوئی تہی اسکی تیز بالکل

مرقوم سفید خطا سے خوشتر | تھا کلمۂ طیبہ ہی اس پر | اور دیکھے میں ایک پھول دوسرا | رنگ اسکا سفید خوشنما تھا

اور اس پہ بخط زرد بیریب | مرقوم تھی یہ عبارت از غیب

بَرَاۃٌ مِّنَ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اِلٰی جَنّٰتِ النَّعِیْمِ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ۔

اور ابن عزیم کی معتبر | تاریخ ہے ایک اے برادر | اور ہمیں علی ہاشمی سے | منقول ہے نقل یہ سمجھ لے

کہ ہند میں ہیں جو بعضے قریئے | ایک پھول بڑا ہم ان میں دیکھے | خوشبو تھا سیاہ رنگ اس کا | تھا اس پہ سفید خطا سے لکھا

لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ اَبُوْبَکْرِ نِ الصِّدِّیْقُ عُمَرُ الْفَارُوْقُ

راوی کہتا ہے جب میں دیکھا | خاطر میں مرے یہ شبہ آیا | شاید کہ لکھا ہے کوئی اس پر | اب دیکھوں بھلا میں پھول دیگر

اس قسم کے پھول کی ہے کلی | یک دیکھا ابھی نہیں کھلی تھی | اس پر بھی وہی لکھا ہوا تھا۔ | تب دور ہوا وہ شبہ میرا

ایسے ہی وہاں سب عجائب | دیکھا ہوں نوادر و غرائب | اس قریہ کے لوگ سب تھے گمراہ | پتھر ہی کو پوجتے تھے وے آہ

تا ان کو بھی معرفت خدا کی | تا معرفت اس کے انبیا کی | کرتا ہے حکایت ابن مالک | عرفان کی راستے کا سالک

آیا تھا بلادِ ہند میں جب | کرتا تھا میں سیر اسکا خوش سب | یک شہر کا نام ہے نمیلہ | یا کہتے ہیں اسکے تیں تمیلہ

اس شہر میں میں جا کی دیکھا | کہ ایک شجر وہاں بڑا تھا | میوہ اسکا اے نیک انجام | چھلکے کے تھا سات مثل بادام

اس میوے کو شق کیا تو نکلا | یک ورقہ سبز تھا لپیٹا | سرخی سی لکھا ہے اسکے اوپر | سب کلمۂ طیبہ منور

اور ہند کے لوگ باعقیدت | اس جھاڑ سے ڈھونڈتے ہیں برکت | برسات کی جب کشش ہو بسیار | اور قحط میں جب کہ ہوں گرفتار

تو تیں سے اس درخت کے تب | برسات کے مانگتے ہیں از رب | تنک میں ابو البقا کی بھی دیک | مذکور ہے یہ حکایت اے نیک

علامہ یافعی حق بین | ایسا ہی بروضة الریاحین | کر نقل بہ بعض عالموں سے | اسطرح لکھا ہی بعد اس کے

تھا ایک شکاری گرامی | یعقوب تھا اس کا نام نامی | میں انکو حکایت یہ سنایا | وہ بھی لگا کہنے مجھ سے ایسا

کہ نہر پہ ایک جا کے میں ہی | پکڑا تھا عجیب ایک مچھلی | کلمے کے یقین دو جزو انور | دو پہلو پہ اس کے تھے محرر

میں دیکھ کے اسکے دو طرف تب | وہ کلمۂ طیبہ پڑھا سب | پانی ہی میں پس اسی بتکریم | میں دفن کیا زبہر تعظیم

بردہ کا جو ہے قصیدۂ نیک | لکھتا ہی اسکی شرح میں دیک | مرزوق کا تھا جو ابن والا | اس طرح لکھا کہ میں نے دیکھا

ایک ماہی کو لائے تھی پکڑ کے | دو زمۂ گوش پہ تھے اسکے | وہ کلمۂ طیبہ کے اکرم | دو جزو شریف بس مرقم

کی نقل ہے اور یک جماعت | سب اہلِ دیانت و صداقت | یک خربزہ عجیب و نادر | لکھا رہیں دیکھتے سبے فاخر

تھا رنگ وہ خربزہ کا پیلا | اجلے تھے خطوط اس پہ زیبا | اور اس کے خطوط سب منور | مارے ہوے حلقہ تھے مدور

اور سارے خطوط سے نمایاں | یک پہلو پہ اُس کے اے سخنداں
اللہ کا نام تہا بخوبی | منقوش تھین بخط عربی

پہلوے دگر بخط روشن | احمد کے تہا نام سے مزین
ہووے جسے حرف کی پہچانت | پڑہتا تہا وہ خط باکرامت

اور نقل ہے جب کہ ایک نکوفال | ہجرت سے تہے آٹھ سو پہ سال
انگور کا ایک عجب دانہ | از قدرت قادر یگانہ ،

یک بیل پہ ہو گیا نمودار | نظارہ گیان تہا اسکے لیا
از خط سیاہ اے مجدد | تہا اُس پہ لکھا ہوا محمدؐ

اور جو ہے کتاب بطن مفہوم | یہ نقل ہے دیکھا ہمین مرقوم
دیکھے ہین کہ جہاڑ اک بڑا تہا | یک برگ بڑا اُسے لگا تہا

خوشبوئی تہی اس سے اک مہکتی | سبزی تہی وہ برگ سے ٹپکتی
اور اسمین سرخی و سفیدی | ظاہر تہے یہ تین سطر عربی

لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ ان الدین عند اللہ الاسلام

معلوم ہوا ازین روایات | مفہوم ہوا ازین حکایات
کہ نام امام مرسلین کا | ہے شبہ نشان شاہ دین کا

اللہ کے نام سے قرین ہے | اور اس سے جدا کہین نہین ہے
نہ اسکا یہ علوی و یہ سفلی | ہے عرش سے لے کے فرش تک ہی

حیوان و نبات اور حجر پر | برگ گل و غنچہ و ثمر پر
ہے قدرت کاملہ سے پیدا | وہ نقل نہ اُسپہ کیون ہو شیدا

آثار یہ سارے فی الحقیقت | ہین اس کے دلائل نبوت
اور اسکے سوا دلیل روشن | اس شے کے ہین معجزات بیّن

اس پر بھی کوئی فضول احمق | سمجھے نہ اُسے رسول برحق
ہے اسکی شقاوت و ضلالت | یا اُس کا تعصب و عداوت

دوزخ سے نہ رستگار ہے وہ | دو جگ مین ذلیل و خوار ہے وہ
اور لاوے جو کوئی اسپہ ایمان | تابع ہووے اسکا از دل و جان

پاوے دو جہان کی وہ سعادت | ہے اُسپہ سدا خدا کی رحمت
یہ کلمۂ طیبہ کے برکات | گہیر نگیے دوام اُسکو ذات

ہے نقل امام شافعیؒ سے | اللہ کی رحمت اُس پہ ہووے
کہ مین مکہ کو جب گیا تہا | نصرانی ہو ایک وان مین دیکھا

استفسار لوگ اُس کو بولتی تہی | لیتے تہا یقین و عالمون سے
کعبے کا طواف کر رہا تہا | دیکھا اسکو مین اس طرح سے پوچھا

نصرانیت اپنی کیون تو چھوڑا | کہئے مجھے کیا سبب ہے اُس کا
بولا کہ جہاز پر ہوا سوار | دریا مین چلا تہا مین جو یکبار

دریا کے جو درمیان سو پہنچا | ناگاہ جہاز میرا ٹوٹا
تختے پہ رہا مین اک سلامت | موجین لگین مارنے بشدت

پایا یہان جزیرہ ایک یار | پھل دار وہان ہے سب شجر تہا
پھل اسکے تہے شہد سے بہی میٹھے | مسکے سے بھی ہے نرم وہ بہت تھے

اک نہر رواں تہی بس مصفا | پانی تہا بہت ہی اسکا میٹہا
خوش اُسکو ہوا مین دیکھ کر تب | کہ کھاؤن گا پیون گا مین یہ سب

تا جیو کو دکھاوے راہ داور | پس آئی ہے رات دن گزر کر
ہوئی مجھ کو درندگون کی دہشت | یک جہاڑ پہ چڑھ گیا بسرعت

یک اُسکی بڑی کی شاخ کتنی ، | رکہہ اُسپہ سر اپنا سو رہا مین
جب گزری ہے نیم شب مقرر | اک جانور آیا آب اوپر

کہتا تہا فصیح جانور تب | یہ کلمہ طیبہ اے خوش لب
لا الٰہ الا اللہ الغفار محمد رسول اللہ المختار

خشکی پہ ہے وہ جب کہ آیا / مین غور سے خوب اُس کو دیکھا
ہے اونٹ کی چار پاؤن سکے / مچھلی کی تھی دم ہی اسکے پیچھے
مضطر ہوا بہلنے گئی کو لاگا / تب مجھ کو وہ جانور پکارا
یہ سنکے وہین کہڑا رہا مین / آگے نہین یک قدم بڑہا مین
نصرانیت اپنی اس سے بولا / وہ زجر مین یون زبان کو کھولا
رجنات مین مؤمنان جو ہینگے / سرحد یہ نہین کا ہے سمجھ لے
مین پھر کے وہ جانور سے پوچھا / سلام وہ کیا ہے مجھ کو فرما

**لا الٰہ الا اللّٰہ محمد رسول اللّٰہ**

پہتا ہے تو کیا یہان کا رہنا / یا اہل وعیال پاس جانا
بولا کہ تو شہر کچھ یہان اب / تا لاؤن ترے لئے مین مرکب
اور مجھ کو کیا ہے یہ اشارا / کہ اسمین تو اب سوار ہوجا
یہ قصّہ کہا مین اُن سی ایجان / وے سنکے ہوے ہین سب مسلمان
کہ ہند مین بر مزارِ آدم / ہے ایک عجب درختِ اعظم
ہر گُل کو ہین اُس کی سات پتے / ہر پتّے پہ قدرتِ خدا سے
اس شہر کا حاکم اے برادر / رکھتا ہے مُوکلون کو اُس پر
وہ دیوے خزینہ دار کے ہات / کر اُسکو حفاظت رکھے وہ دن رات
تب اپنے کرم سے ربِّ عزّت / کرتا ہے شفا اُسے عنایت
اس شخص کے جاوے چشم کے عیب / بینا وہ یقین تبھی ہوے سب
جس پتّے پہ لکھا ہو وہ کلمہ / جب اسمین رہیگا یہ کرشمہ
اللہ و رسول کی محبت / اس قلب مین کی رہی اقامت
مین دُور فضلِ ایزدی ہے / یہ برکت نام احمدی ہے
ہو جاتا ہے غیب بالیقین وہ / آتا نہین پر نظر کہین وہ
طاقت کوئی جانور پرندہ / کہ برگ شریف کو وہ کھاوے

سر اُسکا تہا جانور کے سر سا / اور مُنہ تھا تمام آدمی کا
تب اپنے مین جان کی خطر سے / اس جہاڑ سے جلد تر اتر کے
کہ ٹھیر نہ دوڑ آگے ایسا / ورنہ تو ابھی ہلاک ہوگا
پوچھا مجھے پھر وہ نیک آئین / کہ بول ترا ہے کونسا دین
غفلت مین نہ عمر کھوئے نادان / ہو جلدی محمدی مسلمان
ایمان اگر نہ لائے گا تو / دُنیے نہ امان پائے گا تو
وہ مجھ کو کہا کہ بول اسدم / یہ کلمہ طیّبہ معظّم
یہ کلمہ پاک مین پڑہا تب / پوچھا مجھے کیا ترا ہے مطلب
مین اُس سی کہا کہ چاہتا ہون / کہ اپنے عیال پاس جاؤن
یہ بول کے بحر مین وہ ڈوبا / کشتی ہی وہ ایک جلد لایا
پس مین تبھی چڑہ گیا ہون اُسپر / بارا تھے نصارا اُس کی اندر
لایا یہ معارج النبوة / یہ نقل عجب اسے آگہ
کیا اُس کے درمیان دو بار / لایا کرتا ہے وہ شجر بار
سب کلمہ طیبہ ہے مرقوم / وہ ہوتا ہی خوب صاف معلوم
جو گرتے ہین پھول اس شجر کے / چُن لیوے وہ وقت نظر سے
جب ہوتا ہی کوئی شخص بیمار / کرتے ہین وہ اُسی سے اے یار
اور برگ کو اُسکی جلد رگڑ کر / نابینا کے چشم مین لگا کر
اللہ نے یہ رکھی ہے برکت / اس نام شریف مین بہ قدرت
از خزانہ قدرتِ الٰہی / جس دل مین لکھا ہو وہ کما ہی
اس دیدہ و دل کو دیوے وا اور / گر نور بصیرت اے برادر
اور اس سے ہی جان یہ عجب تر / پتا گرے اُس سے جو زمین پر
یا ہوتا ہے گم زمین کے اندر / لیجاتے ہین یا ملک سما پر
اس برگ شریف کو ہی آیا / آتش بھی جلا سکے نہ زنہار

جدول میں یہ نام جا کیا ہو — جدول میں ولائے مصطفےٰ ہو
اُس شخص کا بلکہ نور ایمان — جب ہووے صراط پر درخشان

جُزْ یَا مُؤْمِنُ فَاِنَّ نُوْرَکَ اَطْفٰی لَهَبِیْ

تو جلد گزر کہ نور تیرا — دیتا ہے بجھا یہ شعلہ میرا
در باغ دل و زمین جانہا — جز مہر محمدی نکشتم
با نور محمدی تنکے نیست — کز اہل سعادت و بہشتم

اُمید ہے آتش سقر بھی — اس پر نہیں کچھ اثر کرے گی
زیادہ کرے گی نار اُس سے — ہو مضطر و بیقرار اُس سے
یعنے وہ کہے تب اے مومن — اے بندۂ نیک پاک باطن
کیا نام نبی کی ہے فضیلت — کیا رکھی ہے آمین حق ذرّیت
اسرار محبت محمدؐ — بر صفحۂ جان و دل نوشتم
کچھ نام نبیؐ کے خیر و برکات — کچھ اور فضائل و کرامات

میں لایا ہوں در ریاض اظہر — گر چاہے تو دیکھ لے برادر

## خاتمہ

صد شکر ہوا ہے یہ رسالہ — لو دیکھا ایک جب مقرر
اور شہر رجب کی جا نبو تم — اسمائے نبیؐ کے شین سے اب
کہ میری روا ہر ایک حاجت — پہنچا بر رسول و آل یاران

اب ختم بفضل حقتعالیٰ — سن ایک ہزار دو صد او پر
وہ شب تھی بزرگ بست و ہفتم — اس نسخے کو کر قبول یارب
کہ خاتمہ میرا بر شہادت — صلوات و سلام بھی ہمراہ

تمت

**فضیلت اسم محمدؐ و احمدؐ سے نام رکھنے کی** - حضرت مصنف علیہ الرحمہ نے ریاض الازہر میں لایا ہے کہ انس رضی اللہ عنہ نے کہا کہ آنحضرتؐ نے فرمایا کہ میدان محشر میں دو بندوں کو جنت میں جانیکا حکم ہوگا وے عرض کریں گے الٰہی ہم تو ایسا نیک عمل نہیں کئی کہ جنت میں جاوین ارشاد ہوگا کہ میں اپنی ذات پر قسم کیا ہوں ع۔ کہ جسکا نام محمد یا احمد ہے اسکو دوزخ میں نہ بھیجون گا - تم دونوں کا نام محمدؐ و احمد ہے پس جنت میں جائیے۔ روایت ہے کہ حقتعالیٰ نے فرمایا اے میرے حبیب جو تیرے نام سے موسوم ہوگا، اسکو عذاب نہ دوں گا۔ روایت ہے جسکا نام محمدؐ ہو آنحضرتؐ اسکی شفاعت کرکے داخل جنت کریں گے۔ اور جسکا نام محمد ہو اسکے گہر میں برکت رہی گی **حکایت** حضرت موسیٰؑ کے زمانہ میں ایک بڑا ہی بدکار تھا جس سے لوگ نہایت نفرت رکھتے تھے جب وہ مرگیا، بنی اسرائیل اُس کو لائق دفن و کفن نجان کے اسکے پاؤں کو رسی باندہ کے کھینچتے ہوئے لیجاکے سنداس میں ڈالدئے حضرت موسیٰ کو وحی آئی کہ اسکو وہان سی نکال کی غسل و کفن دیدیجئے۔ موسیٰ علیہ السلام عرض کئے الٰہی وہ تو بڑا بدکار تہا، پہر اسکی لئے یہ حکم کیا حقتعالیٰ فرمایا کہ سچ ہی کہ وہ ایسا ہی بدکار تہا، لیکن یک بار وہ توراۃ پڑہتا تہا اسمیں میرے حبیب کریم کے نام محمدؐ کو دیکھا، بہت شوق و تمنا سی اس مبارک نام کو بوسہ دیا۔ آنکھوں سی لگایا۔ تمامی عمر میں ایک ہی نیک کام اسکا ہمکو پسند آیا۔ پس اسکی برکت سی ہم اسکے سب گناہوں کو بخش دئے۔ ایسے اور بھی فضائل اس نام مبارک کے آئے ہیں جو مطولات میں مذکور ہیں ع اس مبارک نام پر کیون کر فدا ہو دیں نہ ہم + وباللہ التوفیق۔

# شمائل محمدی ﷺ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

پس از حمد خداوند تعالیٰ
بھی نعت مصطفیٰ سالار والا

کچھ اک حضرت کے اوصاف شمائل
میں لکھتا ہوں سن از جان و از دل

مسلمانوں کو سب لازم ہے واللہ
کہ حضرت کے شمائل سے ہوں آگاہ

کہا ابن حجر نے فخر افاضل
تو دیکھ اس طرح در شرح شمائل

شمائل اور اوصاف پیمبر
تو اثر سے ہوں ثابت جس طرح پر

خلاف اسکے کرے گر کوئی ظاہر
تو ہوگا وہ یقین بے شبہ کافر

چنانچہ مصطفیٰ کا رنگ والا
جو گورا تھا کہے کوئی اسکو لالا

دیا بولے نہیں قرشی تھے حضرت
دیا فرمائے بے ریشی میں حضرت

پس اس سرور کے اوصاف و شمائل
تو اثر سے جو ثابت ہووے کامل

یہاں تک اسکو جانے بالضرورت
مسلمانوں کو ہے لازم کہ وہ عورت

کہ جس دم ذکر آن خیر البشر ہو
تو صورت آپکی پیش نظر ہو

حضور مصطفیٰ میں رات اور دن
رہی حاضر سدا از راہ باطن

ولے ہم کو کہاں ویسی زبان ہو
کہ جس سے اس شمائل کا بیان ہو

کہاں اس خامہ تبیان کو طاقت
کہ لکھے مصطفیٰ کی حسن سیرت

زبان جبریل کی قاصر جہاں ہو
تو پھر انسان کو امکان کہاں ہو

مصور سے بھی ہووے وصف تصویر
نہیں زیبا یہاں اوروں کی تقریر

یقیں جو حسن صورت حسن سیرت
خدا نے آپکو کی تھی عنایت

کمال اعتدال انکو جو بخشا
کسیکو نہیں دیا زنہار ویسا

کوئی اس شان کا مخلوق والا
نہیں پیدا ہوا ہے اور نہ ہوگا

وہی سب خلق میں ہے فرد یکتا
نہیں کوئی نظیر و مثل اون کا

بہ تعریف جمال شاہ ابرار
صحیح آئی ہیں بہت اخبار و آثار

کروں گر شرح آئی ہو مطول
بیان کرتا ہوں کچھ تھوڑا سا مجمل

## وے حدیثیں جو حضرت کی صورت مبارک کے بیان میں آئے ہیں

کہا ہے ابن عازب نے یہی پھر
کہ تھے خوش رو نہایت بیشک پیمبر

کہا ہے کعب بن مالک نے سنئے
جبیں میں جب کہ خوش حضرت ہوتے

کہا ہے بو ہریرہ نے کوئی شئے
میں بہتر آپ سے دیکھا نہیں ہے

جبیں ہوتی تھی روشن اس طرح سے
کہ ٹکڑا چاند کا جس طرح چمکے

حالات حضرت چشم مبارک

بصارت شریف

ابی اسحق سے آئی روایت
کبھی وہ چہرۂ سالار دوران
کہا ابن ابی ہالہ ای اکرم
بھی رہتی تھے دلونمین پر ہیبت
کہ جب ہوتے رسول اللہ شادان
تعالی اللہ یہ حسن خدا داد
روایت ہے علی سے شہ کی آنکھین
بھی از خود سرمگین تھین چشم والا
کہ حضرت دیکھتے تھے ای برادر
لکھا قاضی عیاض باصفا نے
نظر اس بادشاہ انبیا کی
کبھی ہے سو سما کرتے نظر ہان
نماز اس شہ کے جو پڑھتے تھے پیچھے
رکوع و سجدہ تم کرتے ہین تحقیق ہان
کہ جیسا آپکا سب کنہ احوال
کہ رویت رویت بصری رہی وہ
اگر وہ رویت بصری رہیگی
دیا کچھ دیکھنے حضرت کو ذیشان
اگر وہ رویت قلبی ہے سمجھ
احاطہ درک محسوسات مین بھی
نماز و غین ہو یا ہو وقت دیگر
خدا ہی غیب دان بالذات سر آن
بھی مژگان شریف شاہ ابرار

کہ تھی ہمدانیہ یک نیک عورت
تھا بالتحقیق مثل بدر تابان
رسول اللہ تھے فخم و مفخم
جلیل المرتبت باعز و حرمت
تو ہوتا چہرہ آئینہ سے تابان
تھا کس درجہ مین یکہ ای نیک بنیاد
نہایت خوبصورت اور بڑی تھین
لگا ہی ہو وین انکو سرمہ گویا
اندھیری رات اور دنمین برابر
یقین اپنی شغل کے درمیانے
سمجھ اکثر زمین کے ہی طرف تھی
وہ وجہ انتظار وحی تھا جان
سو فرماتے تھے انکو اسطرح سے
ہی ظاہر وہ نہین ہی مجھ پہ پنہان
نہ جانے کوئی غیر رب متعال
رہی یا رویت قلبی وہ سمجھو
تو ظاہر ہے ہی آنکھو سے ہوگی
نہ لازم تھا جہت آگے کا ای جان
تو بیشک وحی اور الہام سے ہو
جو اس پاک کو بخشا تھا یونہی
جو جب چاہی یقین خلاق اوس
رسل اور اولیا کو اپنی احیان
تھے پیوستہ دراز اور یہی تھا

وہ کی ہی حج بھی میرے ساتھ آکر
ہین آگے آپکے اور بعد اصلا
کہ یعنی بس جمیل و خوبصورت
مواہب مین امام قسطلانی
بھی انمین عکس تب پڑتا تھا ای یار
کہان یوسف نبی مین حسن ایسا
سفیدی مین رگین باریک تھی لال
امام دین بخاری پاک انفاس
بھی شیخ بیہقی فیاض یکتا
ثریا مین جو ہین گیارہ ستارے
حضور و غایت شرم و حیا کا
بھی آگے اور پیچھے اپنے ای جان
کہ سجدے اور رکوع اندر ای مردم
وہ رویت کی حقیقت ای برادر
یہ آوی عقل بشری مین جو بقیل
نماز و غین ہی ہوے خاص بات
تو ہر ہر جزو تن مین شہ کے مولا
کہ حضرت کو خداوند سبب ساز
بدرک علم معقولات جیسا
بہ نسبت اس امام انبیا کے
اگر ہو کشف حضرت پر ای گیانی
اگر ہی کشف جب چاہی ہو غایت
مبارک گان تھی وہ کان اعجاز

ہین پوچھا اس سے کچھ وصف پیمبر
نہین دیکھی ہون ہرگز مثل انکا
نظر آتے تھے سب لوگونکو حضرت
نہایہ مین کیا ہے نقل راوی
در و دیوار ہوتے تھے نمودار
کرشمہ تھا یہ حسن احمدی کا
کمال حسن پر یہ بات ہے دال
روایت یون کیا از ابن عباس
ہے بی بی عایشہ سے یونہی لایا
رسول اللہ انکو دیکھتے تھے
بلاشک جانئے اسکا سبب تھا
برابر تھی نظر حضرت کی یکسان
کبھی پیچھے سے جلدی منکرو تم
خدا ہی خوب جانے ہے مقرر
یہی ہے جانئے اب اسکی تفصیل
دیا ہو عام سب اوقات دن رات
ہے قادر قوت بصری دیا تھا
دیا تھا اپنی رحمت سے [illegible]
احاطہ قلب نبوی کو دیا تھا
بلاشک شخصیت بھی انکی سے
نہین بالذات ہے یہ غیب دانی
یہی ہے اعتقاد اہل سنت
سماعت مین بھی [illegible]

یہ بیداری میں خواب و درون دیکھ
احیط آسمان سے مین ہون ہمراز
کشادہ بھی تھی پیشانی فاخر
لکھین تقدیر جو در شکم مادر
عجب اس نور کی ہے اک بلندی
بھی شفتین مبارک یعنے دو لب
علی کہتے ہین وہ آگے کے دندان
بھی باہم تھے کشادہ سے آنخدان
لعاب پاک مین حضرت کے امیر
شفا بخشا اسی ساعت مین اور
وہ کنوین سے تھی بے شبہ سمجھو
وہ آب شور شیرین ہوگیا ہے
ورے ہنسنے مین اس سرور کے ای یار
وہ قہقہہ ہی بلند ہو جس سے آواز
ہے آئی بو ہریرہ سے روایت
تھا شل ضحک رونیکا بھی انہ ا
تہجد اور تلاوت اور دعا جب
تجلی جلال رب متعال
بزرگ خوشنما حضرت کا تھا سر
کہا ہو مبارک مصطفےٰ کے
پہنچتے تھے وہ تا گوش مبارک
یہ وجہ اختلاف اور انکی تطبیق
وگرنہ کم نظر آتی درازی

سنا کرتے تھے تم یکسان وہ نبی ٹھیک
سنا کرتا ہون یعنی اسکا آواز
بھی اک نورانیت تھی اس سے ظاہر
ہی پیشانی پہ ہی وہ بھی مقرر
تھی رخشان آپکے بالا بینی
تھے الطف اور حسن اور خوشنما سب
تھے بالتحقیق روشن اور تابان
جو از بس خوشنما آگے کے دندان
شفای مرض مہلک کی تھی تاثیر
اسیدن جا لگے وہ فتح خیبر
جھلک کر لگی ہے مشک کی بو
مدینے مین وہی فائق رہا ہی
کبھی قہقہہ تھا زنہار زنہار
وقار اس سے یقین جا وانہی مسا
کہ کرتے تھے کبھی گر ضحک حضرت
کہ رونے مین تھا حضرت کے آواز
کرن روتے تھے اکثر مصطفےٰ تب
بھی جب کے تی تو روتے تو درانی
نشان ہی یہ کمال عقل او پر
نہ آویزان کبھی بھی نہین تھے
ہے وسل قول تا دوش مبارک
لکھے ہین اسطرح ارباب تحقیق
تھے موی پاک وہ یکحال پرہی

بھی فرماتے تھے تم سنتے نہین جو
کہین اک شہر کی ہین اسمین جگہ یہ
لکھے ہین اثر طالع ای سخندان
بلند اس شہ کی تھی بینی والا
نظر آتا تھا یون وہ نور اطہر
تھے دندان مبارک مصطفےٰ کے
یہ آیا در حدیث ابن عباس
کرن جب بات یون تو تھا منظور
علی کے جب کہ تھی آشوب آنکھین
بھی پس خوردہ نبی کا آب اکیبا
انس کے چاہ مین بھی آ موجب
ہنسا حضرت کا تھا اکثر تبسم
تبسم مسکرانا ہے تو پہچان
بھی دل ہوتا ہی مردہ جان اس سے
تو دیوارین سمجھ ہوتے تھے رخشان
فقط ہوتے تھے غم سے اشک ریزان
وہ رونا تھا برای فکر امت
بیان مین اب تجھے اعضای نبی کا
قتادہ نے کہا پوچھا انس سے
میانہ مین تھا دو تو نہین ایجابی
روایت ایک آئی ہے ای باہوش
لگاتے تیل وہ جب شانہ کرتے
بھی آئی یک روایت ای حق آگاہ

بلاشک مین اسے سنتا ہون سمجھ
وہان پر یک ملک ہی سر بسجدہ
پیشانی سے ہی ہوتا ہے نمایان
تھا تابان اس سے اک نور تجلا
کہ گویا مہر پر چڑھتا ہے اوپر
عجب روشن زیادہ موتیون سے
کشادہ لب تھے ابجل سیدان اس
کہ گویا نبی نکلتا اس سے یک نور
لعاب اپنا نبی ڈالے تھے اسمین
حبیب یک کنوین مین لاو انہی مین آیا
لعاب پاک حضرت کا پڑا جب
یقین تھا ضحک کمتر جانیو تم
ضحک ہی جس سے دندان ہون نمایان
تو دوری لے سدا پرن اس سے
ہون رخشان جون زنور مہر تابان
بھی ہوتا جوش سینہ دیگ سا جان
دیا تھا باعث رقت امت
مبارک آپکے لے سر سے تا پا
کہ فرما بال تھے حضرت کے کیسے
بڑی ظاہر تھی انسے خوشنمائی
درازی انکی تھی تا نرمہ گوش
نظر آتے مبارک بال لمبے
اگر کترانے سے وہ ہوتے تھے کوتاہ

مبارک ریش کو بھی شانہ کرتے | بھی آئینہ مین چہرہ دیکھتے تھے
ہے اسکی دید آئینے مین تصویر | کہ سر قدرت حق تھا نمایان
خدا کے ساپچہ قدرت مین ہے بین | وہ تھی ڈھالی گئی با زینت و زین
تھی سیم خام مین آبا فقرت | کہان ویسی صفائی اور صفوت
بھی بعضون نے لکھا ہے آخر وہ | کہ تھی وہ گردن آہو کی مانند
کسی شی بھی تشبیہ ای انکو کار | نہین ہے جانیو اسکو سزاوار
شکم اور سینہ ہر دو بھی تھے ہموار | تھی پستی بلندی انمین زنہار
کہ کاغذ ایک پر اس تہ کئے ہین | کہ دیکھا ہون یقین اسطرح سے مین
سوا اسکے شکم سینہ پہ ای یار | نہین تھی بال سے جا نمودار
مبارک تھی بغل کہ تراق اجلے | بھی ہر گز بال کچھ انمین نہین تھے
کہا ہے قرطبی اور شیخ طبری | کہ حضرت کے خصائص سے ہے یہ بھی
بھی عرق و بغل سے حضرت کے جو | صحابہ مشک کی سونگھے مین خوشبو
کہ ہے ڈالی ہوئی اک لوح سیمین | یہ لوح سیم بھی ایسی خوش آئین
دو نو شانون کے درمیان کرامت | عجب منقوش تھا مہر نبوت
بھی لکھا ہمین تھا کلمہ شہادت | کہ کہتے ہین اسے مہر نبوت

اللّٰہ وحدہ لا شریک لہ توجہ حیث کنت فانک منصور

وہ نقش خاتم پر نور تابان | وہ ختم المرسلین کو خاص تھا جان
مگر اسکی نبوت کی علامت | تھے سید ہی نام اسکے باصداقت
کہا کیا خوب مولانای جامی | رکھے حق پاک اسکا نام سامی
دو بازوے مبارک اور ذراعین | ز مرفق تا سر انگشت ہے بین
دو و بند دست مین کچھ تھی درازی | نشان تھی یہ بڑی جود و سخا کی
انس بولا حریر نرم و دیبا | نہین دست نبی سے نرم تر تھا
کہا ہے سعد وہ سالار ابرار | عیادت کو مری آئے تھے یکبار

جمال باصفا اس شہ کا الحق | تھا جیسے اک مطلع انوار مطلق
مبارک تھی جو گردن مصطفیٰ کی | نہایت باصفا اور خوشنما تھی
بیان کیا اسکی حسن صفائی | بھی وہ نورانیت اور خوشنمائی
دئے تشبیہ اسکو گرچہ بعضے | پہ پیری گردن اک ڈھالی گئی سے
صفوت اسکے سمجھانیکے خاطر | دئے ہین ایسی تشبیہات آخر
بھی تھا سینہ کشادہ اکجا جان | مسافت تھی دو نو شانون کے درمیان
کہا ہے ابن ابی شکم والا | یقین کاغذ کے جیسا تھا صفا
مبارک آپکے سینہ سے تا ناف | لکیر اک بال کی باریک تھی صاف
دو نو بازو و دو نو کندھے اوپر | بہت ہی خوشنما تھے بال انور
جو تھا رنگ مبارک سب بدن کا | مبارک رنگ بغلو کا وہی تھا
کہ اک ہی رنگ تھا بغلون مین کا | نہین اورونکو ہے یہ بات حاشا
مبارک پشت تھی ہموار ایسی | نہایت صاف پر انوار ایسی
ملایم سیم ایسا کب ہوای یار | مگر دیکھا وہ یہ تشبیہ ناچار
کہ تھوڑا گوشت کچھ ابھرا ہوا تھا | نہایت تھا منور اور مصفا
لکھا ابن حجر در شرح مشکوٰۃ | یہ فقرہ ہمین تھا مرقوم خوشنما ت
ز آیات الٰہی ہے مکرم | وہ اک آیت تھی اور اک سر اعظم
وہب بن منبہ نے کہا ہے | کہ ہر رسل کو نبی بھیجا گیا ہے
یہ حضرت کی نبوت کی ای فاخر | نشان پشت مبارک پر تھی ظاہر
نبوت را توئی آن نامہ در مشت | کہ از تعظیم دارد مہر بر پشت
تھے پر لحم و سطر و خوب و خوشتر | بھی کچھ لمبی تھے انگشتان اطہر
بھی تھی پر گوشت کفین مبارک | بھی ریشم سے زیادہ نرم بیشک
وہ دست احمدی کے خیر و برکات | بہت مروی ہین اعجاز و کرامات
بھی پیشانی پہ تیر ہاتھ رکھکے | شکم اور سینہ اور چہرہ پہ پھیرے

وہ دست پاک کی خنکی بلا شک — جگر میں اپنے میں پاتا ہوں اب تک

میں اپنے ہاتھ کو بعد از جو سونگھا — تو بہتر مشک سے خوشبوئی پایا

بھی ہر دو ساق اس سرور کے یار — تھے باریک و ضخیم و صاف و ہموار

زمین پر جبکہ چلتے تھے پیمبر — تو لگتے تھے قدم کے پورے زمین پر

کہوں کیا قامت زیبا کی تعریف — کہ خامہ میں نہیں امکان توصیف

نہ کوتہ نہ درازی صاحب دل — درازی کے تھا لیکن ساتھ مائل

بھی تن کو آپکے سایہ نہیں تھا — کہ تن سب نور کا مایہ یقین تھا

بھی گورے بدن میں تھی پوری ملاحت — نمک تھا اس سفیدی میں نہایت

بھی خوشبو آپکے تھی ایسی تن میں — کہ ویسی بو تھی مشک ختن میں

کہا سونگھا نہیں میں کوئی خوشبو — زیادہ آپکی خوشبو سے سچ ہو

روایت ہے یہ تن عتبہ سے ای یار — جھکتی تھی سدا خوشبوی بسیار

سبب پوچھی کہا وہ نیک محضر — ہوی تھے آبلے میرے بدن پر

کہ کپڑے تو اتار اپنے بدن سے — اتارا میں نے کپڑا اپنے تن سے

ہوی پیدا یہ بوئے خوش ہی تب سے — نہیں ہوتی ہی کم میرے لیے گاہے

مدینہ کے در و دیوار سے ہان — ابھی پاتے ہیں وہ خوشبو محبان

کہ در رخاک مدینہ خوب سوجو — معطر خاص اک ایسی ہی خوشبو

بلکہ فضلات نبوی میں ہی پہچان — تھی خوشبو یک جہکتی ای سخندان

زمین ہوتی تھی شق تب جانیو تم — براز و بول ہوتا ہمیں تب گم

مبارک تن سے نکلے جو کہ فضلہ — نہیں ہوتا تھا اس سے کوئی آگہ

سوا نے بہر قضائے حاجت اک جا — ہوی یکدن نبی تشریف فرما

نشان بول و براز با صفا کا — نظر آیا نہیں کچھ مجھ کو اصلا

تو خوشبو اسے آتی تھی خوشتر — ہوا ہے مغز بس میرا معطر

چنانچہ ام ایمن سے ہے مروی — جو اس سالار دین کی خادمہ تھی

بھی وایل بن حجر بولا ای آگہ — کہ حضرت سے کیا میں نے مصافحہ

تھی خوشبو یوہی سب حضرت کی تن میں — کہ بو ویسی نہیں مشک ختن میں

بھی تھی پر گوشت ایسے ہر دو تلوی — کہ آب اُنسی روان ہو جلد گزرے

بھی ہر دو ایڑیاں کم گوشت سے جان — لطیف و خوشنما ای نیک عنوان

کہ سرو بوستان انس تھا وہ — نہال گلستان قدس تھا وہ

مگر جب وہ ساتھ لوگوں کے چلتے — نظر آتے تھے سب لوگوں میں اونچے

مبارک آپکا تھا رنگ گورا — جمال و حسن بھی تھا اسمیں پورا

سفیدی ساتھ سرخی کی تھی مائل — انہیں بخشا تھا مولا حسن کامل

انس جو خاص تھا حضرت کا خادم — کہ تھا دس سال حضرت کا ملازم

تھی وہ بوئے خوش در مشک و عنبر — نہیں تھی اور کوئی خوشبو بھی بہتر

نہیں حالانکہ عتبہ کوئی خوشبو — لگاتا تھا کبھی اپنے بدن کو

کہا میں جا کے حضرت سے یہ حالت — مجھے یوں حکم تب فرمای حضرت

مبارک ہاتھ پر تب اپنے کر دم — پھرا تن پہ میرے دست اکرم

کسی رہ سے گذرتے گر پیمبر — وہ راہ ہوتی ہی خوشبو سے معطر

شمیلی تھا جو از راہ وجدان — خبر اسطرح دیتا ہی وہ جان

کہ کوئی مشک و عنبر میں نہ آیا یار — سمجھ ویسی نہیں خوشبوی زنہار

کہ جب بہر قضائے حاجت آئے یار — کہیں تشریف لیجاتے وہ سالار

بھی یک خوشبوئی پاتے تھے وہاں سے — جھلکتی تھی یقین جو اس مکان سے

کہ ہے منقول از بعضے صحابہ — کہ تھا میں یک سفر میں ہمراہ

فراغت پاکے جب تشریف لائے — وہاں ناگاہ دیکھا میں نے جا کے

مگر اسجا پڑی تھی تین ڈھیلے — میں سونگھا ہوں وہ ڈھیلوں کو اٹھا کے

مگر حضرت کا پیشاب مطہر — نہیں دیکھی او سے بعضے مقرر

کہ حضرت کے پلنگ کے نیچے ہر شب — تھے رکھتے قدح یک ہم ای مودب

کئے تھے بول کہ شب امین سرور ۔ کئے پس صبح کو یہ حکم مجھ پر
کہ باہر پھینکدے اب اسکو لیجا ۔ پشاب اس قدح مین تب کچھ نہین تھا
کبھی مین پانی اس تشنہ تھی مین ۔ جو کچھ اس قدح مین تھا پی گئی مین
تبسم تب کئے سالار والا ۔ کہے درد شکم تجھ کو نہ ہوگا
ولیکن نہین کئے یہ حکم ہمکو ۔ ای ام ایمن اپنے منہ کو دھو تو
طہارت پر وہ فضلات نبی کے ۔ گئے ہین عالمان اس ہی سبب سے
تھی برکہ نامیہ اک اور عورت ۔ کہ کرتی تھی نبی کی وہ بھی خدمت
کی نوش یکبار وہ بھی بول اطہر ۔ اسے ارشاد فرمائے پیمبر
کہ تجھکو صحت دائم ملے گی ۔ کبھی ہرگز نہین بیمار ہوگی
نہین بیمار وہ ہرگز ہوی ہے ۔ مگر اس مرض سے ہی جو موی ہے
بھی اک آئی روایت ابرادر ۔ پیا تھا شخص یک بول پیمبر
سو خوشبو تھی مہکتی اسکے تنمین ۔ بھی اسکی نسل ہر تا چند پشتین
بھی یوہنی خون اطہر کو نبی کے ۔ صحابہ پس تبرک جانتے تھے
لگا کر سنگیان حضرت کو یکروز ۔ نکالا خون یک حجام فیروز
بھی باہر لیگیا اور پی گیا وہ ۔ جب آیا پوچھے حضرت کیا کیا وہ
کہا باہر لیے مین لیگیا تان ۔ کہ تا کردون زمین کے نیچے پنہان
ولیکن آپ کا خون مطہر ۔ نہین چاہا کہ مین ڈالون زمین پر
لہذا پی لیا مین اسکو جولان ۔ کیا اپنے شکم مین اسکو پنہان
یہ سن فرمائے ہین تب اسکو حضرت ۔ کیا تو نفس کی اپنے حفاظت
کہ یعنے تو نے امراض و بلا یا ۔ مقرر ذات کو اپنے بچایا
احد مین جب ہو زخمی پیمبر ۔ تو آ مالک نے چوسا خون اطہر
کہے تو ڈالدی اسکو زمین پر ۔ لگا کہنے قسم وہ حق کی کھا کر
رسول اللہ کا خون مطہر ۔ نہین واللہ ڈالونگا زمین پر
یہ کہہ کر پی گیا وہ خون اکرم ۔ کئے ارشاد تب سالار عالم
بہشتی پر نظر کرنا جو چاہے ۔ تو وہ اس مرد کو بیشبہ دیکھے
بھی عبداللہ زبیر ایسا ہی یکبار ۔ پیا ہے جبکہ خون شاہ ابرار
کہے حضرت نہ تجکو چھوویگی نار ۔ مگر از بہر آن سوگند جبار
کہ یعنے حقتعالی نے بقرآن ۔ قسم اس بات کی کھایا ہے تو جان
کہ سارے خلق کو لاونگا پل پر ۔ گذر سب کا ہو اس پر روز محشر
ہین ایسے اور بھی آئی روایات ۔ سمجھ ہوتی ہے ثابت انسے یہ بات
کہ خون و بول تھا حضرتکا طاہر ۔ بھی ایسا ہی سبھی فضلات فاخر
کہا یعنی امام بوحنیفہ ۔ بغیر شبہ قایل ہے اسیکا
کہا ابن حجر نے اسطرح سے ۔ کہ پاکی پہ وہ فضلات نبی کے
دلیلین بھی بیا آئی ہین ابرار ۔ خصائص سے گنی ہین انکو اخیار
بیان صورتکا حضرت کے مقرر ۔ یہان آخر ہوا ہے مختصر تر

## وہ حدیث طویل جو سیرت شریف کے بیان مین آئی ہے

بیان سیرت نبوی یہان سے ۔ مین لکھتا ہون تو سن اب گوش جان سے
ائمہ جو ہین آل مصطفی کے ۔ مطول اک حدیث آئی ہے انسے
روایت اسکی ہوتی ہے بہ این ۔ مسلسل منتہی آخر بحسنین
بیان حلیہ خیر البریات ۔ بھی بعضے سیرت او صفات و عادات
ہین مذکور اس حدیث پاک مین جب ۔ یہان لکھتا ہون اسکا ترجمہ اب
حسن بولے مری ماموسے پوچھا ۔ ابی ہالہ کا بیٹا ہند جو تھا
حسن ماموکہے ہین ہند کو جو ۔ سبب اسکا یہی ہے خوب سمجھو
مقرر در زمان جاہلیت ۔ کہ بعضے مصطفی اکرم قبل بعثت

نکاح حضرت بی بی خدیجہ رض
پسر پہلا ہی ہالہ جب آذیشان
ہوی ہی اس سی دخترکی ایک پیدا
غرض وہ ہند ابی ہالہ کا بیٹا
ربیب مصطفے تہا جب وہ ذیشان
پیمبر کے شمائل اور اوصاف
بھی وہ حضرت کی پاک اوصاف کہتا تہا
بصورت اور سیرت باکرامت
تو اسکو پوچھتے تھے اہل تعبیر
تو اسکو بولتے تعبیر گویان
نبی کی صورت و سیرتکا تبیان
بیان سیرت والا کیا جو
کہ یعنے کہ بیان اس شاہ دین کی
کہ یعنے وجہ اندوہ کا یہ حضرت
خموشی تھی و راز اس کی اکثر
کہ یعنے نقطہ کاہل اور پورا
ملایم طبع اور خوش خو تھے سالار
مذمت بھی نہ کرتے کوئی شی کی
تجاوز جو کرے حق خدا سے
یہ حق نفس خاطر اپنے سروزر
اشارہ مین فقط انگلی سی کرتے
کف چپ پر تھی اپنے مارتے ہان
مگر ہوویگا اس عادت مین کچھ سر

ابی ہالہ کے ساتھ اول ہوا تھا
ابی ہالہ ہی اسکی کنیت جان
مقرر ہند ہی تھا نام اسکا
خدیجہ کے شکم سی ہی ہوا تھا
حسن ماموں کہی ہین اسلئے جان
کہ تھا وہ حلیۂ اقدس کا وصاف
کرو مین تاکہ دستاویز نزات
بڑی حاصل تھی حضرت سے شباہت
کہ کیسی شکل ہی دیکھا بہ توقیر
حقیقت پر ہی دیکھا ہی یکی
کیا تفصیل سی ای نیک عنوان
مین اسکا ترجمہ لکہتا ہون دیکھو
خموشی اور گویائی تھی کیسی
خدا کا خوف تہا اور فکر است
کہ رہتے تھے خموش اکثر پیمبر
مبارک لب سے حضرت کے نکلتا
نہ سخت و تند خو یا تو غیبی نہا
نہ کہانے کی بہت کرتے ثنا بھی
تو حضرت تب بہت غصے مین آتے
نہین لیتے تھے بدلا ای برادر
عجب کیوقت اپنا کف پھراتے
یہ عادت آپکی تھی ای سخندان
کہ پانی ہین ہی اسکے عقل قاصر

ہوی تھی اس سے دو فرزند پیدا
ابی ہالہ وہ جب رحلت کیا ہی
ہوا ہی جب عتیق ای عنوان
مسلمان ہو گیا وہ باسعادت
غرض حضرت حسن کہتے ہین ایسا
ہین ہم امید رکھتا تہا کہ اس سے
امام دین حسن خود ای برادر
یہانتک خواہین کوئی باسعادت
اگر وہ بولتا شکل حسن پر
غرض ابن ابی ہالہ ای خوش نسب
بذکر صورت شاہ بریات
حسن راوی ہی پھر پوچھے مقرر
تو راوی نے کہا حضرت تھا یون فکر
نہین تھی آپکو آرام و راحت
سخن کا ابتدا اور انتہا ہان
بھی رہتے مختصر الفاظ ای یار
بھی کرتے تھے سدا نعمت کا اکرام
کرین جس طرح سے اہل تنعم
نہ لا سکتا تہا کوئی تاب اسکا
اگر کوئی شی طرف کرتے اشارہ
بھی کرتے تھے سخن وہ شاہ دین جب
سمجھ حضرت کی سب عادات والا
بھی جب حضرت کبھی غصے مین آتے

تھا ہالہ ایک تھا ہند دوسرا
عتیق اس سے نکاح اپنا کیا ہی
نکاح مصطفے مین آئی وہ جان
حدیثونکی بھی کرتا تھا روایت
کہ مین ابن ہند ماموسے ہون پوچھا
صفت کوئی مری مین ہی جانے
تہے اشبہ با رسول رب اکبر
اگر پایا رسول اللہ کی رویت
ہوی ہی رویت نبوی میسر
امام دین حسن سے یہ سنا جب
کئی آگے تو گذرے ہین روایات
سکوت و نطق حضرتکا بیان کر
کہ تھے اندوہناک و دایم الفکر
نہ ہرگز بات کرتے غیر حاجت
تہا پورا اور کامل آپکا جان
معانی رکھتی ان لفظوں مین بسیار
اگرچہ کم ہو نعمت ای نکونام
ہمین لذت پسندیدہ ہی ہر دم
لیا جاتا نہ جب تک اسکا بدلا
اشارہ کرتے اپنے کف سے پورا
انگوٹھا اپنے سیدہے ہاتھ کا تب
تھے محبوب خداوند تعالی
تو پہلا اور منہ کو پھیر لیتے تھے

ہین احادیث مختلف آئے　　اور ائمہ بھی اختلاف کئے
تین رکعت ہی پر جو ایقین　　اسمین کوئی کیا خلاف نہین
لیک مالک سے اسکے پڑھنے مین　　جلتے دو روایتین ہین
یا مدامی ہے واجب مشروع　　یا ہی قبل رکوع و بعد رکوع
ابن مسعودؓ کا ہے یہہ مذہب　　اور کئی عالمونکا ای خوش ڈھب
احمد و شافعیؒ کے پاس ولے　　یک روایت سے پاس مالک کے
قول مشہور احمد حنبلؒ　　دایمی ہے قنوت ای اہل
اور مذہب امام مالکؒ کا　　یک روایت سے بھی یہی ہیگا
اور مالک کے پاس ای بھائی　　خاص ہے وہ نماز صبح مین ہی
اور دلایل سے بوحنیفہؒ کے　　دیکھ لکھتا ہون اب بیان تہوڑے
کہ کہا اس نے وہ ثقہ است　　وتر پڑھتے تھے تین ہی رکعت
اور ایسا ہی ابن کعب سے بھی　　لائے ہین ابن ماجہ نسائی
کہ ابو بکرؓ اور عمرؓ عثمانؓ　　اور علیؓ سے سنا ہو نہین یہ جان
اور یہہ چارون بھی اقتدا کرکے　　آخر وترین ہی پڑھتے ہے

لیک وہ اختلاف جو آیا　　گفتگو ہی با فضل و اولی
اور پڑھنا ہی وترین جو قنوت　　پایا بیشک باتفاق ثبوت
لیک ہے اختلاف اسمین بہی　　کیا پڑھے اسکو خاص رمضان
جانو مذہب ہین بوحنیفہؒ کے　　دایمی ہے رکوع کے آگے
جیسے سفیان محقق آفاق　　اور ابن مبارک و اسحاق
ہی یہہ بنصف اخیر در رمضان　　پڑھنا بعد رکوع ای ذیشان
قبل و بعد رکوع ای مسارز　　ہی دو نو وقت بھی قنوت جواز
احمدؒ و بوحنیفہ پاس ایجان　　خاص ہے وترین قنوت پہچان
اور بلا شبہ شافعی کے پاس　　صبح اور وترین ہی ہیو سواس
اپنی اوسط مین شیخ طبرانی　　لایا ابن عمر سے ای گیانی
اور اسمین قنوت پڑھتے تھے　　جانو بیشک رکوع کے آگے
اور روایت کیا ہی سن لیجے　　دارقطنی سوید غفلہ سے
کہ کہے پڑھتے تھے وہ عمرؓ دین　　آخر وترین قنوت یقین
بوحنیفہ کے اور بھی ہین دلیل　　ہی کافی ہین بس یہان کے قبیل

جاننا چاہئے کہ قنوت سے مراد مطلق دُعا ہے یا کوئی دعا خاص ہی؟ اس باب مین اختلاف ہی۔ امیر المؤمنین علی مرتضیٰ رضی اللہ عنہ مروی ہی کہ حضرت آخر وترین یہہ پڑھتے تھی اللھم انی اعوذ بک من سخطک بمعافاتک من عقوبتک واعوذ بک منک لا احصی ثناءً علیک کما اثنیت علی نفسک رواہ اصحاب السنن الاربعہ بیہقی نے حاکم کی روایت سے شرط شیخین پر لایا ہی کہ امام حسن بن علی رضی اللہ عنہما روایت کرتے ہین کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مجہہ کو تعلیم کئے کہ یہ کلمات اپنے وترین پڑہا کرین اللھم اہدنی فیمن ہدیت وعافنی فیمن عافیت وتولنی فیمن تولیت وبارک لی فیما اعطیت وقنی شر ما قضیت فانک تقضی ولا یقضی علیک انہ لا یذل من والیت ولا یعز من عادیت تبارکت ربنا وتعالیت وصلی اللہ علی النبی۔ امام شافعیؒ اور امام احمدؒ کے پاس قنوت اللھم اہدنی فیمن ہدیت الخ ہی اور امام اعظمؒ اور امام مالک کے پاس اللھم انا نستعینک الخ ہے۔ اور ابی حنیفہ کے پاس ہر دو کو جمع کرنا ہے اور امام ابو اللیث نے کہا کہ اللھم اغفرلی تین بار کہے اور بعضے ربنا آتنا فی الدنیا حسنۃ الخ بھی لائے ہین اور کہے ہین کہ جسکو دعای قنوت یاد نہو اللھم اغفرلی یا ربنا آتنا پر اکتفا درست ہی اور لکھتے ہین کہ اللھم

انا نستعینک اگرچہ صحیحین اور سنن معروفہ میں مذکور نہیں لاکن ائمۂ حنفیہ اسکو صحیح طریقوں سے طبرانی وغیرہ کی روایت سے ثابت کئے ہین اور امام سیوطی نے جو شافعیہ سے ہے کتاب عمل الیوم واللیلہ میں رکوع کے بعد ہی اللّٰہم انا نستعینک کچھ الفاظ کی تغیر اور تقدیم وتاخیر کے ساتھ لایا ہے اور امام محمد سے نقل کئے ہین کہ قنوت مین ایک دعا معین نہین ہے یعنے دعوات مرویہ سے کبھی کبھی کوئی دعا پڑھے ہے۔ کیونکہ ایک ہی دعا کو معین کرنے مین حضور اور رقت قلب حاصل نہین الحاصل وتر مین قنوت کا پڑہنا احادیث صحیحہ اور اتفاق ائمہ سے ثابت ہے ہان قبل رکوع یا بعد رکوع اور دایمی یا مع تخصیص اخیر رمضان وغیرہ میں اختلاف ہے۔ واللہ اعلم۔ اور حضرت نماز وتر کی پہلی رکعت مین بعد سورۂ فاتحہ کے سبّح اسم ربّک الاعلٰی دوسری میں قل یا ایّہا الکافرون تیسری مین قل ھو اللہ احد پڑہتے تھے۔ اسی طرح روایت شیخ ابن ہمام نے اپنی مسند مین امام احمد سے وہ ابراہیم سے وہ اسود سے وہ بی بی عایشہ رضی اللہ عنہا اور دسی یہی اکثر اہل علم صحابہ سے اور انکے بعد کے بزرگوں سے اور وہ جو بعضے لوگ پہلی رکعت میں سورۂ انا انزلناہ پڑہتے ہیں کسی جگہہ ماثورہ مروی نہیں۔ ہان کہتے ہیں کہ بعضے فقہ میں آیا ہے اور حضرت وتر کا سلام دیتے تین بار کہتے سُبحان الملک القدّوس اور تیسرے بار اس کلمہ کو آواز بلند اور کشش حروف سے کہتے۔ پھر ربّ الملائکۃ والرّوح کہتے تھے۔

## وتر کے بعد دو رکعت نفل کا بیان

اور پڑہتے تو جانو حضرت ہے وہ دو نوں کے درمیان وہ بجا لیک بیٹھے ہی رہتے اور احمد بھی لوا امہ سے پہلی رکعت مین سورۂ زلزال کہے حضرت کہ شب کی بیداری پھر تہجد کرے بھلا گر اٹھیں اول شب مین جو کہ وتر پڑہے اور صحابہ کی ایک جماعت بھی ہو معارض بظاہر ای بھائی

وتر کے بعد نفل دو رکعت ام سلمہ کی یہہ روایت جان یعنے وہ بیٹھ کر ہی پڑہتے تھے بھی روایت کیا ہی کون سے پڑہتے دوسری میں کافرون حال ہو آپ اٹھنا جبکہ ہے بھاری ورنہ کافی وہ رکعتین ہو وین تو اُسے چاہئے کہ بعد اسکے یہہ دو رکعت کی ہے روایت کی وہ صحیحین کی خبر ہے ہی

جو ہے مسند امام احمدؒ کی کہ کہے بعد وتر آن حضرت ترمذی میں بھی یہہ حدیث شریف وتر کے بعد وہ مشہ امت اور لکھا ہے صاحب مشکات جب تمہارے کوئی وتر پڑہے بعضے اصحاب شافعی سے بھی کرکے شب کے قیام کی نیت لیک لکھتے ہین اور بھی یہ بات کہ روایت کیا ہے ابن عمر

ابن ماجہ کی بھی سنن ای زکی پڑھتے تھے لیکن خفیف دو رکعت آئی ہو یہ نہین ہو ذکر خفیف پڑہتے تھے بیٹھ کر ہی دو رکعت لایا تو بان سے دارمی روایت اور دو رکعت بھی جائے پڑھ لے جانیو نفل اس طرح آئی اور پڑھ لیوی نفل دو رکعت کہ صحیحین کی حدیث کے سات تھے۔ رشاد حق کے پیغمبر

کہ تمہاری آخیر شب کی نماز — بسکہ ٹھہرا وہ وتر کو بہ نیاز
پس دو رکعت یہ گر پڑھیں ایسیر — شفع ہو رات کی نماز اخیر

یہاں سفر سعادت اندر دیک — اسکا ماتن نے یوں لکھا ای نیک
جمع و تطبیق ان حدیثوں کی — جب بہت عالموں پہ سخت ہوئی

وتر کے بعد وہ دو رکعت کی — جو حدیث شریف ہے مروی
لاجرم اس خلاف سے بچنے — کیا انکار اس کا مالک نے

کیا نہیں یہہ خبر صحیح ہو گی — اور کیا شک امام احمد بھی
کہ دو رکعت وہ بیٹھ پڑھتا ہوں — اور نہ دوسرے کو منع کرتا ہوں

لیک حق بات ہے یہی ای فصیح — کہ یہہ ہر دو حدیث بھی ہے صحیح
لیک خبر دوسری کی ای ماہر — ہے مخالف اگرچہ در ظاہر

اور جمہور اہل علم و ہدا — وتر کے بعد وہ رکھے ہیں روا
اور کہے ہیں وہ نفل دو رکعت — وتر کے بعد جو پڑھے حضرت

وجہ پڑھنے کا اسکے ای فاخر — تھا بیان جواز کے خاطر
تا ہو معلوم یہہ کہ نفل نماز — بالیقین بعد وتر کے ہے جواز

خواہ یہہ رکعتیں ہو الحق — یا نوافل ہو دوسرے مطلق
وہ جو آئی خبر کہ وتر کو ہی — کرو آخر نماز تم شب کی

سو وہ محمول ہے بہ استحباب — حکم واجب نہیں ہے یہہ در باب
کہے بعضے کہ یہہ جواز آئی — کریں آخر نماز وتر ایہ

وہ دو رکعت کی یہہ منافی نہیں — کیونکہ تابع وتر کے ہے یقین
خاص واجب ہے وتر جنکے پاس — پاس انکے سمجھ بلا وسواس

یہہ دو رکعت ہیں مثل سنت کے — فرض کے بعد ہیں سنن جیسے
خاص مغرب کی فرض ہے ہشیار — تین رکعت جو پڑھینگے وہ تہہ یار

بعد اس فرض کے بھی دو رکعت — جو کہ آئی نماز ہے سنت
وتر کے بعد یہہ بھی دو رکعات — ہیں مشابہ سمجھ اسکے بات

اور نہ واجب کہیں جو وتر کے تین — بلکہ سنت اسے سمجھتے ہیں
سنت کی ہی بڑی تاکید — حکم واجب میں ہی وہ ہوئی

پس دو رکعت یہہ نفل ای سامع — جان اسکے ہیں ملحق و تابع
[illegible] وتر اسکو کہیں — بلکہ نیت سے نفل کے پڑھیں

کیونکہ تشفیع وتر لے دانا — نہیں کھتا یہہ لفظ ہی معنا
شرح سفر سعادت ای ذیشان — جو ہے اسمیں لکھا ہے سب یہہ بیان

## نماز اشراق و ضحیٰ کا بیان

اب میں کہتا ہوں کچھ تو یہاں — نفل اشراق اور ضحیٰ کا بیان
یک دو نیزے برابر ای بلند — ہو وہی جسوقت آفتاب بلند

وقت اشراق کا یہی ہو گا — پھر کدن چڑہے یہہ وقت ضحیٰ
ہے ضحیٰ نام اس کا عربی میں — چاشت اسکو ہی فارسی میں کہیں

ہے حدیثوں سے ثابت ای مسلمان — کہ پڑھتے ہیں نبی یہہ ہر دو نماز
اور امت کو بھی دئے ہیں ترغیب — یہہ نماز ہیں مستحب ای لبیب

بعضے اشراق کے نہیں ہی بیان — کہتے ہیں سنت مؤکد جان
رکعتوں کے عدد میں ای لیک — مختلف آئی ہیں حدیث ای نیک

یک روایت میں رکعت آئے دو — یک روایت میں چار ای خوشخو
یک روایت بھی ہے چھ رکعت کی — آٹھ دس آئی بارہ رکعت بھی

اور ہر ایک عدد یہہ بھی ای فہیم — دیکھ منقول ہے ثواب عظیم
اور مواہب میں یوں لکھا ہے یقین — کہ کہا شیخ دین ولی الدین

کہ حدیثیں صحیح اور مشہور — ہیں نماز ضحیٰ میں آئے وفور
بلکہ طبری کہا کہ پہنچے دو — درجہ معنوی تواتر کو

آیا ہی یک حدیث کے درمیاں
آدم و نوح اور ابراہیم
کیونکہ بعضے صحابۂ سرور
اور مجاہد سے نقل ہے بالخیر
لوگ پڑہتے تھے تب نماز ضحی
وہ کہا یہ بھی ایک بدعت ہے
ایسے ہی جو حدیث اور آثار
کہ نماز ضحی پہ حق کے حبیب
کہیں امت پہ فرض نا ہووے
اسکو حالانکہ دوست رکھتے تھے
اور بعضے صحابہ حضرت کے
اس سے لازم نہ آوے یہہ آئین
اور ابن عمر لے باعزت
جب پڑھے آشکار بدعت ہو
جب کریں مثل فرض ہی بدعت
لوگ ہو جمع پڑ رہے تھے ضحی
غرض اثر و خبر سے کوئی حاشا
اور کہے بعضے عالمان تحقیق
کیونکہ ابن شقیق نے لایا
تب وہ بی بی کہتی پڑہتے تھے
کہ نبی اسقدر ضحی پڑہتے
اور نوافل کے درمیان اکثر
اور بہی عکرمہ سے یوں منقول

کہ وہ داؤد کی نماز ہے جان
اور موسیٰ و عیسیٰ با تکریم
لوگ پوچھے تو یوں دئی ہیں خبر
کہ کہا میں بھی عروہ ابن زبیر
ہم نے ابن عمر سے تب پوچھا
لیک بے شبہ نیک بدعت ہی
مختلف اس بیان میں آئے یار
گرچہ امت کے تئیں دئی ترغیب
اسلئے پڑہتے گاہ گاہ اسے
تا کہیں ہمپہ فرض نا ہووے
نفی جو اس نماز کی ہیں کئے
کہ کبھی نا پڑہے ہوں سرور دین
جو کہا اس نماز کو بدعت
کہا ایسا ہی دیکھ لوگوں کو
کیونکہ اخفای نفل ہے سنت
انپو انکار کرکے فرمایا
غیر مشروع نہیں نماز ضحی
سب وے ایات بیچ دے توفیق
جو مشاہیر تابعین سے تھا
مگر اس دن سفر سے جب آتے
ہم سمجھتے تھے پھر نہ چھوڑینگے
یہی عادت تھی آپ کی اشہر
ابن عباس ابن عم رسول

اور دوسری حدیث ہے آئی
بعضے مکروہ بھی لکھے ہیں اسے
کہ یہہ پڑہتے ہوئے نماز ضحی
آئے در مسجد رسول خدا
کیا نماز اب یہہ قوم کی سنت
کوئی بدعت بھی اس سے افضل ہے
جانئے انکی جمع اور تطبیق
اور پڑہتے تھے آپ بھی سنئے
چونکہ تصریح عایشہ نے کی
پس بلاشک ثبوت کو پہنچا
انکے رویت کی ہے وہ نفی و لے
یا اس سے مراد نفی دوام
اس سے ہے یہہ مراد جانو تم
ورنہ مشروع ہی نماز ضحی
نقل کرتا ہے ابن ابو شیبہ
گر یہہ پڑہنا نماز چاہتے ہو
اسکا اظہار و اجتماع دوام
مستحب ہے کہ گاہ گاہ پڑہیں
کہ شقیق عایشہ سے میں پوچھا
نقل ہے ابو سعید خدری سے
اور یہانتک وہ چھوڑ دیتے بھی
اور اصحاب تابعین کا حال
پڑہتا تھا ایکدن نماز ضحی

کہ تھے کرتے محافظت اسکی
اور بدعت اسے لکھے بعضے
بعضے حضرت کہتیں نہیں دیکھا
وہان ابن عمر بھی بیٹھا تھا
ہے بلاشبہ یا کہ ہے بدعت
نہیں پیدا کئے مسلمانان
کی ہے بس عالموں نے یوں تحقیق
لیک اسپر مداومت نہ کئے
ترک کرتے تھے کوئی عمل کو نبی
کہ پڑھے ہیں ضحی رسول خدا
بعضے بولے کہ ہم نہیں دیکھے
کہ نہ حضرت پڑھے ہیں اسکو مدام
کہ مساجد میں جمع ہو مردم
لیک اظہار اجتماع اوسکا
ابن مسعود ایکدن دیکھا
تو ای لوگو گھروں میں اپنے پڑہو
ہیگا بدعت نہیں ہے اسمیں کلام
اور بعضے وہ تو نہیں ترک کریں
کیا نبی پڑہتے تھے نماز ضحی
کہ خبر اسطرح سے دی اس نے
کہتے ہم پھر نہیں پڑہینگے کبھی
بھی نوافل میں تھا بریں منوال
اور دس روز چھوڑ دیتا تھا

اور سفر سعادت اندر رہان — اسکا ماتن نے یون کیا ہی بیان
کہ یہی ہے صواب اے دلبر — مستحب ہے مداومت اسپر

نہ مساجد مین اجتماع ہی بھلا — گھر میں پڑھنا ہے منفرد اولی
رکعتوں مین ضحی کے بھی ای عفیف — مختلف آئی ہین حدیث شریف

اکثر اہل علم فضل وے — چار رکعت ہین اختیار کیو
کہ احادیث اس عدد کے تمام — ہین بلا شک صحیح ای نیک انجام

دوسرے اعداد کے حدیث شریف — ہینگے بعضے صحیح بعضے ضعیف

## شب برات یعنی شعبان کی پندرہوین رات کی فضیلت اور نماز کا بیان۔

ہے پندرہوین جو رات شعبان کی — ہوی ثابت فضیلت اسکی بڑی
کہ فضیلت مین اسکی ای ہشیار — دیکھ احادیث آئے ہین بسیار

قدر کی شب کے بعد افضل تر — ہے یہی شب بغیر شبہ و خطر
ہے حدیث صحیح مین آیا — سب کو اس شب مین بخشتا ہی خدا

لیک مشرک کو اور مشاحن کو — عاق کو اور خمر کے مدمن کو
سین و اہل حقد کے بھی تئین — جانو اس شب مین بخشتا وہ نہین

ہے مشاحن کے تئین وہی سمجھو — دشمنی رکھتے مومنون سی جو
عاق ماں باپ کا ہے نافرمان — مدمن خمر ہے شرابی جان

ہے وہ مسبل ازار طول رکھے — پاؤں کے ٹخنے جس سے چھپ جاوے
صاحب حقد کینہ ور ہیگا — نہین سب کو بخشتا ہی خدا

اور خبر ہے کہ چار شب اندر — جانو رحمت کے کھولتے ہین در
کھلے رہتے ہین در وہ ایسا ہی — جانیو صبح کی اذان تک بھی

شب عرفہ شب برات بجا — اور شب عید فطر و عید ضحی
اور قیام شب برات ایجان — اور صوم پندرہوین شعبان

پہنچا صحت کو پر مساجد مین — جانو بدعت ہی جمع نا ہووین
پڑھنا اس شب نماز واحدی — کہا مکروہ نہین ہے اوزاعی

حضرت عایشہ سے ہی مروی — کہ مین دیکھی ہون وہ خدا کی نبی
ہوئے طول قیام سے دمساز — اور ایسا کئے ہین سجدہ دراز

مجھ کو ایسا گمان ہوا ہے تب — کہ ہوی قبض روح اقدس یہ
اور شب مین وہ حق کے پیغمبر — تن تنہا بقیع مین جا کر

مردگون کیلئے وہاں کے سب — چاہے ہین مغفرت بدر رب
پس ہے اس شب مین سنت اتنا ہی — کہ جو ثابت ہوا از فعل نبی

یعنے طول سجود طول قیام — اور زیارت قبور کی ای ہمام
ایک تنہا کرے زیارت جا — اور کرے انکی مغفرت کی دعا

اور اوراد مین مشایخ کے — جو نمازین وہ شب کے ہین لکھے
رکعتون کا بھی اور سورہ کا — بھی تعین جو اسمین ہے آیا

وے حدیثین محدثین کے پاس — نہین صحت کو پہنچے ہیں سو اس
اور چراغان زیاد بسلگانا — اور بارود سوزی ای دانا

ہے مجوس و ہنود کے رسمین — جو کہ کرتے ہین وے دوالی مین
ہے یقین بدعت حرام و برا — ہے مدارج مین دیکھ یون ہی لکھا

اب خسوف و کسوف کا بھی بیان — دیکھ لکھتا ہون مختصر ہی یہان

## نماز خسوف و کسوف کا بیان

چاند کو جو گہن لگے ہی خسوف — اور سورج گہن ہے جانو کسوف
ابن عباس سے ہی یون منقول — کہ یہ فرماتے ہین خدا کے رسول

کہ ز آیات خالق اکبر — دو نشان ہین یقین یہ شمس و قمر
انکو دیکھو گے پس اگر ایسا — کہ ہو اسلب نور ہے انکا

تو کرو ذکر پاک مولا کا
اور تب تم کرو نماز ادا
اور قیام و رکوع اور سجود
اور ہر رکوع و سجود ای دلبند
ایک روایت ہین چہار و پنج
یون ہی ستہ چار بار وہ سالار
اور احمدؒ کے پاس ہے ای بھائی
اور مقرر حدیث ابن عمر
کہ رکوع ایک ہی کئے ہین نبی
دیکھ اسمین رکوع کی تکرار
لیس ہوا شبہ لوگ کو ای یار
اور وہ بھی خلاف عادت ہے
اسمین ہی یک نماز قصر کا باب
اسپہ ہی اتفاق امت کا
ہے سہو چار رکعتین ہی پڑہے
اور مذہب امام مالک رح کا
اور اصحاب مصطفے سے بھی
اسکے ہین توجیہات اے بھائی
ہان نماز صباح کی سنت
اور اصحاب کی جماعت ایک
اس سے معلوم جانئے یہہ ہو
اور تہجد سفر مین پیغمبر
پشت پر جانور کے نفل نماز

اور دوسری حدیث مین آیا
اور صدقہ بھی دیو بہر خدا
قدر عادت ہے ہین کئے افزود
بھی کئے طول اسکے ہی مانند
بھی رکوع آئے ای سعادت سنج
اسمین کرتے رکوع کی تکرار
قول مشہور سے ہے ایسا ہی
حنفیہ کی دلیل ہے اشہر
اور حدیث صحیح بھی گذری
نہین مذکور ہے ای نیک شعار
کہ ہوی ہے رکوع کی تکرار
نہ کیا اسکی کوئی روایت ہے
باب دوسرا ہی جمع کا درباب
کوئی اسمین نہین خلاف کیا
پہلے قعدے مین اسکے گر بیٹھے
بولتے ہین امی موافق تھا
چار رکعت نہین پڑہا ہی کوئی
اور مذہب ہے عایشہؓ کا یہی
اور پڑہتے تھے وتر بھی حضرت
پڑہتی تہی سنتین سفر مین لیک
کبھی پڑہتا کبھی نہ پڑہتا تھا
نہیں کرتے تھے ترک ای دلبر
یون اشارہ سے جانیو ہے جواز

کہ دعا تب کرو بدرگہ رب
عائشہ کی حدیث ہی معروف
اور قرأت بھی طول وہ سالار
اور منقول ہے بہر رکعت
اور رکوع دراز کرتے تھے
شافعی پاس یہہ نماز عیان
نزد اکثر یقین ہمارے یہان
اور حدیثین صحیح ابن ہمام
کہ کہے مصطفے جب ایسا ہو
کہے بعضے صفین ہوتہی کثیر
اور یکبار کے سوا وہ بھی
لکہون با اختصار اب مین یہان
چہارگانہ نماز کی حضرت
پاس احناف کے سفر مین یقین
تو مسافر کی ہو نماز جواز
مذہب شافعی مین ہی رخصت
حج کے موسم مین ان پڑہو عثمان
اور سفر مین دو سرور دوران
ظہر کے بعد کے دو سنت بھی
اور ابن عمرؓ کے پڑہتے ہیں
لیک سنت اگر کوئی پڑہتا
بلکہ وہ پشت پر بھی مرکب کے
اور وہ مرکب کسی طرف بھی چلے

اور تکبیر بھی کہو تم سب
کہ پڑہی مصطفے نماز کسوف
سورۂ بقر کے پڑہی مقدار
کہ کئے دو رکوع آنحضرت
سر اٹھا پھر رکوع مین آ گئے
خطبہ دو رکوع میں ہی جان
ہے بلا خطبہ یک رکوع ہی جان
لا کے ثابت کیا ای نیک انجام
یعنے لاگے گہن نماز پڑہو
کثرت اثر دوام سے ای میر
نہین واقع ہوا بہ عہد نبی

طاعت سفر احمدی کا بیان

قصر پڑہتے تھے جان دو رکعت
چار رکعت کبھی درست نہین
ورنہ فاسد ہی وہ ہووی جوان
یعنے جائز بھی چار ہی رکعت
در اخیر خلافت اپنے جان
اکتفا کرتے فرض پر ہی جان
ہی روایت ادا کئے ہین نبی
ہین روایات مختلف آمین
منع ابن عمر نہ کرتا تھا
بس اشارہ کے ساتھ پڑہتے تھے
وقت تحریم قبلہ رو ہو وے

اور حضرت کبھی سفر میں سنو　　حج کرتے تھے وہ نماز کو جو
سیم و زر سکہ اور زیور سے　　حصہ چالیسوان زکات بہو دے
نہیں واجب ہے شافعی کے یہان　　بوحنیفہ کی یہ دلیل ہے جان
ایک زن آئی نزد پیغمبر　　اور ساتھ اسکے اسکی تھی دختر
اسنے پوچھے ہیں شاہ موجودات　　کیا تو دیتی ہے بول اسکا زکوٰة
کہ یہی آسان تجھے نبیا و خدا　　کنگن آتش کے دو بروز جزا
اور بولی یہہ ہے برای خدا　　اور بولے رسول شاہ ہدا
کہ مین اوضاح زر کے پہنی ہتی　　اور کہی عرض ای خدا کے نبی
تب رسول خدا نے فرمایا　　کہ جو حد نصاب کو پہونچا
اور جابر سے آئی ہے جو خبر　　کہ نہین ہے زکات زیور پر
اور تھوڑے سے جو آئے ہیں آثار　　وہ بھی موقوف ہیں بجا ای یار
جیسے حضرت عمر بن الخطاب　　اشعری کو لکھے ہیں یون درباب
جانیو تم کہ ابن ابو شیبہ　　ہی بلا شک روایت اسکی کیا
بالیقین اس خبر کی ای بھائی　　عبد الرزاق نے روایت کی
کہ تری بیٹیون کے زیور کا　　بضرورت کرے زکات ادا
اور روایت کیا ہے شیخ عطا　　کہ نخعی نے اس طرح بولا
اور اسکے سوا بھی ای یار　　ایسے ہی آئے ہیں بہت آثار
کرکے اندازہ اسکے سینے کا　　کرے اسکا ہی بس زکات ادا
یعنی چالیس گرہ مین بکرے　　ایک بکرا زکات انکا دے
اور دو سو پہ ایک جب ہووین　　جانیو تین بکریاں دیوین
تکانی یا نہیں جبکہ ہوں چالیس　　دے زکات انکا ایک تبیع ای یار
اور چالیس جبکہ ہوں پورے　　دیوین پاڑا جو دو برس کا ہے
اور ہفتاد جبکہ ہوں ایک　　دیوین یکسالہ یا دوسالہ ایک

بیس مثقال زر کا دیو زکات　　نیم مثقال بس خلوص کے سات
اور زیور کا بھی زکات ایجاب　　یقین واجب ہے حنیفہ کے یہان
ابو داؤد اور نسائی بھی　　ہیں بیقین اس حدیث کے راوی
کہتے ہیں ہاتھ میں وہ دختر کے　　تب دو کنگن ضخیم تھے زر کے
عرض کی اسنے تب نہیں ای شاہ　　اسکو فرمائے تب رسول اللہ
پس وہ کنگن نکالکر اسدم　　ڈالدی پیش سرور عالم
آور روایت کیا ابو داؤد　　کہ کہی ام سلمہ ای مسعود
کیا ہی یہہ بھی وہ کنز کیجے بیان　　ذکر آیا ہے جسکا در قرآن
اور دیا جائیگا زکوات اسکا　　تو سمجھ لے وہ کنز نا ہوگا
بیہقی نے کہا کہ اصل نہین　　اس خبر کو بھی وہ صحیح نہین
اور آثار دوسرے ہیں میاں　　ہیں معارض پڑی ہیں اسکے جان
کہ ہر سال مومنہ عورات　　دیوین سب اپنے زیورونکا زکوٰة
ابن مسعود سے بھی آئی خبر　　کہ یقین ہے زکات زیور پر
اور عبد اللہ جو ہے ابن عمر　　بی بی سالم کو یون لکھا اسپر
دارقطنی سر آمد فضلا　　جانیو تم روایت اسکی کیا
سنت اسپر ہے بس ہوی اجرا　　دیتے جاوین زکات زیور کا
اور جواہر کے تئیں زکات نہیں　　ہاں مرصع جو زر کے ہووے یقین
اور زکات بہایم ہے ای بھائی　　فرض ہے مالکون پر لیا ہی
اور جب ہووین ایکسو بیس　　دین زکات انکا دو غنم ای انیس
چار سو ہو تو چار بکرے دین　　یون ہی ہر سو مین ایک زیادہ کرین
یعنی یکسالہ کا جو ہے بچھڑا　　دیوین پاڑی رہے دو یا پاڑا
اور جب ساٹھ پورے ہو جاوے　　دیوین یکیک برس کے دو پاڑے
اور ہشتاد کو وہ جب پہنچے　　دیوین دو دو برس کے دو پاڑے

نہ کرے جمع مغرب اور عشا / کوئی سفر میں بھی ایکبار سوا
جمع تقدیم کے حدیث مگر / آئے ہونگے صحاح میں کمتر
جمع تاخیر کی مگر تا دل / حنفیہ اسلئے کئے ہے قیل
جلد بھی سری نماز میں بھی کرے / اول وقت میں پڑھے اسکے
ہوتے بعد غروب ہی راہی / ہوتی نزدیک جبکہ تاریکی
اور نماز عشا ادا کرتے / بعد ہوتے تھے وہ رواں آگے
اور ابن عمر بھی اے بھائی / کبھی کرتا سفر میں ایسا ہی
بوحنیفہ کا ہے یہی مذہب / جمع میں احتیاط سے اقرب
کہا نکرو مالک سے دمساز / محض فعل نبی تھا بہر جواز
اور مقیم مریض کے بھی لئے / سکھے جائز ہے تابعین بعضے
اور قائل ہیں بعض اے دمساز / کہ ہو بارش کی عذر پر بھی جواز
ابن عباس سے ہی یوں مروی / کہ کہا اس نے دو نماز کبھی
تو کہا نہ کے جو ہیں مدد وانے / اسنے آیا ہی انکے یک درسے

## عیدین کی نماز کا بیان

عید کے دو نماز کے خاطر / جاتے حضرت تھے شہر سے باہر
عید کی بیس نماز لے اکمل / یعنی صحرا کے درمیاں افضل
جاتے بیرون شہر آنحضرت / پس بلاشبہ ہے یہی سنت
بعضے پڑھتے ہیں مسجدوں میں جو / ہے بلاشک خلاف سنت او
پس مساجد میں عذر سے پڑھنا / کبھی نا ہو خلاف سنت کا
کیونکہ بیت خدا حرم ہے وہ / سب مکانوں سے محترم ہے وہ
تا ز قرب حضور پیغمبر / باعث طاعت قبولیت کا ثمر
اور کہا ہے شیخ ابن ہمام / کہ ہے سنت یہی و نیک انجام
اور کسی کو خلیفہ ٹھہرائے / تا کہ از بکو تا وہ ہمرہ لے

اور نہ ابن عمر بھی کرتا تھا / جمع ہرگز مگر بہ مزدلفہ
پس ائمہ اسی لئے اکثر / نہیں قائل ہیں اسکے ای دلبر
کرے پہلے نماز میں تاخیر / بس یہانتک کہ پہنچے وقت اخیر
ابوداود نے روایت کی / کہ علی نے سفر میں ایسا ہی
پڑھتے تھے تب اتر نماز شام / کرتے بعد نماز نوش طعام
اور کہتے کہ سرور کونین / کرتے ایسا ہی جانئے بے مین
اور کہتا تھا جبکہ ہو تعجیل / کرتے ایسا ہی مصطفے بقیل
اور کہے بعضے شافعی اکمل / کہ یقیں ترک جمع ہے افضل
دو نمازوں کے جمع کا یہ بیاں / تھا مسافر کیواسطے پہچان
یوں کہا ترمذی ہی نیک اخلاق / کہ انہیں سے ہیں احمد و اسحق
شافعی اور احمد و اسحاق / ہیں انہیں سے ائمۂ آفاق
کہ بلا عذر کوئی جمع کرے / یعنے یکوقت تو دو نماز پڑھے
جمع کرنا بعرفہ اور سفر / بس ہے جمہور کا عمل اس پر
عید کی اب نماز کا بھی بیاں / دیکھ لکھتا ہوں مختصر میں یہاں
اور وہ جگہہ ز مسجد نبوی / فاصلہ پر ہزار گز کے تھی
باوجود اس شرف کے ای بھائی / جو تھا حاصل بہ مسجد نبوی
اکثر امصار میں عرب و عجم / بس اسی پر عمل ہے اے اکرم
مینہ کے عذر سے مگر ای یار / پڑھی مسجد میں ہی نبی یکبار
اور عادت ہو گئے والوں کی / کہ پڑھے مسجد الحرام میں ہی
اور یوں ہی مدینہ والے بھی / پڑھتے ہیں سب مسجد نبوی
پس مساجد دو تو حرم کے بجا / سب ہے ہیں اسلئے ہی مستثنی
کو جو ہیگا امام یعنے امیر / جاوے صحرا طرف لے خلق کثیر
عید کی اپنی شہر میں ہے نماز / باجماعت ادا کرے بہ نیاز

کیونکہ بالاتفاق در دو جا — شہر میں ہے نماز عید روا
اور مسجد کے پاس تین جگہہ — ہے روا گرچہ نیں خلیفہ کیا
اور پوشاک پہنتے اجل — عید کے روز احمد مرسل
حُلۂ فاخرہ تھا وہ اے یار — یعنی یک جبہ چادر اور ازار
عزت دین کیلئے ہے یہیں — پہنتے تھے بہ جمعہ و عیدین
اور کبھی اوڑھتے تھے یک چادر — سبز یا سرخ تھے خطوط اسیر
کہیں بُرد یمانی اُسکے تئیں — ویسے چادر یمن میں تھے جو ہیں
عید کے دن تجمل و تزئیں — جب ہو مشروع مستحب ہو یقیں
اور عید الفطر میں اے دمساز — سرور مرسلیں قبل نماز
نوش فرماتے چند عدد خرما — طاق رہتا سمجھ عدد انکا
نوش فرما طعام بھی پہلے — بعد اس کے نماز کو جاتے
اور عید الضحیٰ کہ دن اے ہمام — کرتے بعد نماز نوش طعام
غسل عیدین و غسل عرفے کا — گرچہ ہر یک حدیث میں آیا
پر کہے ہیں ضعیف ہے وہ خبر — ہاں موطا میں ایک ہی اثر
ہر دو عیدین میں بھی ابن عمر — غسل کرتا تھا اے نکو محضر
اتباع سنن میں ہے صحیح و مسا — جبکہ حاصل تھی اسکو شان علا
ایسے ہوتا ہی ظاہر اے بھائی — کہ صحیح وہ حدیث ہووے گی
اور ابن عمر سمجھ اے خبیر — جہر کہتا تھا راہ میں تکبیر
روز عید الضحیٰ میں اے ذیشاں — حکم یہ متفق علیہ ہے جان
اور بعید الفطر ہے اے یہاں — کہنا آہستہ اے نکو عنواں
اور حضرت نماز عید لئے — عیدگاہ کو پیادہ جاتے تھے
پس بھی مستحب ہے اے اکمل — اسپہ اکثر ہے عالموں کا عمل
ہاں مگر کوئی عذر ہووے جب — تو ہی جائز سوار ہونا تب
اور جنازے کی ساتھ بھی زنہار — نہیں ہوتے تھے شاہ دین سوار
اور مصلے میں پہنچتے ہی نماز — کرتے سالار انبیا آغاز
ہے اذاں اور بلا اقامت سے — پڑھتے دو رکعتیں جماعت سے
اور کہتے تھے کتنے تکبیریں — ہے ائمہ کا اختلاف اسمیں
لیک مختار حنفیہ کا اے میر — ہر دو رکعت میں ہیگی چھ تکبیر
پہلی رکعت میں آگے قرأۃ کے — جا نو تکبیر تین بار کہے
دوسری رکعت میں بعد قرأت کے — تین تکبیر کہہ رکوع کرے
حنفیہ کہتے ہیں یہ تکبیرات — مختلف آئے جبکہ مرویات
جس روایت میں ہیں وہ کم آئے — ہم اسی کو ہیں اختیار کئے
کہ دو رون نماز تکبیرات — اور ہر بار بھی اُٹھانا ہات
جبکہ ہیگا خلاف عادت کا — پس ہو عمل قلیل ہی اولے
اور بعد نماز عید اشہر — خطبہ پڑھتے نبی کھڑے رہکر
متفق سب اسی پہ ہیں اے سعید — کر ہے خطبہ پس از نماز عید
اور اسی پر تھا مصطفےٰ کا عمل — اور شیخین با صفا کا عمل
کیا تقدیم خطبہ جو ایجاد — ہی وہ مروان پر جفا رکھہ یاد
کہ مدینہ کا جب وہ تھا حاکم — کیا تقدیم خطبہ و ظالم
لیک کہتے ہیں بعض اے ذیشاں — پہلے تقدیم یہ کیا عثمان
لیک ہر دو کے جانو نیت ہیں — ہی بڑا فرق وجہ و علت میں
کیا تقدیم خطبہ جو مروان — یہی اسکا سبب لکھی ہیں جان
خطبۂ ثانیہ میں وہ ناکام — کرتا تھا سب اہل بیت کرام
اسلئے لوگ خطبہ نا سن کے — پڑھ نماز اسی دم نکلجاتے
اسلئے وہ شقی بد انداز — خطبہ پڑھنے لگا ہے قبل نماز
اور خلافت میں ابن ذو النورین — آگے پڑھتے نماز سے ہیں

بعد لوگوں میں آئی جب سستی
فرق دونوں میں کسقدر ہے دیکھ
لیک مروان ہوا ہی جب حاکم
مختلف فیہ یہ امر بہی ہیگا
اسنے منبر بنا لیا بے بین
نقل ہے بوسعید خدری سے
دیکھا میں خشت اور گل سے بنا
مینے کرمنع تب اسے کہینچا
جانتے بوسعید ہوکے خفا
خطبہ خوانی کو اسطرح اے فہیم
اسلئے بوسعید اسے کہینچا
جب نہ مانا یہ بات وہ بدکار
والے کچہ سوچتے نہیں اصلا
نہ پہرا وہ مگر اسی کے لئے
اور بہی یہ عیدگاہ کی دیوار
کہ بلا شبہ وہ بلندی ہی
اور بعد نماز خطبہ پڑہا
اور در انحال شاہ ذوالاجلال
اور یہ سفر سعادت ای اکرم
یا کوئی اور شئی بلند رہے
یسں وہی ہی بلندی اصل ہی میر
وہ تو بدعت نہیں بلا وسواس
اور منکر قیاس کا آخر

دیر سے آنے لاگے ای بہائی
مختلف علتیں ہیں صورت ایک
کیا اسپر مواظبت ظالم
کہ کیا کس نے پہلے اسکو بنا
کہے بعضے بوقت ذوالنورین
عید کے روز ساتہ مروان کے
اسکو ابن الصلت بنایا تھا
وہ نہ مان اسپہ چڑہ کے پڑہنے لگا
تب مصلائے عید سے جو پہرا
کر رہا ہے نماز پر تقدیم
تا کرے پہلے ہی نماز ادا
آپ ہی پہر گیا ہی تب ناچار
کہ سبب کونسا بڑا ہوگا
تا نہ وہ سب اہل بیت سُنے
نہیں اسوقت تھی بنی اے یار
جانو قائم مقام منبر تھی
جبکہ فارغ ہوئے ہیں خطبے سے
تکیہ فرمائے تھے بہت بلال
اسکا ماتن نے یوں کیا ہی رقم
کہ ہو قائم مقام منبر کے
اور منبر کی بنی ہی ہے نظیر
کریں فقہا سمجہ اسی پہ قیاس
ہے سمجہ شطر دین کا منکر

اسلئے آگے خطبہ پڑہنے لگے
وہ بہی عثمان سے کبہی نادر
اور بعصر شریف پیغمبرؐ
کہے بعضے معاویہ کے زماں
گل سے ابن الصلت کیا ہی بنا
میں بہی جب عیدگاہ میں آیا
اور مروان نماز کے آگے
اور میں بھی پہرا وہاں سے تب
وجہ اسکا سمجہ یہی ہے بڑا
دوسرا یہ سبب ہے اس سے اشد
تا کہ فارغ نماز سے ہو کے
زعم کرتے ہیں بعضے اہل زماں
وہ جو کہتا تہا اہل بیت کو بد
اور اگرچہ بوقت پیغمبر
لیک ثابت ہے یہ کہ وہ سرور
ہے بخاری میں یہ خبر ابوسعید
اترے اور بیبیاں طرف آئے
اس سے ظاہر ہوا کہ خیر بشر
آخری خطبہ جو پڑہے شاہجہاں
اور آیا ہے در حدیث دگر
اور جس چیز کی نظیر نہ ہیں
مجتہد کا قیاس تو اے ایس
یوں ہی لکہا مفتی احناف

تا وے لوگوں کو سب نماز ملے
ایک دو بار ہی ہوا ظاہر
عیدگہ میں بنا نہ تہا منبر
جب امیر مدینہ تہا مروان
اسکا گہر پاس عیدگاہ کے تہا
ایک منبر بنا ہوا دیکہا
چاہا ہی اسپہ چڑہ کے خطبہ پڑہے
ہی یہ سفر السعادت اندر ب
کہ مخالف وہ ہو کے سنت کا
کہ وہ کہتا ہے اہل بیت کو بد
آپ خطبہ نہ سن چلا جاوے
پہر منبر کے ہی سبب سے ہاں
کیا ہی منبر کا وجہ اس سے اشد
نہ بنا عیدگہ میں تہا منبر
خطبہ پڑہتے کوئی بلندی پر
پہلے حضرت پڑہے نماز عید
اور انہیں وعظ و پند فرماوے
پڑہے خطبہ کسی بلندی پر
سو وہ ٹیلا تہا یا بلند مکاں
کہ پڑہے خطبہ اپنے اشتر پر
ہو بعصر شریف سرور دیں
اصل رابع ہی از اصول دیں
ایک مکتوب میں مجدد صاف

غرض اکثر اکابر فقہا　　کہ نظر اس نظیر پر بھی بجا
کہ فتاوی میں اپنے قاضیخاں　　دیکھ اس طرح سے کیا ہے بیاں
نہیں مکروہ ہے مجھے بعضے　　نہ یہ احتیاج پیش آوے
بعضے مکروہ ہی لکھے ہیں ہاں　　یہ لکھا اختلاف قاضی خاں
کہ صحیح ہے یہی اے فرخ پے　　منبر عیدگہ نہ مکروہ ہے
یہاں لکھتا ہی یوں طحطاوی　　لفظ یہ ہے امام سے مروی
کہا اب وقت میں ہمارے پن　　منبر عیدگاہ ہے احسن
بس سند وہ ہے اب ثبوت ہوا　　کہ ہے منبر بہ عیدگاہ روا
یہی اسناد اسمیں ہیں مذکور　　جب ہے مطبوع وہ ہوا مشہور
بلکہ فتوی اُپر وہ جرح کئے　　قول فقہا نہیں قبول کئے
جبکہ تھے تابع امام نہیں　　ساتھ اُنکے ہمیں کلام نہیں

عیدگاہ کے جواز منبر پر　　آئے ہیں دیکھ اے نکو محضر
کہ مشائخ ہیں اختلاف کئے　　باب میں عیدگہ کے منبر کے
عید کے روز شہر سے منبر　　عیدگہ میں رکھے اُٹھا لاکر
او فتاوی جو ہیگا عالمگیر　　اس میں اس طرح سے کیا تحریر
ہے غرائب میں یونہی ہو یوں تب　　در مختار میں لکھا لا باس
لیک علامہ اشہر و فاخر　　جسکو کہتے ہیں زادہ خواہر
اور بولا یہ لفظ اے بھائی　　آوے بیشک صلاح پر بھی کبھی
اندریں باب ایک استفتا　　آیا تھا اُسکا میں جواب لکھا
منبر عیدگاہ کے مانع　　نہ ان اسناد کے ہوے تابع
خاص وہ قول بوحنیفہ کا　　جو ہی اُسکا بھی نہیں کئے پروا
گر نباید بگوش رغبت کس　　بر رسولاں بلاغ باشد و بس
اب بیاں عیادت بیمار　　اور بیان جنازہ سن لے یار

## عیادت بیمار اور نماز جنازہ کا بیان

از برائے عیادت اے فیروز　　نہ معین نبی کو تھا کوئی روز
بس کبھی روز کی خصوصیت　　کرنی نا کرنی ہی یقیں بدعت
اور احسان جو ہیں میت کے　　کرتے تھے جاو ایسے چیزوں سے
اور اقارب کے ساتھ میت کے　　لطف کے رو سے تعزیت کرتے
اور تجہیز میت اور تکفین　　کرتے تھے لطف سے وہ سرور دیں
بعد ازاں اسکی مغفرت چہتے　　بعد اسکی مزار تک جاتے
کہ ثبات اسکو از رہ احسان　　دیوے مولا بہ کلمۂ ایمان
اور اُسے قبر بیچ راحت دے　　رحمت و مغفرت نصیب کرے
اور اصحاب کا عمل بھی ہاں　　اندریں باب مختلف تھا یہاں
کہ کبھی جو پڑھے ہے نماز اخیر　　اسمیں لائے ہیں چار ہی تکبیر
ابن عباس نے روایت کی　　جبکہ آدم صفی نے رحلت کی

وہ عیادت کو جاتے سب اوقات　　خواہ دن ہو یا کہ ہو وہ رات
آنکھ کے درد پر بھی پیغمبر　　جاتے پھر عیادت اے دلبر
کہ اُسے قبر اور قیامت میں　　فائدہ دیویں فائدہ بخشیں
اور کرتے تفقد احوال　　اور اطعام اے نکو افعال
اور جنازے پہ اسکی پڑھتے نماز　　مع اصحاب کے اے دمساز
قبر کے پاس پھر کھڑے رہ کے　　اسکے حق میں دعا یہ کرتے تھے
اور منکر نکیر کا بھی جواب　　دیوے وہ قبر میں بہ صواب
اور نماز جنازہ بیچ عیاں　　چار تکبیر بولتے تھے جاں
چار تکبیر کے جو ہیں قائل　　اسطرح بولتے ہیں اے عاقل
اسپر اکثر حدیث آئے ہیں　　پس کئے اختیار اسکے تئیں
آملائک کہ ہے جو اُن پہ نماز　　چار تکبیر ہی کہے دہ نماز

اور بولے کہ اے بنی آدم　　یہ تمہاری ہے سنت اکرم
اور کہہ دو سلام اے باہر　　آتے حضرت نماز سے باہر
اور کہتے تھے یک سلام کبھی　　اور یہی فعل تھا علی کا بھی
اور وہ شاہ دیں بہ ہر تکبیر　　کرتے رفع یدین بھی اے میر
یہی مذہب ہے ہر دو امجد کا　　شافعی اور امام احمد کا
ایک تو رفع ہے بہ ہر تکبیر　　دوسری عدم رفع سب ہے اے میر
یہی تیسری روایت والا　　ہیگا مذہب امام اعظم کا
اور وریں باب مختلف اخبار　　جو ہیں اور صحیح اے ہشیار
بعد تکبیر اول اے ذیشاں　　قرات فاتحہ بھی آئی عیاں
اور طحاوی کہا کہ بعض اصحاب　　فاتحہ جو پڑھے ہے او نیک نصاب
کہا شمنی ثنا کی نیت سے　　حنفیہ پاس بھی روا ہووے
مسلم و ترمذی و نسائی نے　　لائے ہیں عوف ابن مالک سے
اور یہ دلیلیں آرزو میں کیا　　کاش ہوتا جنازہ وہ میرا
یک بیک دو رو کے ہیں بعد پڑھتے　　اور دیکھا بعد سہ دن کے
اور بعضوں نے اسطرح لکھا　　کہ خصیصہ ہے یہ پیمبر کا
اور جنازے کے ساتھ وہ سالار　　کبھی ہوتے تھے سوار اے یار
ہم جنازے کے ساتھ تھے یکبار　　دیکھا بعضوں کو شاہ دیں نے سوار
کہ خدا کے فرشتگان کبار　　اب پیادہ ہوں اور تم اسوار
لائے مرکب نزد آں سالار　　لیک حضرت کے ہو نہ اسپ سوار
نہ جنازہ اتارتے جب تک　　سرور دیں نہ بیٹھتے تب تک
مستحب پاس بو حنیفہ کے　　ہے جنازے کے سب ہیں پیچھے
اور بولا ہے ثوری ذیشاں　　مستحب ہیں وہ دو برابر جاں
اسطرح بولتے ہیں اے اکمل　　جانا پیش جنازہ ہے افضل

لایا حاکم اسے بہ مستدرک　　حلیہ میں بو نعیم بھی بیشک
یہی مذہب امام اعظم کا　　اور ہے شافعی اکرم کا
ہے یہ مذہب امام احمد کا　　اور یہی مالک مجدد کا
عمر فاروق اور ابن عمر　　ابن عباس و زید پاک سیر
اور مالک سے اے نکو آئیں　　جانا اس میں یہ باتیں ہیں تین
تیسری رفع کرنا پہلے یار　　اور باقی میں عدم رفع اے یار
بو حنیفہ کی جان لیجے دلیل　　ترمذی کی حدیث ہے بقلیل
یہ سبب ہے کہ فعل حضرت کا　　کبھی ایسا تھا اور کبھی ایسا
پر صحابہ میں اور ائمہ میں　　مختلف فیہ بات ہے سمجھیں
وجہ قرات یہ وہ نہ پڑھتا تھا　　بلکہ تھا از راہ دعا و ثنا
اور جنازہ کے مشتہر ہیں دعا　　یہ دعا بھی پڑھی ہیں خیر الورا
کہ جنازے پہ یک رسول خدا　　جب پڑھے ہے یہ دعائیں یاد کیا
فوت ہوتی نماز گر گاہے　　تو نبی اسکی قبر پر پڑھتے
بلکہ یک ماہ کے بھی بعد پڑھے ہے　　علما اس میں اختلاف کیے
کبھی بعضے نہ گر پڑھی ہوں نماز　　تب ہی پڑھنا نماز بعد دفن جواز
ابوداؤد و ترمذی ایجاں　　یوں روایت کیے ہیں نزد یاں
کیا ارشاد اس طرح ان کو　　کیا نہ کہتے ہیں بہ شرم اے لوگو
اور یہ بات آئی ہے سمجھیں　　ابوداؤد کی روایت میں
دفن ہوتی کو جبکہ کرکے پھرے　　ہاشمی مرکب پہ تب سوار ہوئے
اور جنازے کے آگے یا پیچھے　　جانے چلنے میں اختلاف کیے
ہے اسی پر امام اوزاعی　　ہے تفکر کو چل اس میں ہی
مالک و شافعی دو نو امجد　　اور تیسرا امام دیں احمد
کیونکہ شفعا ہیں قوم میت کے　　بس مقرر شفیع لگے رہے

ترمذی کی حدیث آئی سنو
کہ ابوبکر اور عمر ہر دو

رہتے پیش جنازہ اے بھائی
ہے انس اس حدیث کا راوی

اور منقول ہے یہ حیدر سے
کہ جنازے کے پیچھے وہ رہتے

اور ہے دوسری حدیث میں اے یار
کہ رہیں پیچھے جو کہ ہیں اسوار

اور پیادہ ہے جا نیو مختار
آگے پیچھے ہو یا یمین و یسار

اور نماز جنازہ آں سرورؐ
نہیں پڑھتے ہر ایک غائب پر

ہاں جنازے اوپر نجاشی کے
غائبانہ نبیؐ نماز پڑھے

اور مدینہ میں سو یہ لیثی
جب کیا انتقال اے بھائی

تب نماز جنازہ اسپہ نبیؐ
غائبانہ پڑھے تبوک میں ہی

کہا حضرت سے جبرئیل نے آ
دوست رکھتے ہو آپ اسکو کیا

طے کروں آپکے لئے میں زمیں
پڑھیں اسپر نماز آپ نہیں

کہے ہاں جبرئیل مارے پر
گر گئے درمیاں کے کوہ و شجر

درمیاں کے اٹھا دئے پردے
اور بہ پیش نظر جنازہ کئے

اور روایت ہے دوسری اے پیر
کر اٹھا کر لے آئے اسکا سریر

اور حضرت کے سامنے رکھے
شاہ دیں اسپہ تب نماز پڑھی

اور ملک کے تھے دو صف اشرف
کہ تھے ستر ہزار در ہر صف

پوچھے جبریل سے رسول خداؐ
پایا وہ کس عمل سے یہ درجہ

کہے وہ سورہ قل ہو اللہ کا
دوست کہتا تھا وہ رکھتا تھا

اور پڑھتا تھا وہ مدام اسے
آتے اور جاتے بیٹھتے اٹھتے

اور غائب پہ جو نماز پڑھیں
آیا فقہا کا اختلاف اس میں

احمد و شافعی کے پاس اے شہر
مطلقاً سنت آئی غائب پر

بوحنیفہ و مالک ذیشاں
منع کرتے ہیں مطلقاً ایجاں

اور نجاشی کے وہ جنازہ پر
جو پڑھے ہیں نماز پیغمبرؐ

بولتے ہیں جنازہ اسکا تب
ہوا مکشوف بر پیمبر رب

یا ہوا درمیاں سے رفع حجاب
یا جنازہ ہی لاکھے یہ شتاب

دیکھتے تھے اسے وہ خیر البشر
اور نہ آتا تھا دوسروں کو نظر

قوم نا دیکھے اور دیکھے امام
تو ہے جائز نماز غیر کلام

اور موتہ کے جنگ میں اے یار
زید و عبداللہ جعفر طیار

جب ہوا ہیں شہید وہ سرورؐ
در مدینہ پڑھے نماز ان پر

اور کسی قبر کو نبیؐ گاہے
نہیں ہرگز بلند کرواتے

سنگ اور گچ سے اور اینٹوں سے
نہ کسی کی مزار بنولتے

نہ بناتے عمارت اسکے اوپر
ہے یہ مکروہ بدعت اے دلبر

بلکہ گر کوئی قبر اونچی رہے
اسکو توڑوا کے پست کرواتے

اسطرح مرتضیٰ علیؐ بولے
کہ نبیؐ حکم کر جیسے بھیجے

کہ کوئی قبر دیکھے گر اونچی
پست کر دے اسے بچھو کبھی

اور تصویر گر کہیں دیکھے
اسکو مٹ چھوڑ تو مٹا ہی دے

حکم ہے قبر اسقدر ہو فراز
کہ رہے وہ زمین سے ممتاز

تا نہ انجان ہو کوئی کہندلے
اور کوئی نہ قبر پر بیٹھے

اور قبروں کے تئیں گندھ لینے سے
سرور دین منع فرماتے

دیکھے یک شخص کو بگورستاں
آیا نعلین پہنکر ایجاں

اسکو فرمائے سیدؐ کونین
کہ تو کھینچ اپنے پاؤں سے نعلین

اور کئے نقل جبکہ ابراہیم
پیش حضرت رسولؐ کریم

آپ ہاشمی رسولؐ اسپہ گئے
اور سنگریزے اسپہ چون دئے

اور عثمان ابن مظعون کے
قبر پہ پتھر اک بڑا ہیں رکھے

اور فرمائے منع سیدؐ ناس
کہ لگا دیں چراغ قبر کے پاس

اور لگانا چراغ قبر کے پاس
منع ہے شرع میں بلا وسواس

ہاں مگر احتیاج ہووے جب　زندگوں کو تئیں ہوا ہو تب
اور تہی یہ بہی عادت نبوی　کہ زیارت کو جاتے قبروں کی
اور فرمائے سرور کونین　جمعہ کیدن زیارت ابوین
اور لکہا جاوے ای نکو عنواں　بارِّ والدین غیر گماں
اور فرمائے جبکہ گورستاں　تم جو دیکھے تو یہ پڑھو اس آن

وَالْمُسْلِمِیْنَ وَاِنَّا اِنْ شَآءَ اللّٰہُ بِکُمْ لَاحِقُوْنَ

فاتحہ اور معوذتین اے یار　اور اخلاص پڑھنا گیارا بار
اور معمول تب نہیں یہ تہا　قبر کے پاس یا کہ دوسری جا
لیک مخصوص تیسرے دن میں　جمع ہو جو تکلفات کریں
سخت بدعت ہے اور منع وحرام　ہے مدارج میں یوں کیا ارقام
بیٹھنا اطراف قبر کے جو پڑا ہیں　ہے وہ مکروہ سر بسر سمجہیں
قبر پر قاریوں کو بٹھلانا　اور قرآن اُنسے پڑھوانا

## سُنن رواتب کا بیان

یعنے غیر فرائض اشہر　کرتے حضرت مواظبت جسپر
یوں ہی ابن عمر سے ہے مروی　اور مذہب ہے شافعی کا یہی
اکثر اہل علم از اصحاب　جسکے تہے قائل اسی کے تہے دریاب
قول ابن مبارک و ثوری　اور ہے اسحق کا بہی قول یہی
عائشہ یوں خبر دئے اے یار　رکعتیں جو ہیں قبل ظہر کے چار
پڑہتے مسجد میں رکعتیں دو مگر　اور گہر میں چہار وہ سرور
یعنے صدیقہ اور ابن عمر　جو کئے تہے نظر دئے وہ خبر
اور ساعت کو درمیاں کہتے　کہلتے ہیں آسماں کے دروازے
اور یہ کہتے ہیں یہ نماز اکثر　گہر میں پڑہتے تہے اپنے پیغمبر
ابن مسعود پڑھتے بعد زوال　آٹھ رکعات انجمنہ غسل

اور مکروہ نماز ہے اے زکی　قبر کے آگے مقبرے میں بھی
اور کرتے دعا و استغفار　یعنے چاہتے تہے بخشش انکی ای یار
یا وہ دو نوں نے ایک کی جو کری　بخشے جاوے یقیں گنہ اُسکے
او صدقہ وہ مغفرت خواہی　انکے خاطر رکھے ہی حلم بہی

اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمْ اَهْلَ الدِّیَارِ مِنَ الْمُؤْمِنِیْنَ

اور پڑہنا بھی آیۃ الکرسی　اور یٰسین اور تبارک بہی
دیکھ ثابت ہوا ہے از اخبار　او صحیح اس میں آئے ہیں آثار
جمع ہوں لوگ اور پڑہیں قرآن　ہاں مگر تعزیت ہے سنت جان
اور بغیر وصیت موتے　خرچنا اس میں حق یتیموں کا
اور قرآن پڑہنا قبر کے پاس　مختلف فیہ ہے اے رمز شناس
اور ہدایہ کی شرح میں ارقام　کیا اسطرح شیخ ابن ہمام
گرچہ ہے اسمیں اختلاف ای یار　نہیں مکروہ ہے یہی مختار
راتبہ ہے رتوب سے نکلا　جسمیں معنی دوام کا ہیگا
راتبہ ان کو کہتے ہیں سمجہو　ظہر کے آگے دو ہیں بعد ہیں دو
اور روایت ہے مرتضی کی ہاں　چار آگے ہیں دو ہیں بعد پہچان
اور ہوئے انکے بعد جو اخیار　تابعین کرام سے اے یار
اور مذہب امام اعظمؒ کا　جانیو بالیقیں یہی ہیگا
ترک کرتے نتہے وہ حق کی نبیؐ　ہیں صحیح یہ دونو روایت بھی
یا کبھی وہ کبھی چہار پڑہے　ہر دو راوی کہے جو دیکہے تہو
اور رسول کریم بعد زوال　پڑہتے تہے چار رکعتیں خوشحال
چہتا ہوں میں کہ نیک یہ اعمال　آسماں کو اُپر چڑہے فی الحال
اور اسی کو نماز فیِّ زوال　بولتے ہیں سمجھ لے فرخ فال
اور کہتے یہ رکعتیں سُنئے　ہیں برابر وے آٹھ رکعت کے

جو پڑھی چاہیں رات کے درمیاں
جانیو وقت خیر و برکت ہے
ابن عازب کی ہی روایت سے
اور پڑھا مثل اسکے بعد عشا
آپ سے فوت وہ نہوتے کبھی
اور حدیث آئی ہی کہ آنحضرت
اور آیا ہے دو نماز اشہر
وہ نمازیں یہ کبھی چھوڑے
اور ہے نکروہ دوسرونکو سبھی
تھے دو رکعت یقیں پڑھا کرتے
اور از بعد ظہر اے ذیشاں
انہیں آئی ہی یہ حدیث ایس
اور ہے مروی علی سے آنحضرت
فصل انہیں سلام سے کرتے
اور روایت کیا ہی ابن عمر
احمد و ترمذی ابو داؤد
یعنی ہے اختیار اے ہشیار
اور مغرب کے بعد دو رکعت
سورۂ کافرون اور اخلاص
یعنی قرأت بہت ہے پڑھتے ہیں نبیؐ
اور عشا کے بھی راتبہ ایماں
پڑھتے شش رکعتیں و یا کہ چہار
اہل حرمین ہی نہیں پڑھتے

وہ تہجد کی ہے نماز بجاں
سمجھو وقت نزول رحمت ہے
کہ رسول کریم فرمائے
تو شب قدر میں پڑھا گویا
نہ حضر اور نہ سفر میں بھی
پڑھتے تھے بعد عصر دو رکعت
ترک کرتے نہ تھے یہ سفر و حضر
تا کہ وہ اپنے رب سے جاکے ملے
دیکھ آئی حدیث ایسی بھی
لیک دوسرونکو منع فرماتے
چار رکعت بھی آئی ہیں بجہاں
ظہر کے آگے اور بعد یقیں
پڑھتے تھے پیش عصر دو رکعت
دو دوگانے جدا جدا پڑھتے
کہ یہ فرمائے شافع محشر
کرے اسکی روایت ابن مسعود
کہ دو رکعت ادا کریں یا چار
پڑھتے تھے راتبہ سدا حضرت
پڑھتے اکثر یہ دو نمازیں خاص
ترمذی اس خبر کا ہے راوی
فرض کے بعد ہیں دو رکعت جان
اور دو رکعت بھی آئی ہیں ای یار
حنفیہ مستحب لکھے ہیں وے لے

یعنی وقت زوال یہ در روز
لایا ابن ہمام اے فرخ پے
چار رکعت جو قبل ظہر پڑھا
اور ہمیشہ وہ شافع امت
فوت یکبار ہو گئی تھیں وے
کئے یاں تک علما اوست اوسیر
وہ دو رکعت ہیں آگے صبح کی جان
عصر کے بعد وہ دو رکعت ہاں
ابو داؤد نے روایت کی
چونکہ رکھتے تھے آپ صوم وصال
جو ہے مسند امام احمد کی
چار رکعت پڑھے جو نیک انجام
اور روایت انہیں سے ہی ای یار
ہیں یہ ہر دو روایتیں ای نیک
اسپہ رحمت خدائے پاک کرے
آیا جب اختلاف انمیں ای میر
تا کہ ہر دو حدیث پر ہو عمل
فجر کے آگے بعد مغرب کے
ابن مسعود نے کہا اے یار
ابن عباس سے ہی پر منقول
حضرت عائشہ سے ہی مروی
چار رکعت وے لے ز پیش عشا
اور سنت یہ صبح کے اشہر

شب میں وقت تہجد اے فیروز
ابن منصور کے سنن سے ہے
پڑھا شب میں تہجد او گویا
ظہر کے بعد پڑھتے دو رکعت
تو قضا اسکی بعد عصر کئے
کر گئے ہیں وہ اس جہاں سے گذر
اور دو رکعت نہ بعد عصر بجہان
ہیں خصائص سے مصطفےٰ کی جان
عصر کے بعد وہ خدا کے نبیؐ
کرتے اورونکو منع ای خوشحال
اور سنن نسائی ترمذی کی بھی
اسکو دوزخ پہ حق کریگا حرام
رکعتیں پڑھتے پیش عصر چہار
ابو داؤد و ترمذی میں دیکھ
چار رکعت جو قبل عصر پڑھے
مذہب حنفیہ میں ہے تخییر
لیک بے شبہ چار ہی افضل
دو رکعت نبی جو پڑھتے تھے
کر نہ سکتا ہوں میں اب اسکا شمار
کبھی قرأت کئی ہیں اسمیں طول
پڑھ عشا آکے جبکہ گھر میں نبیؐ
نہ احادیث میں نظر آیا
کرتے اتنی محافظت سرورؐ

کہ سفر میں بھی اسکو پڑھتے تھے
ترک ہرگز کبھی نکرتے تھے

یک روایت ہے ظہر کی سنت
پڑھتے تھے بھی سفر میں دو رکعت

جو دو رکعت ہیں ظہر کی سنت
بعد اسکے بھی نفل دو رکعت

فرض ظہر و عشا کے بعد ولے
چار رکعت بدو سلام آئے

اور چھ رکعتیں رسول خدا
بعد مغرب کے کرتے تھے جو ادا

بس اگر پڑھ لیں چار ہی رکعت
ہوویں چھ رکعتیں ہی باسنت

کس میں طاقت ہو وہ لکھے سارا
نہ زبان و قلم کو ہے یارا

بسکہ مصروف تھی نماز میں ہی
اور انواع طاعتوں سے سبھی

بس ہے لازم کہ اس عبادت میں
مومناں پیروی نبی کی کریں

اور نمازوں میں دے حضور دل
اور خضوع و خشوع دے کامل

بہ محمد و آلہ الاطہار
بہ محمد و صحبہ الاخیار

## زکات کا بیان

کہ کہے ہیں زکات پاک عیاں
اپنے صاحب کے مال کو پہچاں

کہ گواہی بھی دیوے در محشر
صاحب مال کے وہ ایمان پر

جبکہ ہجرت سے سال تھا دوسرا
حقتعالیٰ زکات فرض کیا

جیسے روپیا ہو جیب و سو درہم
جسکے تولے ہوں باون اے اکرم

نقد سکہ ہو یا رہے زیور
یا کہ ناساختہ ہو سیم و زر

دیوے دو سو درم کو پانچ درم
یہ ہے تعیین بلا زیادت و کم

جو زیادہ ہوا ہے اے اکرم
خواہ چالیس ہووے یا ہو کم

ان اماموں کی سے دلیل یہی
کہیں فرمائے ہیں خدا کے نبی

امام مذہب میں بو حنیفہ کے
وہ نہ چالیس تک اگر پہنچے

کہ کہے ہے مصطفےٰ معاذ کے سات
کہ نہ لیجے کسور سے تو زکات

دیوے کسرات پر زکوٰۃ نہیں
ہیگا چالیس تک معاف یقیں

سنت راتبہ سوا اس کے
نہیں حضرت سفر میں پڑھتے تھے

اور بعضوں کے پاس اے ذیشان
سنت فجر ہیگی واجب جان

بعضے پڑھتے ہیں جمع کر اے ماہر
وجہ اسکا نہیں ہوا ظاہر

پس دو نفل اور یہ دو سنت
جملہ ہوتے ہیں چار رکعت

یک روایت میں ہو وہ باسنت
یک روایت میں [illegible]

اور عبادات نافلہ [illegible]
[illegible] انبیا کے ہیں [illegible]

ہو ہے معلوم [illegible]
[illegible]

یہی طاقت بغیر [illegible]
[illegible]

یا الٰہی نماز میں دن رات
صرف [illegible]

تیری [illegible] جان مری ابتدا
کر کرم سے نماز میں ہی [illegible]

ہوا آخر یہاں بیان نماز
کروں ذکر زکوٰۃ اب آغاز

تزکیہ سے زکوٰۃ ہے نکلا
اسکا معنا ہے جانو پاکی کا

اور گواہی کا بھی لئے معنا
لفظ سے تزکیہ کے اے دانا

صدق ایمان کی جب ہے اسکی نشاں
کہیں صدقہ بھی ہے زکوٰۃ کو جان

مال ہر قسم پہ اے نیک نصاب
ہوا مشروع جان ایک نصاب

بیس مثقال زر کہ جسکے یہاں
ہوتے ہیں ہفت و نیم تولے جان

جب ہو یک برس کسیکے پاس
فرض ہوگا زکوٰۃ بے وسواس

اور دو سو درم ہووے زیادہ
دیویں اسکا زکوٰۃ بھی رکھ یاد

جان مذہب ہے شافعی کا یہی
یہی مذہب ہے صاحبین کا بھی

کہ جو دو سو سے ہو زیادہ نصاب
دیویں اسکا زکوٰۃ کر کے حساب

نہیں واجب زکات اسکا ہے
یہ دلیل انکی ہے اے فرخ پے

یعنے چالیس تک اے نیک صفات
جو کہ واقع ہوں درمیاں کسرات

## زکات زیور کا بیان

بیس مثقال زر کا دیوے زکات
نیم مثقال بس خلوص کے سات

اور زیور کا بھی زکات ایجاں
یقیں واجب ہے حنفیہ کی یہاں

ابو داؤد اور نسائی بھی
ہیں یقیں اس حدیث کے راوی

کہتے ہیں ہاتھوں میں وہ دختر کے
تب دو کنگن ضخیم تھے زر کے

عرض کی اسنے تب نہیں اے شاہ
اسکو فرمائے تب رسول اللہ

پس وہ کنگن نکال کر او سدم
ڈالدی پیش سرور عالم

اور روایت کیا ابو داؤد
کہ کہی ام سلمہ اے مسعود

کیا ہی یہ بھی وہ کنیز نیچے بیان
ذکر آیا ہے جسکا در قرآں

اور دیا جائیگا زکات اسکا
تو سمجھ لے وہ کترنا ہوگا

بیہقی نے کہا کہ اصل نہیں
اس خبر کو بھی وہ صحیح نہیں

اور آثار دوسرے اے میاں
بھی معارض پڑے ہیں اسکی جان

کہ بہر سال مومنہ عورات
دیویں سب اپنی زیوروں کا زکات

ابن مسعود سے بھی آئی خبر
کہ یقیں ہے زکات زیور پر

اور عبداللہ جو ہے ابن عمر
بی بی سالم کو یوں کہا اشہر

دارقطنی سرآمد فضلا
جانیو تم روایت اسکی کیا

سُنیت اسیر ہی بس ہوئی اجرا
دیتی جاویں زکات زیور کا

اور جواہر کے تیں زکات نہیں
ہاں مصح جو زر سے ہو وے یقیں

## زکات بہائم کا بیان

یعنے چالیس گر ہیں بکرے
ایک بکرا زکات انکا دے

اور دو سو پہ ایک جب دے دیں
جانیو تین بکریاں دیویں

گائی یا بھینس جبکہ ہو چالیس
دے زکات انکا اک تبیع انیس

اور چالیس جبکہ ہوں پورے
دیویں پاڑا جو دو برس کا رہے

اور ہفتاد جبکہ ہو اے نیک
دیویں یکسالہ یا دو سالہ ایک

سیم و زر سکہ اور زیور سے
حصہ چالیسواں زکات یہ دے

نہیں واجب ہے شافعی کی یہاں
بو حنیفہ کی یہ دلیل ہے جان

ایک زن آئی نزد پیغمبر
اور ساتھ اسکے اسکی تھی دختر

اس سے پوچھے ہیں شاہ موجودات
کیا تو دیتی ہے بول اسکا زکات

کہ ہے آسان تجھے پہناوے خدا
کنگن آتش کے دو بروز جزا

اور بولی یہ ہے برائے خدا
اور برائے رسول شاہ ہدا

کہ میں اوضاع زر کے پہنی تھی
اور کی عرض اے خدا کے نبی

تب رسول خدا نے فرمایا
کہ جو حد نصاب کو پہنچا

اور جابر سے آئی ہے جو خبر
کہ نہیں ہے زکات زیور پر

اور تھوڑے جو آئے ہیں آثار
وہ بھی موقوف ہیں سمجھ اے یار

جیسے حضرت عمر بن الخطاب
اشعری بھی لکھے ہیں یوں دریاب

جانیو تم کہ ابن شیبہ
ہے بلاشک روایت اسکی کیا

بالیقیں اس خبر کی اے بھائی
عبدرزاق نے روایت کی

کہ ترے بیٹیوں کے زیور کا
بضرورت کرے زکات ادا

اور روایت کیا ہے شیخ عطا
کہ ہے نخعی نے اس طرح بولا

اور اسکے سوا بھی اے یار
ایسے ہی آئے ہیں بہت آثار

کر کے انداز اسکے پہننے کا
کر ہے اسکا ہی بس زکات ادا

اور زکات بہائم اے بھائی
فرض ہے ما لکوں پہ ایسا ہی

اور جب ہوئے دیں ایکسو اکیس
دیں زکات انکا دو غنم اے انیس

چار سو ہو تو چار بکرے دیں
یونہی ہر سو میں اک پا دکریں

یعنے یکسال کا جو ہے بچھڑا
دیویں پاڑی رہے و یا پاڑا

اور جب ساٹھ پورے ہو جاوے
دیویں اک اک برس کی دو پاڑی

اور ہشتاد کو وہ جب پہنچے
دیویں دو دو برس کے دو پاڑی

اور نو دو ہی جبکہ ہو دیں یقیں
دیویں تب ایک ایک سال کی تین

ایک اک سال کی ہو دو پاڑے
اور دو سال کا بھی ایک رہے

ایکسو بیس جبکہ ہوں بشمار
پاڑی یک اک برس کی دیویں چار

پاڑا یکسال کا ہی در ہر تیس
اور دو سال کا بہ ہر چالیس

اور کسی پاس پانچ اونٹ ہیں
تو زکات اسکا ایک بکری دیں

اور پچیس اونٹ جب ہووے
اونٹی ایک سال کی دیوے

اور چھتیس اونٹ ہووے جب
اونٹنی دو برس کی دیوے تب

اور اکسٹھ ہووے اونٹ جب ہوویں
اونٹنی چار سال کی دیویں

اور نو دو یہ ایک سے ای یار
ایکسو بیس تک ہو جبکہ شمار

پھر اسیطرح جان اے بھائی
دیوی ہر پانچ بیچ اک بکری

اور ہر سی و شش شتر کو ای نیک
اونٹنی دو برس کی دیوے ایک

اونٹنی تین تین سال کی چار
کریں انکا ادا زکوٰۃ اے یار

جسطرح ڈیڑھ سو عدد کے بعد
دینا مذکور ہو چکا اے سعد

اونٹ اور گائی بھینس اور بکرے
جانو جنگل میں تم اگر وہ چرے

نر و مادہ ملے ہوویں گھوڑے
یونہی صحرا کے درمیاں جو چرے

مذہب بو حنیفہ ہیگا یہی
یہ حدیث انکی ہے دلیل قوی

چرنیوالا جو ہووے ہر گھوڑا
ایک دینار ہے زکوٰت اسکا

اور جو گھوڑا جہاد کا ہوگا
نہیں واجب زکات ہے اسکا

گر تجارت کے ہوں تو دیوے زکات
ہو چکی ثابت حدیث سے یہ بات

آب باراں سے اور چشمہ سے
ہووے غلات اور جو میوے

پانی جو ہاتھ سے دیا جاوے
بیسواں حصہ دیجئے اس سے

اور یہ تھی عادت رسول خدا
شخص کوئی زکات جب لاتا

خُذْ مِنْ اَمْوَالِهِمْ صَدَقَةً تُطَهِّرُهُمْ وَتُزَكِّيهِمْ بِهَا وَصَلِّ عَلَيْهِمْ

اور پورے ہوں ایکسو جب
تین بچھڑے زکات دیوے تب

اور جب ایک سو اور دس ہو
ایک سالہ دیں اک دو سالہ دو

یا کہ دو دو برس کے دیوے تین
بیس بلا شبہ ہم برین آئیں

بیکم و بیش کرتے جاویں زیاد
اور تفصیل خوب رکھیں یاد

دس کو دو اور پانزدہ کو تین
بیس کو چار بکریاں لیں یقیں

سال دوسرا ہوا رہے آغاز
ہیگا چھتیس تک یہی انداز

اور چھیالیس کو وہ جب پہنچیں
اونٹنی تین سال کی اک دیں

اور جو تہتر عدد کو جب پہنچے
دیویں دو دو برس کے دو ناقے

ناقہ تین تین سالہ دو
دیویں اسکا زکات اے خوشخو

پھر اسیطرح سے بہتر پچیس
اونٹنی اک برس کی دیں اے انیس

ایکسو نو اور شش سے لے
پورے دو سو تلک سمجھ لیجے

بعد دو سو کے پھر کہ پانچ سو ہی
کریں آغاز وہی اے بھائی

دیکھ یونہی حدیث میں آیا
یہی مذہب ہے بو حنیفہ کا

تو ہی واجب زکوٰۃ انکا یقیں
گھر میں باندھے ہوئے نہیں تو نہیں

تو ہی واجب زکوٰۃ انکا ای یار
ایک گھوڑی کو دیوے یک دینار

کہ روایت کیا ہی یوں جابر
کہ کہے یوں پیمبر اطہر

یا زکات اسکا دس درم دیوے
نقل کی اسکی دار قطنی نے

نیں تجارت کے جو خر و خچر
نہیں واجب زکات ہے ان پر

## عشر کا بیان

حصہ اس سے دیا کریں دسواں
عشر کہتے ہیں اسکو اے ذیشاں

پہلے یہ دیکھے بعد مزدوری
دیویں نہ کاٹنے وغیرہ کی

تو وہیں اسکی حق میں کرتے دعا
جو نکہ قرآن میں حکم ہے آیا

اور ہوتے جو اونٹ صدقے کے
ہاتھ سے اپنے داغ کرتے تھے

داغ دیتے تھے گوش پر اکثر    یہ پچھانت کیواسطے تھا مگر

اور تھی عادت نبی کی اے دمساز    صدقۂ فطر دیتے قبل نماز

اور در مدت قلیل و کثیر    نہ ہمارے یہاں ہے فرق اے میر

کہے بعضے ندیویں اے فاخر    فطرہ از پیش عشرۂ آخر

خواہ وہ حر ہو یا کہ زن ہووے    فطرہ دیوے وہ اپنے جانب سے

اور باندی غلام سے اپنے    بھی ہے واجب آپ فطرہ دے

کہ کہے ہیں رسول با اجلال    نہیں فطرہ مگر ز صاحب مال

اور ہے دوسری حدیث وہ سرور    کئے خطبے میں حکم یوں سب پر

گر گیہوں ہو تو دیویں آدھا صاع    یا کہ دیویں کھجور پورا صاع

یہ خبر ثعلبہ سے پائے ہیں    مسندوں بیچ اپنے لائے ہیں

یہ ہے اسکی دلیل اب سنئے    کہ طحاوی صحیح سندوں سے

ہے بہر مرد و زن صغیر و کبیر    حر ہو یا عبد یا امیر و فقیر

صاحب مال فطرہ گر دیوے    مال کو اسکے فطرہ پاک کرے

تھا یہ صدقات واجبہ کا بیان    لیک صدقات نافلہ کو ایجان

جسقدر خرچ کرتے در رہ حق    اسکو زاید نجانئے مطلق

اور لوگوں پہ منت و انعام    کرتے انواع کے وہ شاہ انام

گر کسی پر ہوا اپنا حق یا دین    اس سے کرتے تھے درگزر بے بین

کبھی کوئی چیز مول لیتے تھے    اور دیتے زیاد قیمت سے

قرض لینے کے وقت نا کہہ کر    دینا زاید روا ہے غیر خطر

اور ہر یک کسی سے لیتے تھے    اور دو چند اسکو دیتے تھے

## کتاب الصوم

ہر روزہ کہتی ہیں اسکو سن اے ہمام    چھوڑ دیویں جماع و آب و طعام

اور احادیث آئی ہیں بعضے    کہ شئے روزہ پانچ چیزوں سے

## صدقۂ فطر کا بیان

آگے ہی روز عید فطر کے بھی    اسکا دینا ہے جائز اے بھائی

اور جائز ہے پاس بعضوں کے    ایک دو روز عید سے آگے

فطرہ واجب ہے اے نکو محضر    ہر مسلمان غنی نصاب اوپر

چھوٹے بچوں سے اپنے اے فیروز    گرچہ پیدا ہوئے ہیں ابھی روز

بوحنیفہ کا ہے یہی مذہب    انکی ہے یہ دلیل سنئے اب

یہ خبر ہے بہ مسند احمد    اور بخاری بھی لایا اے امجد

کہ صغیر و کبیر و حر و غلام    صدقۂ فطر اپنا دیویں تمام

عبد رزاق اور ابو داؤد    دار قطنی یہ تینوں اے مسعود

اور مذہب میں شافعی کے یقیں    ہونا اہل نصاب شرط نہیں

بوہریرہ سے ہی یہ نقل کیا    کہ بلا شرط فطرہ کا صدقہ

اور دوسری حدیث میں آیا    کہ شہ انبیا نے فرمایا

اور ادا اگر کریگا اسکو فقیر    حق اُسے پھیر دیوے اُس سے کثیر

دوست رکھتے تھے مصطفے اکثر    اور ہوتے تھے اس سے بس خوشتر

کبھی سائل کو رد نکرتے تھے    کسی سائل کو لا کبھی نہ کہے

کہ کبھی کوئی شئے کسیکے تئیں    کر کے دیتے ہبہ وہ سرور دیں

کبھی کوئی شئے خرید کر لیتے    قیمت و شئی اسکو پھر دیتے

قرض کرتے کبھی وہ شاہ ہدا    اور اس سے زیاد کرتے ادا

گر کریں شرط یہ کہ دیویں زیاد    ہے بلا شبہ سود یہ رکھ یاد

ایسے ہی آپکے تھے احسانات    بندگان آلہ پر دن رات

اب یہاں سے بیان روزے کا    دیکھ لکھتا ہوں مختصر تھوڑا

روزہ کامل وہی ہے گا    کہ بچا دے گنہ سے سب اعضا

غیبت کذب تیسری چغلی    جھوٹی سوگند نظر بھی شہوت کی

اور مذہب یہی ہے ثوری کا | توڑے غیبت سے بالیقیں روزہ
بعض کہتے کہ صوم میں ہو فساد | لیک اسکا ثواب ہو برباد

اور فضیلت میں صوم کی ہے خبیر | ہیں حدیثیں صحیح آئے کثیر
ہے بخاری میں یہ صحیح خبر | کہے حضرت کہ یوں کہا داور

کہ مرے واسطے ہی ہے روزہ | اور دیتا ہوں میں ہی اسکی جزا
اور کہے حق کہا عمل جو کرے | ابن آدم ہے اسی کے لئے

لیک روزہ مرے لئے ہیگا | میں جزا اسکی اسکو دیوں گا
اور موطا میں حدیث آئی | کہ ہر اک نیکی ابن آدم کی

ہووے وہ چند بلکہ تا ہفت صد | مگر اسکا جو صوم ہے امجد
محض میرے ہی واسطے ہیگا | دیونگا میں یقین اسکی جزا

اور یقیں اسکی کیفیت اصلا | کوئی نہیں جانتا ہے میرے سوا
یا کسیکو بغیر شبہ و خطر | نہیں کرتا ہوں مطلع اسپر

کہ بلا واسطہ فرشتوں کے | میں جزا دیونگا تلطف سے
اور مولا نے وہ جو فرمایا | کہ مرے واسطے ہی ہے روزہ

واسطے ہی اسکے ہر طاعت | پھر جو روزے کی ہے خصوصیت
محض تکریم صوم کے خاطر | آئی ہے اسطرح یہ لے فاخر

اور بخاری کی دمیاں اے فصیح | آئی ہے دیکھ یہ حدیث صحیح
کہ مرا بندہ چھوڑے آب و طعام | واسطے میرے شہوت اپنی تمام

پس اسی واسطے وہ رب عباد | صوم کو باب میں کیا ارشاد
کہ ہی روزہ مرے لئے ہے بجا | میں ہی دونگا یقین اسکی جزا

اور بعضے محققوں نے کہا | کھانے پینے سے اصل استغنا
ہے صفت حق کی اس سے جب بندہ | ڈھونڈے اسکی تقرب درگہ

اصل عمل کی اضافت اشرف | حقتعالی کیا ہے اپنے طرف
الغرض صوم ہے عظیم الشان | خاص کر فرض روزہ رمضان

تھا سدا جو مصطفی اکثر | خاص رمضان میں تھا زیادہ تر
اور ذکر و تلاوت قرآں | اعتکاف و نماز بھی ایجاں

ماہ رمضان کے تمام اوقات | رکھتے معمور جانیو دن رات
خیر و برکات طرح طرح کہ جب | اس مہینے میں بھیجے لطف سے رب

شکر میں اسکے آپ بھی جز رات | کرتے انواع ذکر اور طاعات
اور ہر شب میں ماہ رمضان کے | جبرئیل امیں سے ملتے تھے

عرض قرآن انپہ سب کرتے | یعنے قرآں انہیں سناتے تھے
اس میں تنبیہ ہے یہ اے فیروز | کہ مبارک جب آوے شب یا روز

انمیں تحصیل صحبت علما | کسب خیرات بھی ہو سب اولے
دوسرا سال جب تھا ہجرت سے | حق کیا فرض ہونے رمضان کے

اور قرآن پاک کی تنزیل | شہر رمضان میں ہوئی تکمیل
یعنے جو آسمان ہے پہلا | بیت عزت ہے اسمیں جو یکجا

لوح محفوظ سے وہاں کامل | ہوا قرآن باصفا نازل
پھر بتدریج حسب حاجت ہاں | اترا دنیا میں جان سب قرآں

اور رمضان کی پہلی شب میں فہیم | ہوئی نازل صحف بر ابراہیم
اور رمضان کی ہر چھٹویں رات | اتری موسی کلیم پر توریت

تیرہویں شب میں جانئے انجیل | پائی عیسی مسیح پہ تنزیل
رات چوبیسویں تھی رمضان کی | ہوئی تنزیل پاک قرآں کی

اور سعادت رسول کی تھی قبیل | کرتے افطار صوم میں تعجیل
یعنے جس دم یقیں ہووے غروب | کہ ہوا اب ہی آفتاب غروب

اور کرتے تھے سحور میں تاخیر | اور یہی حکم کرتے سب اے میر
کرتے تھے چند کھجور سے افطار | یا کئی گھونٹ آب سے سالار

فضیلت روزہ رمضان

رمضان

وقت افطار کرتے تھے یہ دعا
مستحب ہو دعا وقت بجا

اَللّٰھُمَّ لَکَ صُمْتُ وَعَلٰی رِزْقِکَ اَفْطَرْتُ فَتَقَبَّلْ مِنِّیْ

فحش و غیبت اور لڑائی سے
روزہ دارونکو منع فرماتے

اور افطار و صوم کے درمیاں
کرتے دُسرونکو بھی مخیر جان

مالکؒ بوحنیفہ نیک سیر
اور دُسرے ائمہ اکثر

روزہ افضل ہے اسکے حق میں بجا
ورنہ افطار ہے سمجھ اولیٰ

اور حجامت بھی دن کو کرواتے
یعنے وہ سنگھیاں لگاتے تھے

منع مسواک و اکتحال اوپر
آئی رمضان میں نہیں صحیح خبر

کرتے رمضان میں گر سفر اے یار
رکھتے روزہ کبھی کبھی افطار

اور ہے اختلاف اسمیں اے یار
روزہ افضل سفر میں یا افطار

بولتے ہیں کہ جسکو طاقت ہو
نہ مشقت ہو اور مضرت ہو

اور رمضان میں وہ شہ لولاک
دن کو کرتے تھے جانیو مسواک

ناک اور منہ میں پانی جب لیتے
نہیں اسمیں مبالغہ کرتے

بوحنیفہ کے پاس اے دمساز
دنکو رمضان میں وہ ہیگا جواز

## صیام نافلہ کا بیان

اور رسول انعم نافلہ روزے
پے بہ پے اسقدر رکھا کرتے

اور سیا ہے کبھی وہ سرور دین
کرتے افطار اسقدر امیں

پر کوئی ماہ نفل روزے سے
نہیں خالی وہ چھوڑ دیتے تھے

اور کرتے تھے وہ بڑی تاکید
صوم ایام بیض پر اے سعید

روز دوشنبہ اور پنجشنبہ
اور رکھتے تھے صوم عاشورہ

لیک پھر تا بسال آئندہ
نہیں وہ شاہ دیں رہے زندہ

نہیں ایام اس سے کوئی افضل
کہ ہوا افضل انھوں میں نیک عمل

ماہ شوال میں بھی چھے روزے
سرور انبیا رکھا کرتے

ایک رمضان میں جبکہ فوت ہوا
ماہ شوال میں رکھے ہیں قضا

اور کئے اعتکاف اے فاخر
بار سیوم بعشرہ آخر

آخر عمر تک بھی وہ سرور
کئے بیشک ہے اثبت اُسپر

کبھی رکھتے سریر بھی لا کر
اور بچھاتے تھے فرش بھی اُسپر

اور یکبار ہر برس قرآن
شہ سناتے تھے جبرئیل کو جان

یوں صحابہ گمان کرتے اے یار
کہ نہ حضرت کرینگے پھر افطار

کہ صحابہ گمان کرتے تھے
نہیں حضرت رکھینگے پھر روزے

پس یہ ہے سنت کہ ہر مہینے میں
روزہ رکھیں بھی خالی نا چھوڑیں

اہتمام انکا اسقدر کرتے
کہ سفر میں بھی آپ رکھتے تھے

اور کہے زندہ گر رہونگا میں
روزہ نویں کا بھی رکھونگا میں

پہلے عشرہ میں ماہ ذوالحج کے
روزہ رکھتے تھے اور فرماتے

روزہ عرفے کا رکھتے وہ سالار
حج میں رہتے تو کرتے تھے افطار

اور حضرت بہر مہ رمضاں
کرتے مسجد میں اعتکاف عیاں

کئے یکبار پہلے عشرے میں
دوسری بار تو دوسرے عشرہ میں

اور معلوم یہ ہوا ہے جب
اسی عشرہ میں ہیگی قدر کی شب

اور حضرت کے اعتکاف لئے
جا تو مسجد میں خیمہ دیتے تھے

رہتے ہر سال معتکف دس روز
آخر سال بیست دن فیروز

آخر سال میں گر اے یار
وہ سنائے ہیں جانئے دو بار

اور نماز تراویح اے ذیشاں
ہے یقیں سنت موکد جان

## نماز تراویح کا بیان

گرچہ بعضوں نے مستحب ہے کہا
پر ہدایہ میں اس طرح سے لکھا

کہ صحیح تر یہی اے فرخ پے
وہ یقیں سنت موکد جیسے

کہ روایت کیا ہی یوں ہی حسن | بو حنیفہ سے دیکھ اے مومن
کئے اسپر مواظبت بہ ضرور | فعل انکا ہے سنت مشہور
پڑھے مسجد میں یہ نماز کرات | مصطفےٰ لوگ بھی تو آپکے سات
جمع آئے ہیں تیسری شب بھی | پرنہ تشریف لیگئے ہیں نبی
پرنہ آیا ہوں اسلئے ہی یقیں | کہ نہو جاوے فرض تم پہ کہیں
ماہ رمضاں میں ایک شب جاکے | مسجد باصفا میں جب دیکھے
کہے ابن کعب ایک قاری پر | گر کروں جمع میں تو ہے بہتر
اور جب آکے وہ بھی دوسری رات | کہ وہ پڑھتے ہیں سب انہیں کے سات
اسکے راوی ہیں سب سنن والے | اور کہا ترمذی صحیح اسے
کہے حضرت کہ آپ پر لازم | کرو سنت کو میری تم دائم
اور خلیفوں سے جو کہ ثابت ہو | ہے بلا اشتباہ سنت او
کہے صحیحین میں اے نیک خصال | کیا بوسلمہ عائشہ سے سوال
کبھی اس ماہ دوسرے ماہ میں بھی | پڑھتے باوتر گیارہ رکعت ہی
کہ تھے رمضاں میں رسول خدا | بیس رکعات پڑھتے وتر سوا

اور اسکی ہی دلیل لکھا | کہ پیمبر کے جو ہوے خلفا
اور صحیحین بیچ اے بھائی | یہ حدیث عائشہ سے ہے آئی
اور پڑھے دوسری رات بھی جاکے | اور بہت لوگ ساتھ آپکے تھے
اور صحابہ نے صبح کو بعد کہے | کہ میں جانا ہوں وہ جو تم ہیں کئے
اور ہی فتح القدیر میں ہی یہ سیر | کہ خلافت کے بیچ اپنی عمر
بعضے پڑھتے تھے منفرد یہ نماز | بعض دس شخص ساتھ اے دمساز
پس ابی ابن کعب سے بولے | ساتھ لے انکو سب نماز پڑھے
خوش ہوے انکو دیکھکر ویسا | نعمت البدعۃ کہے ہذا
بعد اسکے کیا ہے ابن ہمام | اسی فتح القدیر میں ارقام
اور خلیفوں کی ہے سنت کو | لازم اپنے اوپر ہمیشہ کرو
اور تراویح کے رکعتوں میں بھی | آیا ہی اختلاف اے بھائی
کہ نبی دربیانی رمضاں | پڑھتے کیسی نماز کیجے بیان
اور طبرانی بیہقی بغوی | ابن عباس سے ہیں یوں راوی
گفتگو اس حدیث میں ہے لے | بعضے اسکے تئیں ضعیف کہے

**ف** مولانا شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی اپنے فتوے میں و دیگر محققین علم حدیث و فقہ نے تحقیق کی ہی کہ بی بی عائشہ کی وہ حدیث آٹھ رکعت کی ابن عباس کی حدیث بیس رکعت کی معارض نہیں ہوسکتی کیونکہ بی بی نے شب کی نمازوں سے یعنے صلوٰۃ اللیل سے خبر دی اور عرف شرع میں صلوٰۃ اللیل تہجد کو کہتے ہیں پس حضرت کی جو نماز شب رمضان میں برابر تھی سو وہ نماز تہجد ہے۔ اور ابن عباس تراویح سے خبر دیتے ہیں جسکو عرف شرع میں قیام رمضان کہتے ہیں یہ اور ہی وہ اور پس ہر دو روایت میں تعارض نہیں فافہم۔ اور ابن عباس کی حدیث کا راوی ابن ابوشیبہ ہی جسے بعض محدثین نے ضعیف کہی اسکا ضعف ایسا نہیں کہ اسکی روایت مطروح ہووے و بس الحاصل علی الاختلاف حضرت کی سنت سے اور بالاتفاق خلفای راشدین و صحابہ کی سنت سے بیس رکعت کی جماعت اہل سنت کے پاس ثبوت کو پہنچی اگر برابر بیس رکعت پڑہیں حضرت کی اور خلفا و صحابہ کی ہر دو سنت ادا ہوتی ہیں جو ہر دو سنت ادا کرنے کا ہمکو حدیث میں حکم آیا ہے۔ ۱۲ منہ

کہا ابن ہمام اے بھائی | بیس رکعت عمر سے ہیں مروی
کہ بعہد عمر بن الخطاب | پڑھتے تیئیس رکعتیں اصحاب
اور موطا میں ابن رومان سے | یہ روایت بھی آئی ہی سنئے
یعنے تھے تین وتر کے ایسیاں | اور تراویح بیس رکعت جان

لایا سائب بن یزید بھی سے / بیہقی نے حدیث ایسی ہی
کہ تو لوگوں کو اپنے لیکر ساتھ / پڑھو تراویح بیس اب رکعات
اور ابی بن کعب عالی شان / شہر طیبہ میں در مہ رمضان
اور حارث بھی لوگ کو لے ساتھ / پڑھا کرتا تھا بیس ہی رکعات
خلفا جبکہ بیس ہی رکعت / پڑھتے تھے ہو وہ بیگماں سنت
بیس سے آٹھ رکعتیں سنت / باقی بارہ ہیں مستحب رکعت
بعد حضرت کے آپکے خلفا / بیس رکعت ہی جب پڑھیں سدا
کہ خلیفوں کی چال کو لازم / کرنے مامور ہم ہیں از خاتم
چار رکعت کرو دوگانے پڑھیں / بیٹھیں مقدار اسکے راحت میں
اور سوا ماہ پاک رمضاں کے / نہ پڑھے وتر بھی جماعت سے

اور کہتا ہے ابن ابی شیبہ / کہ عمر نے کسیکو حکم کیا
اور اک شخص کو علی نے بھی / کیا بے شبہ حکم ایسا ہی
بیس ہی رکعتیں پڑھا کرتا / تین رکعت بھی وتر پڑھتا تھا
وتر بھی تین رکعتیں بخشوع / اور پڑھتا قنوت قبل رکوع
لیک سنت ہو وہ خلیفوں کی / آٹھ رکعت ہے سنت نبوی
اسلئے بعض مستحب لکھے / اور سنت اسے لکھے بعضے
ہیں عمل اور بلاد عرب و عجم / ہے مقرر اسی پہ اے اکرم
لکھے فقہا کہ دس سلام کے ساتھ / پڑھنا سنت ہے بیس ہی رکعات
اور یک ختم در مہ رمضاں / پس تراویح میں ہے سنت جاں
ہو ادا روزے کا یہ بیاں آخر / ابتو حج کے بیاں سے ہو ماہر
معنی حج لغت میں قصد ہے جان / قصد کعبہ ہے شرع کی درمیاں
کہ ہے حج پر زیادہ دو ساز / فرض پر جوں زیادہ نفل نماز
یعنے احرام اور طواف ہے وہ / تیسرا فعل سعی ہے سمجھو
نہیں عرفات میں کھڑا رہنا / کہ ہے وہ خاص حج میں اے دانا
بلکہ جب چاہے تب کرو وہ ادا / عمرہ ہے سنت رسول خدا
جانے آنیکا خرچ اسکا ہے / اور نفقہ عیال کا بھی رکھے
اور ہے شرط زن پہ اے اکرم / ساتھ ہو اسکا مرد یا محرم
مطلق حکم حج کا ہے آیا / ذکر نہیں اسمیں دعوت کا
کہ وہ زن حج کیواسطے جاوے / پر کوئی محرم اسکے ساتھ نہ ہے
کہ کبھی کوئی زن سفر نکرے / لیک ہمراہ اپنے محرم کے
فرض ہونیکے بعد حج ای یار / حج کئے شاہ انبیا یکبار
شاہ دیں جبکہ حج کا عزم کئے / اور اعلام اس کا کروائے
ہیں بقول صحیح انکا شمار / ایک لاکھ بیس پہ چہل ہزار

# کتاب الحج

اور عمرے کا جاننے معنا / ہے زیادہ لغت میں اے دانا
شرع میں اسکو کہتے ہیں عمرہ / کہ ہیں افعال چند مخصوصہ
یعنے درمیان صفا و مروہ کے / دوڑنا بولتے ہیں سعی اسے
اور ایام حج مقرر ہیں / لیک عمرے کے دن مقرر نہیں
اور جو مومن ہو بالغ و آزاد / مرد و زن تندرست صاحب زاد
اور سواری و امن رہ اے یار / فرض حج اسپہ عمر میں یکبار
یہ نہیں شرط شافعی کے یہاں / ہے دلیل اس کی آیۂ قرآں
اور بلا شبہ حنفیہ کی دلیل / یہ حدیث صحیح ہے بتفصیل
اور بھی یوں لکھے خدا کے نبی / ابن عباس نے روایت کی
جب تھا ہجرت سے جا نو اول سال / حج کیا فرض تھا در متعال
اسکو کہتے ہیں حجۃ الاسلام / اور حج وداع بھی اے ہمام
لوگ اطراف اور جوانب سے / ہیں مدینہ میں جمع آنے لگے

آئے جب بیچ حرام میں ہاں
راست کعبے طرف ہوئے ہیں وہاں

جانو سنت ہے یہ طواف قدوم
اور طواف تحیہ اے مخدوم

بولتے ہیں جسے سبکو رمل
فتح سے ہیم کے ہوا اکمل

اضطباع اسکو بولتے ہیں جان
پہلے اشواط میں ہے یہ بھی پہچان

حجر اسود کے روبرو ہر بار
جبکہ آ پہنچے وہ شاہ خیار

اور رکن یمانی جب پہنچے
ہاتھ یا چوب سے اشارہ کئے

حجر اسود کو بوسہ جب دیتے
منہ و لب اپنے اسپہ تب رکھتے

کبھی پیشانی اسپہ رکھتے تھے
حقکو سجدہ اسی پہ تب کرتے

اسکے بوسے سے ذوق یک کامل
حشر تک عاشقونکو ہے حاصل

تب پڑھے من مقام کی آیت
اور ادا واں کئے ہیں دو رکعت

پڑھ چکے جب ہیں کوئی جا تسلیم
پڑھتے فضل مقام ابراہیم

اور فارغ نماز سے جو ہوئے
حجر اسود کو آکے بوسہ دئے

اِنَّ الصَّفَا وَالْمَرْوَةَ مِنْ شَعَائِرِ اللّٰہِ پھر کہو اَبْدَءُ بِمَا بَدَءَ اللّٰہُ

اور تکبیر تب کہے بے قیل
اور کہے تین بار یہ تہلیل

بعد کوہ صفا سے اترے جان
کوہ مروہ طرف ہوئے ہیں رواں

رَبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ اِنَّكَ الْاَعَزُّ الْاَكْرَمُ

اور گزرے ہیں جبکہ وادی کو
تب وہ آہستگی سے چلنے لگے

اور مروہ سے پھر صفا آئے
اور مروہ پہ ختم سعی کئے

جو کہ کوہ صفا پہ ہیں پڑھے
اور پیادہ ہی جانو سعی کئے

الغرض تام انکا جب ہوا بسیار
اپنی ناقہ پہ تب ہوئے ہیں سوار

شاہ فارغ ہوئے ہیں سعی سے جب
حکم یوں لوگ کو کئے ہیں سب

بعضے صحابہ پر یہ بات گراں
آئی فرمائے تب وہ شاہ جہاں

اور علی بھی یمن سے تب آئے
اونٹ اکثر ہدی کے ہیں لائے

کعبۃ اللہ کا طواف کئے
حجر اسود پہ آکے بوسہ دئے

پہلے سہ شوط میں کئے تعجیل
پاؤں نزدیک رکھتے تھے بقیل

اپنے سینے بغل کے نیچے سے
چادر اپنی بدوش جب ڈالے

آخری چار شوط میں آئے یار
چلے آہستہ سید ابرار

ہاتھ میں چوب یا کہ جو رکھتے تھے
بوسہ دیتے اشارہ کر اس سے

چوب یا اپنے ہاتھ کو بوسہ
دینا ثابت نہیں ہے اس جگہ

کہتے بوسہ کے وقت بسم اللہ
اور اللہ اکبر اے آگاہ

للہ الحمد وہ مبارک لب
حجر اسود پر رکھے ہوں جب

بافراغت طواف سے اے فہیم
پہنچے جب بر مقام ابراہیم

ہے ز بعد طواف واجب جان
یہ دو رکعت یقین ہمارے یہاں

فاتحہ قل یا پہلی رکعت میں
پڑھے اخلاص دوسری رکعت میں

واں سے کوہ صفا طرف آئے
اور یہ آیت پڑھے ہیں پاس اسکے

یعنی کوہ صفا پر وہ چڑھے
منہ کو کعبے طرف بھی کرکے کھڑے

اور اسلام بہار کا غدا
بعد تہلیل کرتے تھے یہ دعا

درمیانے صفا و مروہ کے
جانتے یہ دعا ہی پڑھتے تھے

اور آپ ہے صفا سے جب نیچے
تب رسول کریم سعی کئے

اور صفا سے یقین ہوئے مروہ
ہیں گئے سات بار ہی اگر

جبکہ مروہ پہ پہنچے آکے
وہی اذکار اور دعا پڑھتے

سعی کرنے جو لوگ آئے تھے
اور حضرت کو دیکھنے کے لئے

لوگ کہتے تھے کر نبی پہ نگاہ
یہ محمد ہے یہ رسول اللہ

ساتھ جنکے ہدی کے اونٹ نہ ہو
اب نہ احرام باہر آوے او

گرنہ ہمراہ ہوتے میرے ہدی
آتا احرام سے برون میں بھی

جب نبی لائے اور علی لائے
جملہ وہ اکیسو ہیں اونٹ ہوئے

پوچھے حضرت نے کیا تری نیت
کہے جو کچھ ہو آپ کی نیت

کہے احرام حج میں باندھا ہوں
اور ہدی بھی اپنے ساتھ لایا ہوں

پس بلاشبہ تو بھی اے سالم
اپنے احرام پر ہی رہ قایم

اور ہدی جو نہ لائے تھے آخر
آئے احرام سے وہ سب باہر

بعضے اپنے سرونکو منڈوائے
اور بعضے ہیں بال کترائے

حق میں انکے دعا کئے سالار
انکو سہ بار اور انہیں یکبار

اور قدوم شریف حضرت سے
جانئے جبکہ چار دن گزرے

روز پنجشنبہ تھا بوقت ضحیٰ
آئے سوی منا شہ والا

لوگ احرام سے جو نکلے تھے
پھر سے احرام حج کا تب باندھے

جا منا میں نبی نزول کئے
ظہر اور عصر کی نماز پڑھے

شب گزاری وہیں رسولؐ خدا
دوسرے دن مہر جب بلند ہوا

تب منا سے چلے سوی عرفات
تھے صحابہ بہت سے آپکی ساتھ

بعضے کہتے تھے تلبیہ اے میر
بعضے صحب کہتے تھے تکبیر

اور ہے عرفات کے قریب اکجا
نمرہ نام ہے وہ جاگہ کا

قبۂ خاص سرور اکوان
حکم سے آپکے دسے تھے وہاں

اسمیں اترے نبی پڑے ہیں جہاں
جمعہ کے دن نماز صبح یقیں

جب ڈھلا آفتاب شاہ خیار
مرکب خاص پر ہوئے سوار

بطن وادی کے درمیاں آئے
اور اک خطبۂ بلیغ پڑھے

اسمیں حضرت قواعد اسلام
کئے تاکید سے بیان تمام

جاہلیت کے خون کا بدلہ
جاہلیت کے سود کا دعوی

سبکو باطل وہ کردئے یکساں
کوئی تا اسکا پھر نہو خواہاں

اور بنیاد شرک کفر کی شوم
جاہلیت کی عادت اور رسوم

باتیں انکو باطل کئی بھی فرمائے
لایا میں انکو پانوں کے نیچے

یعنے ان سبکو میں نے خوار کیا
لیکے زیر قدم کچل ڈالا

اور کئے حق مرد و زن کا بیاں
تا بجا لاؤ سب زناں مرداں

اور وصیت کئے کہ با عورات
پیش آؤ سلوک نیک کیساتھ

اور فرمائے اسطرح ای عزیز
کہ تمھارے بیچ چھوڑا ہوں اک چیز

چنگ گر اسکے ساتھ مار رہوگے
کبھی گمراہ تم نہ ہووگے

بعد فرمائے یوں صحابہؓ سے
حشر میں تم سے گر خدا پوچھے

کر گیا ہیں معاملہ کیا
زندگانی میں تم سے کیسی کیا

بولو تم کیا گواہی دوگے تب
تب کئے عرض یوں صحابہ سب

شاہد ہے ہم یہ دیوینگے احکام
حقکے پہنچائے آپ ہمکو تمام

اور حق جو کہ تھا نصیحت کا
اور دعوت کا اور رسالت کا

اور امانت کو ہیں آپ ادا
اور کئے ہیں جہاد بہر خدا

انسے باتیں سنیں جب یہ نبیؐ
اپنی انگشت تب شہادت کی

آسماں کی طرف اٹھا کے یاد
کہے یا رب گواہ رہ سہ بار

بعد فرمائے ای مسلمانو
تین چیزیں یہ ایسی ہیں جانو

کریں بے شبہ صاف سینہ کو
ایک اخلاص ہے عمل میں سنو

اور آگے یہ چیز ہے دوسری
خیر خواہی ہے بھائی مومن کی

اہل اسلام کی جماعت کا
تیسری چیز ہے لزوم بجا

بعد فرمائے حاضراں جو ہے
جا کے وہ غائبو نکو پہنچا دے

تب وہ عرفات میں کھڑے تھے نبیؐ
[illegible] ام فضل نے بھیجی

شیر تھا اسمیں لیکے نوش کئے
اسطرح پر کہ لوگ سب دیکھے

سمجھے صائم نہ آج ہیں حضرت
جانئے وہ تو صوم کی خدمت

گرچہ جنت ہی روزہ عرفے کا
اہل عرفہ کو ترک بھی ہے روا

کہ کہیں ضعف انکو ہے خوش خو
دوسرے کاموں کو تا نہ مانع ہو

مضمون خطبۂ حجۃ الوداع

کہا ہو کو سب کو میں بخشا　لیک ظالم کو میں نہ بخشونگا
پھر مظلوم اسکو پکڑونگا　پھر کئے عرض یا رسول خدا
کہ تو قادر ہے یہ چاہے اگر　بھیجے مظلوم کو بہشت اندر
اور ظالم کو بخشدیوے رب　نہیں اسکا جواب آیا تب
اور کئے صبح جب بہ مزدلفہ　اور مکرر وہی کئے ہیں دعا
درگہ حق سے تب جواب آیا　یہ دعا تیری ہے قبول کیا
ناگہاں شاہ دین ہنسنے لگے　ابوبکر و عمر بھی جب دیکھے
یوں کہے آپ پر اے شاہ ہدا　یاد رکھ مادر ہمارے ہوویں فدا
رکھے خنداں ہمیشہ آپکو رب　کیا ہے فرمائے ہنسی کا سبب
کہے ابلیس دعویٰ عدو اللہ　جبکہ اسبات سے ہوا آگاہ
کہ دعا میری حق قبول کیا　اور امت کو میرے بخشدیا
خاک وہ اپنے سر پہ پھر ڈالا　اور کرنے لگا ہے واویلا
دیکھ یہ جزع و فزع اب اسکا　جانو بے اختیار اب میں ہنسا
اور مدارج میں یہ لکھا رکھ یاد　کہ زینت وہی ہیں لیگ مراد
تب جو عرفات میں کئے تھے قیام　حقنے بخشا کرم سے انکو تمام
الغرض پھر نبی رکھی بیقیل　شغل تکبیر ذکر اور تہلیل
اور قریب طلوع مہر ایجاں　شہ منا کے طرف گئے ہیں ال
اور اسوقت فضل بن عباس　اونٹ پر تھا ردیف خیر الناس
اسکے اثنائے راہ حکم کئے　کہ اٹھا لیویں رہ سے سنگریزے
تا کہ رمی جمار ان سے کرے　اور وہاں سے چلے ہیں جب آگے
نبی خثعم سے ایک زن آئی　وہ بہت خوبرو جمیلہ تھی
اور کہی یا رسول میرا بوڑھا ہے　اونٹ پر ٹہر نہیں وہ سکتا ہے
[illegible] سے یا رسول خدا　کیا مناسک کو وہ نہیں حج کا ادا
شاہ فرمائے ہاں ادا کیجے　اور وہ پوچھی جب آکے حضرت سے
فضل عباس سے وہ زن آیار　ایک دوسرے کو دیکھے جب ناچار
فضل بھی تھا جمیل اور گورا　اور تھو شہر و حسین خوشرو تھا
فضل کے منہ کئے آگے خیر ورا　ہاتھ سے اپنے تب کئے پردہ
ایک دوسرے پہ تا نظر نکرے　اور شیطانکے وسوسے سے بچے
پس نبی کو انکو یونہی ہوئے ضرور　حفظ اتباع اپنے تا مقدور
اور اسی رہ میں پیرزن بھی　آملی اور یوں سوال ہے کی
ناتواں ہے بہت مری مادر　باندھوں گر اونٹ پر ہے جانکا خطر
اسکی جانب سے یا پیمبر رب　کہو کیا حج ادا کرو نہیں اب
کہے حضرت کہ دین گر ہوگا　ماں پہ اپنے ادا کرے یا نہ
عرض کی وہ کہ ہاں کرونگی ادا　اسکو فرمائی تب رسول خدا
اسکی جانب سے کیجے حج بھی ادا　کہ یہ دین خدا ہے دین خدا
ہے سند یہ حدیث ای دلبر　کہ نیابت روا ہے حج اندر
اور اس مسئلہ میں ہے تفصیل　ہے وہ مذکور فقہ میں بتفصیل
اور آگے رواں ہوئے سرور　پہنچے جب وادی محسر پہ
جلد گزری وہاں سے ہوئے ہشیار　کیونکہ اسی مقام پر قہار
کیا اصحاب فیل کو مقہور　کرتے ہیں اس جگہ سے جلد عبور
چونکہ بہ خبر تبوک میں بھی نبی　گزرے قریہ پر لوط کے یونہی
بعد عقبات پر رسول خدا　جبکہ پہنچے ہیں آپ وقت ضحی
کئے اصحاب پر بھی رمی جمار　پس کئے قطع تلبیہ سالار
بعد منزل طرف پھرے ہیں جب　مسجد خیف کے قریب یقین
ہے وہ مسجد بڑی منا میں جان　صحن میں اسکے ہے نبی کا مکان
جب وہ منزل میں مصطفی پہنچے　وہاں یک خطبہ بلیغ پڑھے

وصایائے حضرت

تھے ہزاروں سے لوگ پیر و جواں
دور و نزدیک جو سب سے یکساں

اور کہے ہے قریب آئے مردم
پس ہو ہوشیار اور آگاہ

تم کو پہنچا دیا ہے جواب میں نے
اور کہے حاضریں یہ احکام

اور کئے حکم سب کو خیر درا
اور فرمائے بعد ازاں سب کو

اور تمہارے جو رب کی ہے جنت
ساتھ ہی تین اونٹ تب آئے

تب وہ سب اونٹ آئے انکو انجام
اونٹ سیلیتیں کئے علی کو تب

ساتھ لیکر علی کو نوش کئے
وہ اجیروں کو نزدیں ست دئے

اور دو گوسفند بھی ذبح کئے
بعد حلاق کو بلا سرور

ہیں جناں التبرمیں آئے ذیشاں
اور کئے ہیں طواف بیت اللہ

بعد آئے ہیں چاہ زمزم پاس
انکو فرمائے کھینچتا ہیں بھی

بعد میسر کریں ہجوم بڑا
اسلئے میں نہیں یہ کام کیا

اور کئی یہ طواف کرکے سوار

دور و نزدیک سب سے یکساں
تھی یہ اعجاز احمدی کی نشاں

انکو رب سے یقین ملو گے تم
بعد میرے نہ ہو تم گمراہ

حکم پروردگار کا اپنے
سنکے پہنچا دیں غائبین کو تمام

کریں سمع و اطاعت امرا
پنجگانہ سدا نماز پڑھو

ہو و داخل تم انہیں با فرحت
عمر والا کے سال کے مقدار

ایک بیک ایک کرتے تھے اقدام
کہے اب نحر کر تو ان کو سب

پھر علی کو یہ حکم فرمائے
مزد اپنی طرف سے ہی دیجے

جبکہ فارغ وہ نحر سے ہی ہوئے
حلق کرواے اپنے سوے سر

دیکھ تفصیل ہی لکھا یہ بیاں
فرض ہے یہ طواف ای آگہ

دیکھے ہیں اس مقام پہ عباس
کرتا تا یہ یا اس سقایت کی

تا یہ سنت کریں ضرور ادا
ورنہ البتہ میں کیا ہوتا

کیونکہ تب اژدہام تھا بسیار

بلکہ خیموں میں لگ گئے تھے دور
نحر کے دن کی فضل و حرمت

درگہ حق میں جبکہ آؤ گے
اور احکام چند فرما کر

بعد اسکے کہے رسول اللہ
سیکھو حج کے مناسک اب یکسر

جبتلک ہو پڑے ہیں کتاب خدا
اور بیضا کئے رکھو روزے بھی

اور امت کو سب وداع کئے
سر و دیں ذراہ میں جھکے

پاس حضرت کے دوڑ آتے تھے
اور ہر ایک کی گوشت تھوڑا لئے

پوست اور جھول اونٹ کی یکسر
اپنی ازواج کی طرف سے بھی

کر دئے سارے لوگ کو اعلام
اور ناخن کی بھی کرا تقلیم

بعد آگئے زوال کی ای شریف
ہے طواف زیارت اسکا نام

اور اولاد انکے پاک نصاب
نیک ہو جاوے کام سنت

ہیں یہ منصب جو ہے سقایت کا
آب پاک لو تب سے پیش کئے

تاکہ سب لوگ آپکو دیکھیں

سب نے خوب تر بغیر قصور
انہیں اعلام کردئے حضرت

اپنی عملوں سے پوچھے جاؤ گے
کہے آگاہ تم رہو یکسر

رہ تواب یا الہی آپ گواہ
کہ نہ میں اب حج کو آؤں مگر

نہ مخالف ہو شرع کے حاشا
اور اطاعت کرو امیر جو نیکی

بعد منحر کے درمیاں آئے
دست اطہر سے اپنے نحر کئے

پہلے تا آپکو ہی نحر کرے
حکم والا سے جبکہ یکبار

کیجئے تقسیم اب مساکیں پہ
گاو قرباں کئی ہیں ایک بھی

کہ ہے منحر بیچ منا کی تمام
ناخن و مو کی کر دے تقسیم

لائے مکے میں مصطفیٰ تشریف
اور طواف افاضہ بھی آئے ہمام

کھینچتے ہیں جو چاہ پاک سے آب
لوگ تب کرکے میری تبعیت

ہاتھ سے تب تمہارے جاویگا
نوش حضرت کئے کھڑا رہکے

اور طواف اسی سبب سے کچھ

پس اوسیوقت آئے سوی منا
اور کیئے ہیں نماز ظہر ادا

اور وہ روز روز نحر کا تھا
شب گزارے وہیں رسول خدا

دوسرے دن تا زوال پھر وہیں
کیئے ہیں انتظار سرور دیں

جبکہ خورشید کا زوال ہوا
ظہر کے آگئے تب وہ شاہ ہدا

آئے ہیں سوئے جمرۂ اولیٰ
اور رمی جمار کرکے ادا

بڑھ کے اس جا سے آگے چند قدم
رو بقبلہ کھڑے رہے اوس دم

اور کیئے اسقدر دراز دعا
کہ پڑھا جاوے سورۂ بقرا

بعد آئے بجمرۂ وسطیٰ
اور رمی جمار کر اس جا

دست چپ پر بھی چند گام گئے
آ کھڑے درمیان وادی کے

اور وہاں بھی کیئے ہیں طول دعا
آئے ہیں پیش جمرۃ العقبہ

اور کعبے کو دست چپ لیکر
اور منا کو بھی دست راست اپنے

اور رمی جمار ان کرکے
نہ توقف بھی وہاں سے پھرے

اور منا سے نکلنے بیچ اسے یار
نہیں جلدی کیئے وہ شاہ حجاز

بلکہ دن کئے تمام وہاں
روز چارم جو تیرہواں تھا جہاں

اس جگہ سے نکل کے پیغمبر
آئے ہیں وادی محصب پر

خیمہ خاص ان کے تھے نصب
کیئے حضرت نزول ابطح تب

ظہر اور عصر مغرب اور عشا
[illegible] کیئے ہیں ادا

تھوڑا اس شب میں سوئے ہیں یار
اور جس وقت پھر ہوئے بیدار

ہو کے سوار شاہ کون و مکاں
شہر مکہ طرف ہوئے ہیں رواں

اور طواف وداع لائے بجا
نہیں ابطح سے ٹل گئے اصلا

ہاں نماز طواف دو رکعت
جانیو تب ادا کیئے حضرت

اور اسی شب میں عائشہ آئیں
چاہے عمرہ ادا کریں جا کر

[illegible] انکی بھائی کیسات
حکم دے بھیجے شاہ موجودات

جا بہ تنعیم بانیت وہ احرام
کیئے تنعیم آکے عمرہ تمام

ابھی باقی تھی شب کہ فارغ ہو
آئے ہیں وہ شاہ ہی محصب کو

تب نہ اس شاہ دیں پہ سرو آئے
کہ چلیں سب طرف مدینے کے

اور وقت وداع شاہ ہدا
کیئے ملتزم کھڑے ہو دعا

ہے حدیث شریف میں آیا
کہ ہے مقبول ملتزم میں دعا

چاہ زمزم پہ بعد ازاں آئے
آب پینے لو آپ ہی کھینچے

تھوڑا آب اس کے نوش فرمائے
جو کہ باقی تھا چاہ میں ڈالے

پھر وقت وداع وہ گریاں
پیچھے ہٹتے سوئی منیٰ آئے جہاں

یہی وقت وداع سنت ہے
کہ یہ فعل شہ رسالت ہے

بعد اسکے برابر کعبہ
کیئے حضرت نماز صبح ادا

اور پڑھا اس نماز میں پر نور
سرور دیں سورۂ والطور

اور بعد نماز ذیشاں
ہوئے حضرت سوئے مدینہ رواں

اور اثنائے راہ شاہ بشیر
جبکہ پہنچے ہیں آبہ خم غدیر

جو وصایا دیا کئی میں رسول
جانیو یہ بیاں اسکا طول

اور جبان الستیر میں آئے اکرم
دیکھا اسکو کیا ہی میں نے رقم

ذوالحلیفہ میں آکے پہنچے جب
سرور دیں ہیں گزارے شب

اور ہوئے صبح کو وہاں سے رواں
اور بھی عادت شریف یہ جاں

آئے تھی جب سفر پناہ ہدا
تو مدینے میں آئے وقت ضحی

اور مدینے کو دیکھے جب لار
کہتے تکبیر تین بار اے یار

کیا کامل جو دین کو مولا
اور نعمت بھی جو تمام کیا

اور جو اسلام کو دیا شوکت
اور پھر کہتے فتح اور نصرت

اور لایا جو خیریت سے رب
شکر کرنے لگے ہیں اسکا تب

اور یہ پڑھتے ہو فصاحت سے
مصطفیٰ داخل مدینہ ہوئے

لَا إِلٰهَ إِلَّا اللهُ وَحْدَهُ لَا شَرِيكَ لَهُ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلَى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ آيِبُونَ تَائِبُونَ عَابِدُونَ سَاجِدُونَ لِرَبِّنَا حَامِدُونَ صَدَقَ اللهُ وَعْدَهُ وَنَصَرَ عَبْدَهُ وَهَزَمَ الْأَحْزَابَ وَحْدَهُ وَأَعَزَّ جُنْدَهُ فَلَا شَيْءَ بَعْدَهُ

## آداب زیارت شریف مرقد مکرم رسول اکرم صلی اللہ علیہ وصحبہ وسلم کا بیان

بعد حج کے زیارت نبوی / رویت بارگاہ مصطفوی
ہی یقین سنت موکدہ جاں / بلکہ واجب ہی ای نکو عنواں
کہ زیارت کی ہیں فضیلت میں / ترک کرنیکی ہی مذمت میں
آئے اکثر حدیث پیغمبر / ہی ازانجملہ یہ صحیح خبر
کرے مجہ قبر کی زیارت جو / اسکو واجب ہوئی شفاعت جو
اور ہے دوسری حدیث آگہ / کہ کیا جو کہ حج بیت اللہ
اور زیارت نہ آ کی میری کیا / تو مقرر کیا وہ مجھ پہ جفا
اور فرمائے جو کہ ای لوگو / آوے قصداً مری زیارت کو
یعنی آوے محض اسی کے لیے / نہ طفیل اور کوئی حاجت کے
تو بلا شبہ وہ بروز جزا / میری ہمسائگی میں ہوویگا
اور مدینے میں حج کہ آکے رہے / اور اسکی بلا پہ صبر کرے
تو میں اسکا گواہ ہوونگا / اور اسکا شفیع روز جزا
اور مکے کے یا مدینے کے / درمیاں جو کہ انتقال کرے
تو قیامت کی روز اسکو خدا / آمنوں میں یقیں اٹھاویگا
شیخ ہی یگانۂ دوراں / عالم و عارف گرامی شاں
فخر سادات شیخ محی الدین / قطب بلور بحر کشف و یقین
یہی اکثر حدیث پڑھتا تھا / اور اسطرح سے وہ فرماتا

مَنْ مَاتَ فِي أَحَدِ الْحَرَمَيْنِ بُعِثَ يَوْمَ الْقِيَامَةِ مِنَ الْآمِنِينَ

کوئی ہر دو حرم سے یکجا پہ / موت مجھکو عطا کرے داور
حق نے اسکی دعا کیا مقبول / اسی کا بر لایا لطف تو مامول
عمر اسکی یہ جب تھی دو سالہ / حج ثانی وہ جا کیا ہی ادا
بعد حج ایک شب بعالم خواب / دیکھا سالار انبیا کا جناب
کہ کمال کرم سے اسکو نبی / بولتے ہیں تعال یا ولدی
یعنی کہتے ہیں آ سے فرزند / مرگ نزدیک اب تو آ خورسند
جبکہ اس خواب سے وہ جاگ اٹھا / جلد جا داخل مدینہ ہوا
گیا رہویں تھی مہ محرم کی / روز پنجشنبہ اسنے رحلت کی
تھوڑے کی بعد نعش رکھ بیچ میں / منبر و روضۂ رسول کے بین
پڑھی اسپر نماز خلق کثیر / کیا عوام و خواص میر و فقیر
اور مدفون ہوا وہ شیخ زمن / پہلوے قبۂ امام حسن
مطلع النور ہی یہ سال نایاب / لکھے احوال ہیں کہا ہو کہ جب
بیت ایسی شئے کہے آخر / قدس اللہ سرہ الفاخر
پھیر اسی راہ سے قلم کو شتاب / اب زیارت کی میں لکھوں آداب
جب مدینے طرف چلے ہمام / رہ میں بھیجے بہت درود و سلام
جب قریب مدینہ آ پہنچے / چاہیئے تب اترکے غسل کرے
یا وضو یا کہ غسل ہی افضل / اور اپنا لباس دیوے بدل
اور میسر اگر ہووے یہ واسع / تو یہی افضل یقیں جدید لباس
اور پیادہ ادب سے ای عاقل / ہو مدینے کے درمیاں داخل
اور پیادہ چلے ز روی ادب / یہ شریف داخل مدینہ ہو جب

بِسْمِ اللهِ رَبِّ أَدْخِلْنِي مُدْخَلَ صِدْقٍ وَأَخْرِجْنِي مُخْرَجَ صِدْقٍ اللَّهُمَّ افْتَحْ لِي أَبْوَابَ رَحْمَتِكَ وَارْزُقْنِي

زِيَارَةِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا رَزَقْتَ اَوْلِيَائِكَ وَاَهْلَ طَاعَتِكَ وَاغْفِرْلِيْ وَارْحَمْنِيْ يَا خَيْرَ مَسْئُوْلٍ

پہر خشوع و خضوع عجز کی ساتھ
چلے پڑہتے ہوے سلام صلوٰۃ

آوے در مسجد رسول انام
باب جبریل یا ز باب سلام

باب جبریل ہے مگر افضل
اور سیدہا قدم رکہے اول

باحضور و خشوع اے اکرم
یہ درود و دعا پڑہے اسدم

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِيْ ذُنُوْبِيْ وَافْتَحْ لِيْ اَبْوَابَ رَحْمَتِكَ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنِي الْيَوْمَ مِنْ اَوْجَهِ مَنْ تَوَجَّهَ اِلَيْكَ وَاَقْرَبِ مَنْ تَقَرَّبَ اِلَيْكَ وَاَنْجَحِ مَنْ دَعَاكَ وَابْتَغٰى مَرْضَاتِكَ ؁

منبر و مرقد شریف کی بین
ہووے استادہ اسطرح بیچ مین

منبر پاک کا ستون ہے جو
سینا ہے کندہے کے وہ برابر ہو

پیش محراب پڑہ لے آ ماجد
یک دوگانہ تحیۃ المسجد

اور جو پایا یہ نعمت عظمیٰ
سجدۂ شکر اسپہ لاوے بجا

آوے پہر نزد مرقد والا
پشت اپنی کرے سوے قبلہ

کرکے منہ کو بسوے قبر ہمام
تب پڑہے یہ درود اور سلام

اور کرے بارگاہ حق مین دعا
اسطرح آپکا وسیلہ لا

يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَسْئَلُكَ الشَّفَاعَةَ وَاَتَوَسَّلُ بِكَ اِلَى اللّٰهِ فِيْ اَنْ اَمُوْتَ مُسْلِمًا عَلٰى مِلَّتِكَ وَسُنَّتِكَ ؁

اور یہ سمجھو کہ ہیں رسول خدا
اپنی قبر شریف مین زندہ

اور بلاشبہ دیکھتے ہیں مجھے
سن رہے ہیں کلام کو میرے

اور کہی ہیں جو لوگ عرض سلام
اسکو پہنچاوے انکا لیکر نام

ہاتھ یکجانب مین ہٹکے
قبر صدیق کے کھڑے آگے

بہیجے اُن پہ سلام آپ ہالی
قبر فاروق پر بہی آوین ہی

اور فارغ ہو جب زیارت سے
روضۂ با صفا مین تب آکے

بہیجے اسدم بہت درود و سلام
اور پڑہے تب نماز نفل تمام

پہر مقام ستون حنانہ
پہر کرے آکے یونہی اے دانا

ہے صحیحین میں یہ آئی خبر
کہ خبر یون ہے دی ہین خیر بشر

قبر و منبر کے درمیان ہے یہی
ایک روضہ ریاض جنت ہے

اور دوسری حدیث مین آیا
کہ رسول خدا نے فرمایا

میرے منبر کے گھر کی بھی درمیان
ایک روضہ ہے از ریاض جنان

اور فرمائے یہ مرا منبر
ہے بلاشبہ میرے حوض اوپر

اور منبر پہ ایکدن تہے کھڑے
تب صحابہ سے اپنے فرمائے

کہ کیا ہون قیام اب جینے
بالیقین عقر حوض پہ اپنے

عقر کہتے ہیں اسکی تین در باب
حوض سے آوے جس جگہ سے آب

ابن فرحون ابن جوزی نے
نقل لائے امام مالک سے

حجرہ و منبر شریف کے بیچ
موضع محترم جو ہے بیچ مین

حکم سے جسکے روز محشر میں
اسکو فردوس بیچ نقل کرین

اکثر علما کی یک جماعت بہی
اسی معنی پہ اتفاق ہی کی

عسقلانی بھی اور بہت اعلام
دئے ترجیح اسکو بس وے تمام

مالکی عالمون سے ابن حجر
جو بڑا ہے محقق اشہر

بولتا ہے کہ ہو سکے یہ بھی
کہ مقدس وہ روضہ نبوی

ایک روضہ تہا از ریاض جنان
لائے دنیا مین اسکو ذیشان

حجر اسود کو جسطرح اے فہیم
اور یونہی مقام ابراہیم

لائے جسطرح دار جنت سے
کعبۃ اللہ میں بھی انکو رکہے

پہر دے جیسے انکو سب قیامت مین
انکے جیسی مقام پر لاوین

اور یہ چیزیں بجنت ماوا / تک فضیلت کہیں بروز جزا
الغرض در مدینۂ اکرم / جہاں مدفون ہیں سرور عالم
سارے ارض و سما کے اجزا پہ / کعبۃ اللہ و عرش اعلا پہ
ہیگی افضل زکل مخلوقات / بسکہ ہے متفق علیہ یہ بات
یہی مذہب امام مالک کا / اور اسی پہ ہیں اکثر علما
مکہ محترم اوپر ہے قیل / بن مدینے کو ہیں دی تفضیل
ہیں زیارت کی بعد دوسرے روز / آئے سوئے بقیع ای فیروز
ایمیں مدفون ہیں بغیر گمان / کرے انکی زیارت ای ذیشان
اور مکانات جو معظم ہیں / اور آثار جو مکرم ہیں
اور جبتک رہے مدینے میں / خیر و برکات کی سفینے میں
اور در مسجد شریف آئے یار / پڑھے اکثر درود اور اذکار
شاہ عالم کہی ہیں اے دمساز / کہ یہ مسجد میں کرے ایک نماز
الف رمضان و جمعہ سوا ولی / ہاں مگر مسجد الحرام سوا
درمیان کوی نماز نا چھوڑے / تو لکھے جاوے واسطے اسکے
اور دوری لکھی نفاق سے بھی / اور احادیث آئی ایسے ہی
ہووے رخصت ز مسجد شریف / آوے پس مرقد شریف طرف
اور وسیلہ وہ شاہ دین کا لا / بارگاہ خدا سے مانگے دعا
یہ زیارت وداع کی ہے جان / پڑھے اسوقت یہ دعا گریان

دوسرے چیزوں سے خلا کے سمجھو / انکو اک امتیاز حاصل ہو
خاص اتنے مقام کی تفضیل / ہیگی ثابت بہر مقام جلیل
کیونکہ سب ہیں خلق کے مخلوقات / اور حضرت کی ذات بابرکات
ہیں جہاں آپکے ہو تن کا مقر / سب مکانوں سے ہے وہ افضل تر
اور حضرت عمر بن الخطاب / اور ابن عمر بھی چند اصحاب
تو مفصل اگر یہ چاہیے بیان / دیکھ جاذب القلوب درمیان
اکثر اصحاب و اہلبیت کرام / دو ہزاروں سے اولیائے کرام
بعد ازان جاکے سوئے بدر و احد / کرے ہر روز زیارت احد
کریں سبکی زیارتیں بضرور / دیدہ و دل کو انسے دیویں نور
کرے ہر دن زیارت انکی / کرے ایمان اپنا اس سے قوی
اور نفل و تلاوت قرآن / رہے مشغول ان میں ہی ہر آن
ہے نمازوں سے الف افضل جانو / یونہی یک جمعہ اور یک رمضان
اور مسجد میں سیر بالتقدیس / گر نمازیں کوئی پڑھے چالیس
رستگاری ز آتش نیران / دو جہاں کے عذاب سے بھی امان
اور قصار جمع جبکہ کرے / تب درود و سلام پڑھتے ہو
باکمال ادب و عجز تمام / بھیجے اس شاہ انبیا پہ سلام
اور تضرع دعا میں ہو بسیار / اور ہو ہجر نبی سے زار و نزار

اللّٰهُمَّ لَا تَجْعَلْ هٰذَا آخِرَ الْعَهْدِ بِنَبِيِّكَ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَمَسْجِدِهٖ وَحَرَمِهٖ وَيَسِّرْ لِيَ الْعَوْدَ إِلَيْهِ وَالْوُقُوفَ بَيْنَ يَدَيْهِ وَارْزُقْنِي الْعَفْوَ وَالْعَافِيَةَ فِي الدُّنْيَا وَالْآخِرَةِ وَرُدَّنَا إِلٰى أَهْلِنَا سَالِمِينَ غَانِمِينَ آمِنِينَ بِرَحْمَتِكَ يَا أَرْحَمَ الرَّاحِمِينَ

اور مدینہ کے ہیں جو لوگ مقیم / ہیں وہ ہمسایۂ رسول کریم
اور حرمین کے سمجھے ہے تمام / جو کہ ہیں گے تبرکات عظام
حق تعالی کرے یہ ہمیں حبیب / جلد پھر زیارت ہمکو نصیب

اور کرتا ہو اہنت حسرت / روضۂ باصفا سے ہو رخصت
کرے البتہ انکی کچھ خدمت / حسب طاقت ہی باعث برکت
لا کے وہ غائبوں کو پہنچایا / احسن و مستحب ہے ای دانا
کرے اس مشت خاک کو ریزان / بہ زمین مدینہ ذیشان

# خاتمہ

للہ الحمد یہ رسالۂ پاک
جامع مذہب حدیث رسولؐ
ای خداوند کل موجودات
اور ایساہی مومنو کو سب
انکو دنیا کے دونکی رغبت سی
دی سا آنکیو نکا شوق نہین
نیک ہو زیج نیک صحبت دے
دیکے خوف و خشیت و تقویٰ
اس تمنا میں ہے یہ عمر مری
پر بقدر کفاف عزت سی
کیون ادا انکا شکر ہو یارب
تو ہی قادر کہ استطاعت دے
مار کہون اپنے عاجزی کا سر
تا یہ پروانۂ دل پر سوز
مین ہون کیا چیز کون ہون کیا ہون
پر تو اپنی کمال رحمت سے
جسکو تو نے کیا ہے حکم دعا
[illegible] سنتے ہیں سب
انکا [illegible] کو سبھی
[illegible] یہ کتاب
ماہ رمضان میں شروع ہوا

گنج طاعات صاحب لولاک
چاروں مذہب کا فقہ ہی مقبول
جو ہیں تیری رسولؐ کی طاعات
خاص اولاد کو مرے یارب
غافلون عاطلونکی صحبت سے
دی عبادت میں اپنی ذوق نہین
نیک بیشتر دے نیک نیت دے
خیر دارین انکو کیجے عطا
آہ پنجاہ و ہشت کو پہنچی
بلکہ بیشک زیادہ حاجت سی
کہ مین عاجز ہون تیری شکر میں اب
جسم و جان میں مرے قوت دے
تیری رحمت کے آستانے پہ
ہوے سوزان بہ مرتبہ فیروز
ہون کیسی جگہ کی چھپا ہون
فضل سے لطف سے عنایت سے
اسلئے مین دعا کیا ای خدا
ہووے مقبول یہ دعا یارب
بخشدے بخشدے طفیل نبیؐ
انکو توفیق دے عمل کی شتاب
روز عرفہ کے دن تک ختم کیا

کہ روایت کا اور درایت کا
لیا رنگ ختام و حسن تمام
پیروی انکی کر عطا مجھ کو
حب سنت تری عبادت کی
اپنے عبادت کو کھینچ لے یکدم
انکو دے نیک علم و نیک اعمال
انکو دے عشق شرع و سنت سی
آہ اب تک مجھے امید خدا
اور ظاہر ہے تجھ پہ آہ سولا
رزق دنیا دے غیب سے الخیر
اور جو عمر تھوڑی ہے باقی
تا ثبت سی تو مجھ کو لیجا دے
اور وہان سے مدینہ لیجا دے
اور وہیں دے تو موت مجھے
یہ گنہگار زشت خاک کہان
جسکو چاہے دے تو ہے اے غنی
مجھکو امید ہے اجابت کی
اور تالیف کا تو اجر و ثواب
اے جو پیر ہیں پیر اور استاد
یہ بھی ہو حسن اتفاق بجا
ہوگئی ختم سا اور درود و سلام

جو ہی جامع یہ ہر دو نعمت کا
کر یہ مقبول اسکو رب انام
رہ تری قرب کی بتا مجھ کو
دیجے توفیق انکو طاعت کی
ذکر و طاعت میں اپنی رکھ ہر دم
نیک توفیق اور نیک خصال
انکو نفرت دے فسق و بدعت سے
حج نہ گھر کا تری نصیب ہوا
کہ نہ توشہ بجز رہ بکا مجھ کو ملا
نہین دیتا ہے اغنیا حج [illegible]
اپنے فضل [illegible]
گھر تلک اپنی مجھ کو پہنچا دے
قبر اپنے نبی کی دکھلا دے
کلمۂ طیبہ کے ساتھ مجھے
اور مدینہ کی جا ہے پاک نصیب
اور فرمایا تو ہی ادعونی
اور نبیؐ کی تر سے شفاعت کی
بخش احباب کو مرے بشتاب
انکو دیو ہی جزائے خیر زیاد
کہ مبارک یہ نسخہ والا
بہ محمدؐ و آل و صحب کرام

تمت

# معجزات محمدی

۱۳۲۳۹ ھ

ازتالیف حضرت مولانا مولوی عبدالقادر علیصاحب صوفی قادری خلف حضرت مصنف

بسم الله الرحمن الرحيم

| | |
|---|---|
| لك الحمد يا خالق الكائنات | ويا واهب الانبيا معجزات |
| حميد مجيد سمي السمات | جليل عزيز عظيم الصفات |
| بتحميدك كل كل اللسان | لتقديسك ليس يكفي البيان |
| بشير نذير نبي كريم | سراج منير رءوف رحيم |
| باعجازه سار اعلى العلى | الى قاب قوسين ثم دنى |

| | |
|---|---|
| ولي المحامد وصف جميل | حري المحامد شكر جزيل |
| جزيل العطا يا جميل الثناء | لك العز والمجد والكبريا |
| وازكى التحيات نعم السلام | على سيد الرسل خير الانام |
| اتى بالبراهين والبينات | وفاق النبيين بالمعجزات |
| على اله جمع اصحابه | ومتادبين بادابه |

| | |
|---|---|
| ہے حمد و ثنا اس خدا کیلئے | جو پیغمبروں کو دئے معجزات |
| یہ وہ معجزے ہیں جو باہر عدد | گنے کون جو ہیں بیحد و عد |
| ہیں اقوال افعال بھی معجزے | ہیں اخلاق و اعمال بھی معجزے |
| ہے یک معجزہ انکا روح لطیف | سراپا ہے اعجاز جسم شریف |
| کرشمہ تہا قدرت کا جسم شریف | کثیف اسکو پر تو سے ہووے لطیف |
| بساطت لطافت ہوئی جسم میں | تو تعریف پھر روح کی کیا کریں |
| تبھی تو ہوا قاب قوسین کا | کہ وحدت میں ہستا ہے ادنی انا |
| وکھا جزو ہیں اُسکے مانند کل | وہ جان جہان اور اعضا رسل |

| | |
|---|---|
| یہ نعت اس شہ مرسلین پر نثار | کہ ہیں معجزے جسکے چوسٹھ ہزار |
| تہی ذات و صفت انکی خود معجزا | تہا اعجاز بود و نمود آپ کا |
| ہیں حرکات و سکنات بھی معجزے | نشانات اشارات بھی معجزے |
| کہ سایہ کا انکے نہیں تہا نشان | لطافت بساطت کو سایہ کہاں |
| بساطت عناصر کی ترکیب میں | مقید ہوا اطلاق کو زیب دین |
| پر اتنا کہیں ہے وہ نور خدا | جدا شغل ہے اشتباہی فی ثابت ہوا |
| یہی ایک معجزہ ہے وجود آپکا | سراپا ہے مجموعہ انبیاء |
| جو پائے انہیں پائے انکو سبھی | جو چھوڑے انہیں چھوڑے انکو سبھی |

ہین آدم سے تا دو عیسیٰ نبی ۔ رسل جتنے اعجاز انکے سبھی
اسی بحر کے چند قطرے ہین وے ۔ اسی باغ کے چند میوہ ہین وے
ہے ہر ایک عالم مین فیض انکا عام ۔ انہین کے ہے اعجاز کا دور دام
چہ علوی چہ سفلی مرکب بسیط ۔ عناصر و غیر محاط و محیط
چہ قبل الولادت چہ حین حیات ۔ چہ برزخ کہ رو داده بعد ممات
نہ اعجاز حضرت کے کم تہے کہین ۔ خدا نے تصرف دیا تہا انہین
ہو لوح و قلم یا کہ عرش عظیم ۔ ہو شمس و قمر یا کہ کرسی کریم
چہ حیوان چہ انسان چہ نزدیک دور ۔ ہو سنگ و شجر یا وحوش و طیور
قلمرو مین سب انکے اعجاز کے ۔ انہین کا سبہو مین ہے سکہ چلے
عنایت کیا اپنے اگلو نکو کچہ ۔ کیا رحمت اپنے پچہلو نکو کچہ
ہین بہت کے جو اولیا آپ کے ۔ ہزارون کرامت دکہاتے گئے
وه نکلے ہین جب عالم نور سے ۔ تو منزل مین پہنچے ہیں ملکوت کے
ہی ناسوت مین جب کہ ہین قدم ۔ کئے فیض بخشی کا برپا علم
گئی دل سے برزخ طرف جب خرام ۔ ہی اعجاز کا ان سے ہی فیض عام
نشان ہے وه اک انکو اعجاز کا ۔ جو بعد وفات انکو ظاہر ہوا
ظہور اسکا یکرنگ سی ہو بیان ۔ تو اک دوسرے رنگ سے ہو وہان
کبھی نام تو اسکا ارہاص ہے ۔ بدل نام ہو جسکا یک خاص ہے
سب اہل کرامت و اعجاز بھی ۔ لب حال سے بولتے تھے یہی
صلوٰة و سلام خدا تا تمام ۔ ہو ایسے پیمبر کے اوپر مدام
خصوصاً جو خلفاے راشد ہین چار ۔ جو ہین کعبہ دین کے ارکان چار
[illegible] ہو ہر جگر گوشہ مصطفےٰ ۔ مبارک لقب جسکا خیر النسا
ہو جن سے ظاہر ائمہ عظام ۔ ہی غوث و قطب و اولیاے کرام
سمجھ جن اقطاب پیران پیر ۔ ہی جیلان محبوبیت کا امیر

ہین یک حبیب مین یا وی یہ کم وکاست ۔ چو صد آمده ہم نود پیش ماست
تصرف تہا اعجاز مین بے قصور ۔ چہ پیش ظہور و چہ بعد ظہور
جو ملکوت ہے عالم ارواح کا ۔ جو ناسوت ہے عالم اشباح کا
چہ غیب و شہادت چہ قلب و شمال ۔ کہین جسکی ہین انفصالی خیال
خدا کی خدائی مین ہر ایک شی ۔ نہین پائی جاتی کوئی ایسی ہے
زمین پاک کیا بلکہ سبات آسمان ۔ ہو تحت الثریٰ یا کہ ہو لا مکان
چہ قطب شمالی چہ قطب جنوب ۔ چہ تحت و چہ فوق و چہ شرق و غروب
چہ باد و چہ آتش چہ آب و چہ خاک ۔ از ین مرکز خاک تا جائے پاک
وه ہی بادشہ ملک اعجاز کا ۔ ہی انعام و اکرام جس کا بڑا
چنانچہ دکہائے بہت معجزے ۔ رسل جو کہ حضرت کے آگے ہوے
ہین بہت کے جو وارثان انبیا ۔ رسل تا بہان ہین یہان اور انبیا
نبوت رسالت بہی اور معجزے ۔ رسولو نکی رو جو نکو سکہلا دے
نہین جنہیں پاتی رہی کوئی ۔ خدا کی خدائی دکہائے سبہی
کرامت جو اہل خوارق سہی ہو ۔ تصرف جو اہل ولایت سہی ہو
غرض معجزه ہی حقیقت مین ایک ۔ مظاہر مین متعدد اسکی لیک
رسل مین کبہی معجزه ہو رہے ۔ کبہی اولیا مین کرامت بنے
غرض وه کسی سے بہی ظاہر ہوا ۔ ہمارے پیمبر کا ہے معجزه
نیاوردم از خانہ چیزی نخست ۔ تو دادی ہمہ چیز من چیز تست
ہی ہو انکے سب آل و اصحاب پر ۔ ہی سب انکے احباب و اتباع پر
ہی ہر ایک کو انسے شان جلی ۔ ابوبکر و فاروق و عثمان علی رضہ
ہو انبیا ہی کے جو ریحانتین ۔ امام حسن ہین امام حسین رضہ
خصوصاً وه جو غوث ثقلین ہے ۔ چہ حسنین کا قرة العین ہے
کہ جسکا ہر ایک نائب باصفا ۔ ہی قطب الزمان و ولی خدا

## منقبت پیر و استاد تقدس نہاد قدس سرہ

کرے گر کسی شی کی کوئی ثنا
حقیقت مین ہی وہ خدا کی ثنا

کہ سامان ثنا کا دیا ہی وہی
یہی لایق ثنا کے کیا ہی وہی

ہی مصنوع کی صفت ظاہر مین نہان
وہ صانع کی ہی صفت واقع مین جان

یہی نقش و کتابت کی ہی وصف جو
وہ نقاش و کاتب کی ہی وصف ہو

ہی ہر چند پھیلای روشن کوئی
حقیقت مین ہی مہر کی روشنی

مگر مہ بہا یونکے صفت کمال
یہان اب مین لکہتا ہون بیتفصیل و قال

ہی بس یہ حقیقت وہ وصف خدا
کہ وہ فضل حق انکو اسی نے دیا

سپہر سرور عارفان کبار
جو تہا قدوۂ عصر قطب مدار

لقب محی الدین نام عبد اللطیف
سیادت مین طرفین سے تہا شریف

جسے علم ظاہر سے تحصیل تھی
علوم لدنی مین تکمیل تہی

حقایق معارف مین کہولی زبان
سنے خضر بہی آکر از گوش جان

مہیا ہا کرتے تھے اسرار غیب
کہ قطب الزمان کا ملا ہمکو حبیب

علوم معارف تو کیا پوچھیے
کہ تہی جسکے در دست بستہ کہڑی

حقایق معارف کا بحر لا کلام
تہا دربار اس شہ کا دربار عام

شہ عارفان زمن کے جناب
معارف کا فن جب ہوا باریاب

معارف کی جب سے ہوا انتشار
ملی اسکو اک عزت و اعتبار

نہین علم سی اسکی عزت بڑی
اسی عزت و شان خدا داد تہی

سلوک و حقایق کا اک گلستان
کیا جسکا آراستہ بے خزان

ہین بس محو نظارگی قدسیان
جو گلگشت کو آئے از لامکان

اگرچہ ہی وہ بیلور اسکا مکان
پہ پہنچا تہا فیض اسکا سارے جہان

اگرچہ ہی یک ہیچ ہین آفتاب
یہ آفاق ہی نور سے باریاب

اسیکے تہی سفر کیے سب میہمان
عرب اور عجم اور ہندوستان

رہین سامنے اسکے اہل کمال
تو ہون پیش خورشید شعل مثال

ہو کیسا ہی پختہ وہان خام تہا
اگر خاص بہی ہو وہان عام تہا

سخن اسکا تہا برتر از فہم عام
کلام الملوک ہی ملوک الکلام

سخن تک کہا اسکے رسائی کرے
جلے بال جہ طایر فہم کے

بسبب علم و فہم اس یقین جانیے
کہ نحو سخن اسکا پہچانیے

نہ سمجہے ہین جب اسکا مغز سخن
جو ظاہر کیے ہین تشریف اہل فن

کہے اسکو نحوی تر تیغ زبان
وجود اسکا تہا بس حسین زمان

رسول خدا کے ہوا دل پہ داغ
کہ اپنا جگر بند ہی پیش زاغ

ہلا ہی میں اسکو کہ ولدی تعال
پیا ہی مدینے مین جام وصال

لقد قدس اللہ اسرارہ
أفاض إلى الخلق أنوارہ

تہا وہ اس زمانے کا شیخ کبیر
وہی میرا اور میرے والد کا پیر

کیا میرے والد نے اسی کے جناب
علوم تصوف کا ہی اکتساب

بسبب اس کی پایا ہی مرد نجات
بہی خرقے کو تازہ کیا اسکی بات

اسی سے کیا راہ حق کا سلوک
سلوک الی باب ملک الملوک

رہا شیخ کے پاس بس سالہا
عزیز و مقرب تہا وہ آپ کا

مجہے بہی وساطت سے اسکے خدا
در شیخ تک بہی رسائی دیا

کہ ہو صحبت شیخ سے فیضیاب
صدف صحبت کے لئے آب و تاب

عجب اسکی صحبت کی تاثیر ہے
کہ خاک قدم اسکی اکسیر ہے

ملا انکا دامان لڑکپن مین ہی
کہ بسم اللہ خوانی اسی سے ہوی

وہی تخم فیضان نشو و نما
لگا ہونے از فضل حق دائما

مین لڑکائی سے تا بہار شباب
اسی کے توجہ سے تہا فیضیاب

پر اتنا نہ تہا حوصلہ تب مجہے
کہ کب حقایق کرون شیخ سے

کہان ذرہ لی پرتو آفتاب / اسے چاہیے مایۂ ماہتاب
کہ تحریر اعلیٰ قلم کے لیے / یقین لوح محفوظ ہی چاہیے
نہ ہر جا ہے مرکب توان تاختن / کہ جاہا سپر باید انداختن
وسایل کی جبتک نہ تحصیل ہو / مقاصد کی ہرگز نہ تکمیل ہو
لہذا وسایل جو ہیں آلیہ / نہین ہیں عالیہ بلکہ ہیں قالیہ
کی انکے لیے ہین نہ یک عمر صرف / کہ بعد انکی پاؤن مقاصد شگرف
مشاہیر جو وان کو استاد تھی / ہدایت نشان فیض بنیاد تھی
کیا چندی انسے نی کسب علوم / جو مشہور ہیں از علوم رسوم
ہوا اپنی قسمت سے پھر باریاب / کہ شہ عارفان زمن کی جناب
اگرچہ وہ پونجی بھی کافی نہ تھی / کہ لیجاؤن خدمت مین اس شیخ کی
حکایت عجوزہ کی یہ یاد تھی / کہ لے سوت یوسف کو لینے گئی
مگر وہ سر عارفان فحول / کیا اپنی خدمت مین مجھکو قبول
فقط سرفرازی تھی یہ شیخ کی / وگرنہ مجھے اتنی طاقت نہ تھی
اگر پادشہ بر در پیرزن / بیاید تو ای خواجہ سبلت مکن
وہ جب بجاۓ خدمت مین اپنی لیا / تلا سینہ مین اپنی داخل کیا
جواہر سلوک و حقایق کی بھی / کیا دامن جان مین ریزان سبھی
زبان سے اسرار کا افشا کیا / ابھی سینے سے سینے میں القا کیا
پلایا کبھی جوش الطاف سے / مئے معرفت جام سے حرف کے
کبھی ہو جزن کرنا بحر زبان / ہو ستر سخن گوہر گوش جان
دلے ظرف کوئی کہاں پائے کہان / کہ کوزے مین دریا سماۓ کہان
ابھی فیض بخشی ہے اسکی بحال / باذن الٰہی بروح و مثال
ابھی طالبان اس سے ہین فیضیاب / وہ ہے عالم خواب مین فتحیاب
کہ روحی توجہ ہے یہ معنوی / کہا ہے یہی باب مین مثنوی
مرا زندہ پندار چون خویشتن / من آیم بجان گر تو آئی بتن

## سبب تنظیم این رسالہ نافعہ و سلالہ رایعہ

مرا والد ماجد و قبلہ گاہ / جو ہے مولوی عبد حی دین پناہ
کثیر التصانیف فیاض دین / زہے واعظ قدوۃ الواعظین
جسے فیض بخشی کا ہی کام ہے / زبان و قلم سے سر انجام ہے
قلم اسکا ہی توسن خوشخرام / دیا ہے براق جنان تیز گام
زمین پر اگر وہ قدم رکھ سکے / تو دوسرا قدم آسمان پر دھرے
زبان سے کبھی وہ گہر ریز ہو / تو دامان مقصد لبریز ہو
ہے تصنیف کا شہرہ در خاص و عام / ہے توعیظ و تذکیر کا دھوم دھام
بہت سی کتابین ہین تصنیف کین / بہ نظم و نثر اسنے تالیف کین
ازانجملہ در حال خیر البشر / لکھا ایک کتاب جنان السیر
بخاری کا بھی ترجمہ ہی کیا / مع شرح اردو مین وہ باصفا
ازانجملہ ہے وہ کتاب کبیر / بہ اردو زبان نثر ہے دلپذیر
ہے تاریخ احوال اصحاب کی / نہ اردو مین ابتک ہے ایسی بنی
خلیفے جو ہین چار صاحب کمال / ولادت سے لے تا وفات انکا حال
لکھا ہے بہت بسط و تحقیق سے / چھپی ہے اگر چاہیے دیکھیے
حدیقہ ہے احباب کا جسکا نام / ہوی تھی دو دولف مین جو تمام
فضایل مین ہی آل اطہار کے / حدیقہ بنایا ہے تحقیق سے
ابھی وہ اہلبیت رسول انام / ہوے جو مشاہیر بارہ امام
لکھا انکے احوال مین یک کتاب / کہ ہر روضۂ ابرار کا انتخاب
امام حسن اور امام حسین / جو شبان جنت کی ہین سیدین
شہادت کا انکے لکھا قصہ یک / کیا زخم دلہا پہ چھڑکا نمک

بھی احوال میں غوث ثقلین کے
فوائد لکھا قدسیہ آپ نے

بھی تاریخ خلفا کیا ترجمہ
کیا تذکرہ اولیا ترجمہ

ہیں تعداد میں ایکسو سی زیاد
ہی ہر ایک نسخہ ہدایت نہاد

ہے میسر اس زمانے میں علم و ہنر
ہی ہندی کا بازار ہی گرم تر

عروس تصانیف کو تن پہ سب
سجا ہند کا ہی لباس اس سبب

مصنف کی نیت ہی جب نیک تہی
ہدایت تہی منظور حق خلق کی

کہ دو ثلث تک انکو چھاپے گئے
بہی اقطار عالم میں شہرت لیے

خصوصاً جنان السیر کے تین
دیا ایسی شہرت خدائے متین

حرم بہیج کے مدینہ کے بہی
پڑہا کرتے ہیں ہندیان اسکو ہی

مکہ سیہ کرکے چھپی ہے ہزار
ہر اس وضع پر سے چھپی چوتہی بار

ابھی سیر اس سے خلایق نہیں
ہیں مشتاق اسکی بہت سے کہیں

نہو کیون کہ ذکر شہ کائنات
جو ہی نور سی آپکے تا وفات

مضامین لکہا ہی ایسے عجاب
نہیں خالی سی رہتی ہی کوئی کتاب

مگر ایسی ترتیب اسکی پڑی
تسلسل بھی ایسا پڑا ہے ذکی

مگر ضمن میں چند آئی کہیں
پھر یکجا ہیں جمع پائے نہیں

یہ وہ اتفاق اب ہوا بے قصور
کہ ہو مضمر دلکو رنگ ظہور

ہی تازہ بہار اسکو ہر ایک بار
چمن سی ہو جوں تازہ فصل بہار

کہ ملحق ہوا اس سے نسخے چہار
عجیب و غریب و سلاست شعار

کیا حکم مجکو لہ لیجیے قلم
صحیح معجزے چند کیجے رقم

سوا اسکے لکھے پیا سی عجز کیش
دو سہ نسخے لکھا تہا گو اسکی پیش

نکلتے ہیں قرآن سی کتنے علوم
وی سب انمیں مجمل تہی مرقوم

ہی تصنیف انکی بہ عربی زبان
کیا ترجمہ میں بہ ہندی زبان

امام محدث فقیہ بر گلی
بہ فقہ و حدیث ایک تصنیف کی

ہیں دین متین کی ائمہ جو چار
لکھا حال میں انکے گلشن چہار

رسایل کہی اور چھوٹے بڑے
سوا اسکے لکہا ہدایت بہرے

زمانے کو حاجت تہی جس بات کی
اہی باب میں انکی تدوین کی

بہی ہمت میں قاصر سے لوگونکا حال
نہیں عربی و فارسی پر خیال

کیا انکو مشہور رب انام
ہی مقبول طبع خواص و عوام

سو تصنیف کو اسپر آسان کیا
بہی تشہیر کا انکے سامان کیا

نہیں کوئی شہر اور قریہ کہیں
کہ تصنیف اسکی جہان پر نہیں

ہی دکن سے لے تا بہ ہندوستان
ہی ہر شہر و قریہ میں اسکا نشان

بہی اس ملک کے شہر و دیہات میں
وہی مسجدوں محفلوں میں پڑہیں

یہ تذکیر کی تکرار ہے
دیا مشک و زعفر کی تکرار سے

در فن گل کے رنگوں سے ہر رنگ میں
دیا کاغذ رنگ کے ہم سنگ میں

وہ بس حسن خوبی سے تحریر کی
ہی شیرین مقالی سے تقریر کی

مہذب ہی بس حسن تہذیب سے
مرتب ہی بس حسن ترتیب سے

کہ نہیں معجزات انمیں مذکور ہیں
جدا لگا نہ یکجا نہ مسطور ہیں

ارادہ تہا ملحق کریں اسکو ساتھ
جدا ایک رسالہ ہی در معجزات

کہ یعنی جنان السیر اے ذکی
مکرر جو ہر بار چھپتی گئی

یہ دفعہ چہارم وہ چھپتی ہی جو
ہی کچھ اور رہے اسکا یک رنگ بو

یہ لکھنے لئے نسخہ معجزات
مرا والد ماجد اے نیک ذات

تہا لازم مجہے امتثال امر کا
سبب تہا بہی وہ خیر و برکات کا

امام غزالی کی وہ یک کتاب
جواہر میں قرآن کی جسکا خطاب

بہی تشریح اخلاق میں وہ کتاب
ہی احیا کی گویا کہ لب لباب

وہ ایام تہے طالب العلمی کے
تہی تب عمر کے سال اکیس تہے

یہ بندہ کیا اسکا بہی ترجمہ
بہی تاریخ کا مصر کے ترجمہ

وجودِ سمٰوات میں آئے تمام
رسالہ لکھا اک ثابت ہے نام
قرآن میں گردش آفتاب
کیا ہے ثابت بوجہ صواب

بھی مالا بدّ شیخ اکبر کا بھی
کیا ترجمہ اپنی ہندی میں ہی
سیر میں رسولِ خدا کے مگر
نہ لکھا رسالہ کوئی خوب تر

بھی تا توشۂ حشر ہو آئے ممات
عمل جب ہو خیر جز سیئات
زبان و قلم سے ہو ذکر نبی
اگرچہ ہو کم مرتبے نیکی بڑی

غنیمت میں سمجھا ہوں یہ اتفاق
بھی مکنون خاطر تھا یہ اشتیاق
کیا جمع ہیں معجزے چند ہیں
خصائص بھی حضرت کے جو یکجا ہیں

جو ہوں مستند معتبر مشتہر
یہاں نظم کرتا ہوں میں مختصر

## تعریف حقیقت معجزہ و خرق عادت

سنو معجزہ کس کو کہتے ہیں اب
اگر اسکی تعریف کی ہو طلب
وہ اک فعل ہے خرق عادات کا
کسی برگزیدہ سے ظاہر ہوا

وہ فعل خدا ہے حقیقت میں ایک
کرشمہ اسی کی ہے قدرت کا ایک
مگر ہو بواسطہ نبی دے ظہور
مقرب کا اک واسطہ ہے ضرور

وہ ایسا مقرب ہوا اللہ کا
کہ جو آلۂ حق ہوا اور جارحہ
ہے قرب نوافل اسی کا مقام
بھی توحید افعالی ہے اسکا نام

جو قرب نوافل میں کامل ہوا
یہی حق کا ہو آلہ و جارحہ
بھی توحید ذاتِ صفاتِ خدا
وہی ہے باجمال حاصل ہوا

ولایت ولی کی رسل کی ہوا
یہی ہے مقام اسکے آغاز کا
پس اس قرب میں حق ہی فاعل ہے
یہ ظاہر اسی آلۂ حق کرے

حقیقت میں جو بات کرتا ہے جان
تو کرتی ہے ظاہر وہی یہ زبان
کہ ہے جان کی جارحہ یہ زبان
تکلم زبان سے جو کہتا ہے جان

بھی قرآن کو ہم سب اسواسطے
یقیناً کلام خدا جانتے
ہے حالانکہ ظاہر نبی کا کلام
نبی کے زبان سے سنے ہیں تمام

نہ سمجھے جو اسکو کلام خدا
حقیقت میں ہے شرع تو کافر ہوا
جو ہے دیکھتا آلۂ چشم سے
جو سنتا ہے آلہ سے اس گوش کے

کرے نا نہ ہے یا چلے پانوں سے
بھی جان ہی جان جانتے
ہے مردہ دیکھو بھی گو کہ چشم و زبان
نہ دیکھے نہ بوجھے نہیں کیونکہ جان

غرض اسطرح خرق عادت کا کام
حقیقت میں کرتا ہے رب الانام
یہ ظاہر کرے اسکو وہ جارحہ
رسالت کا جسنے کہ دعویٰ کیا

اسیواسطے نسبت اس کام کی
طرف جارحہ کی ہی ہوتی گئی
کہیں ہے یہ پیمبر کا ہے معجزا
کرامت کہیں ہے کہ ولی نے کیا

یہ نسبت مجازی ہوا و ظاہری
حقیقت میں فاعل ہے اللہ ہی
طریق شریعت یہی ہے یہی
شریعت ہے وابستہ ظاہر ہی

شریعت میں ظاہر یہی حکم ہو
یہی حکم ہے قاضی شرع کو
سنے گرچہ دیکھے حقیقت میں جان
کہے شرع دیکھے سنے آنکھ کان

نہ لے چور کا جان اسیواسطے
مگر ہاتھ ہی کاٹ دیں شرع سے
غرض شرع کی راہ سے معجزہ
ہے فعل نبی گو ہے فعل خدا

حقائق اگر پوچھیں کچھ اور ہے
طریقت کا کچھ اور ہی طور ہے
حقیقت پہ ہے حکم چلتا ہے واں
مجازی کا واں ہے نہ نام و نشاں

حقیقت میں اک چیز گو ہاں کہیں
نہ کچھ اعتبار ظواہر رہے
یہ اہل حقائق ہیں کہتے تمام
کہ عادت کا یا خرق عادت کا کام

کرامت ولی کی ہو یا معجزا
ہے عالم کا ہر فعل فعل خدا
اگرچہ کہ افعال ہیں سو بیک
خدا ہی حقیقت میں فاعل ہے اک

یہ کہاں تاب ہے مسئلہ اسرار کی
شریعت میں اس سے خموشی بھلی

طریقت میں سالک قدم جب رکھے
بھی قرب نوافل جب شبر کھلے

یہ اسرار بتلاویں اپنا جمال
کریں صاحب حال سے قیل و قال

یہ قرب نوافل کا سب فہم و بوجھ
ہو پہلے سفر میں کہیں جب عروج

بھی ہو یا عروج و شہود و فنا
با جمال اسی میں کوئی پائیگا

بھی قرب فرائض کا ہووے حصول
ہو جب سفر چارم میں ہو نزول

سوا اسکے دو قرب جملہ چہار
عروجی نزولی سفر ہیں جو چار

یہ سب کا بیان شرح تحقیق سے
کتب میں لکھا اپنی تدقیق سے

مرا پیر و استاد قطب زماں
حقایق پناہ و کرامت نشاں

ہم اس سے کرتے ہیں عطف عناں
پھر اب بند کرتے ہیں اپنی زباں

چلے توسن خامہ اس راہ پر
جو ہے معجزوں کا بیان سیر

## آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کا بڑا معجزہ جو قرآن مجید ہے

بڑا معجزہ معجزوں میں یہی
جو ظاہر ہوا ہے بدست نبی

ہے قرآن کریم عظیم و جلیل
جو برہان قاطع ہے روشن دلیل

کسی معجزے کو نہ یہ شان ہے
یہی ہر معجزہ جسم یہ جان ہے

کہ ہر معجزہ جبکہ ظاہر ہوا
تمام وہ آیہ وقت میں ہو چکا

پر ایسا ہی یہ معجزا دیکھیے
قیامت تلک بھی جو باقی رہے

نہ اسمیں تغیر تبدل کچھ آئے
نہ تحریف و تصحیف اسمیں جائے

کہ محفوظ اسکو رکھا ہے خدا
رکھا لوح محفوظ اوپر لکھا

اگرچہ کہ گزری ہیں صدہا برس
نہ دشمن بھی کچھ کر سکے کم سرس

نہ الحاق بھی اسمیں کچھ کر سکے
نکالے نہ اک حرف کو جا بجا سے

یہ توریت و انجیل ہیں دیکھیے
کہ تحریف خود دوستاں ہی کیے

امام مبین اور کتاب مبیں
خدا نے کہا ہے یہ حبل متیں

صحیفے کتابیں خدا کے سبھی
ہوئے درج اس ایک قرآن میں بھی

ہیں قرآن کے جتنے مضامیں تمام
وہی ہیں مندرج فاتحہ میں تمام

جو مضمون ہے در سورۂ فاتحہ
وہی سب ہے بسم اللہ کا حرف با

علوم ہمہ اولیں آخریں
علوم ہمہ انبیا مرسلیں

ہیں ظاہر کے باطن کے جتنے علوم
ہیں قرآن میں ہی لکھے سب ہجوم

سراسر ہدایت نصیحت ہے وہ
شریعت طریقت حقیقت ہے وہ

کیا ہے سب اگلی شریعت کو نسخ
سب اگلی کتب پر کھنچا خط نسخ

شہیر و قوی معجزہ ہے وہی
وہی تبصرہ تذکرہ ہے وہی

وہ ظاہر میں گرچہ ہے اک معجزا
بہت معجزوں کو ہے شامل ہوا

جو ہے انا اعطینا سورہ قصیر
وہ خود ایک ہے معجزہ بس کبیر

نبی بولے فصحاے کفار کو
تم اس سورہ سا اک بنا لائیو

تو وہ سب کے سب اس سے عاجز رہے
نہ کوئی آیت ایسی بنا لا سکے

ہوا ہمکو معلوم ہہات سے
کہ قرآن میں ہیں بہت معجزے

کہ اس میں جو ہیں سورے کی مقدار میں
ہیں قرآن میں جتنے بھی آیتیں

ہے آیت ہر اک اسکی اک معجزہ
ہے قرآن اک بحر ہے اک معجزہ

بھی کہتے ہیں علما کہ عیسیٰ مسیح
جو مردوں کو زندہ کئے ہیں صریح

اڑائے ہیں پرندے بنا خاک کے
ہیں کوڑھی جذامی کو اچھے کیے

وہ اعجاز قرآں کا دکھا ہیں
بجا ان کا معجز ہے ہی پر کہیں

کہ عیسیٰ کئے ہی جو کتنے معجزے
نہیں دخل کچھ ایک انہیں سے

مگر یہ جو قرآن ہے عربی زباں
نبی عربی ہیں ان کا فخر و زباں

لغات اسکے تھے وہی ہی سبھی جانتے
بھی ہر لفظ و معنی کو پہچانتے

